| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | بِاَنْفُسِهِمْ | وَاِذَآ | اَرَادَ اللّٰهُ ❶ | بِقَوْمٍ ❷ | سُوْٓءًا |
| (اُسے) جو | انکے دلوں کی (کیفیت) ہے | اور جب | ارادہ کرلے اللّٰہ | کسی قوم کے ساتھ | برائی (عذاب) کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَلَا مَرَدَّ ❸ | لَهٗ | وَمَا | لَهُمْ | مِّنْ دُوْنِهٖ ❹ | مِنْ وَّالٍ ❷❹ (11) |
| تونہیں کوئی (صورت) ٹالنے کی | اس کو | اورنہیں ہے | ان کے لیے | اسکے سوا | کوئی کارساز (مددگار) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | الَّذِيْ | يُرِيْكُمُ ❺ | الْبَرْقَ | خَوْفًا | وَّطَمَعًا |
| وہی ہے | جو | دکھاتا ہے تمہیں | بجلی | ڈرانے | اور اُمید دلانے کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | يُنْشِئُ | السَّحَابَ الثِّقَالَ ج (12) | وَ | يُسَبِّحُ ❺ | الرَّعْدُ |
| اور | وہ پیدا کرتا ہے | بھاری بادل | اور | تسبیح بیان کرتی ہے | گرج |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِحَمْدِهٖ | وَالْمَلٰٓئِكَةُ | مِنْ خِيْفَتِهٖ | وَيُرْسِلُ |
| اس کی حمد کے ساتھ | اور فرشتے (بھی) | اس کے خوف سے | اور وہ بھیجتا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الصَّوَاعِقَ | فَيُصِيْبُ ❻ | بِهَا | مَنْ ❼ | يَّشَآءُ | وَ |
| کڑکتی بجلیاں | پھر وہ ڈال دیتا ہے | ان کو | جس پر | وہ چاہتا ہے | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمْ يُجَادِلُوْنَ ❽ | فِي اللّٰهِ ج | وَهُوَ | شَدِيْدُ | الْمِحَالِ ط (13) |
| وہ سب جھگڑا کرتے ہیں | اللّٰہ (کے بارے) میں | اور وہ | بہت سخت | قوت والا ہے |

### ضروری وضاحت

❶ فعل کے بعد ایسا اسم جس کے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ❷ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے، اس لیے ترجمہ کسی یا کوئی کیا گیا ہے۔ ❸ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے۔ ❹ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ یہاں یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر ہوتا ہے۔ ❼ مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون کیا جاتا ہے۔ ❽ هُمْ اور یُ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَهٗ دَعۡوَةُ الۡحَقِّ ؕ | اسی کے لیے ہے سچی پکار |
| وَالَّذِيۡنَ يَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِهٖ | اور جنہیں (مشرک) پکارتے ہیں اس کے سوا |
| لَا يَسۡتَجِيۡبُوۡنَ لَهُمۡ بِشَىۡءٍ | نہیں وہ جواب دیتے (قبول کرتے) ان کو کسی چیز کا |
| اِلَّا كَبَاسِطِ | مگر (اس شخص) کی طرح (جو) پھیلانے والا ہو |
| كَفَّيۡهِ اِلَى الۡمَآءِ | اپنی دونوں ہتھیلیاں پانی کی طرف |
| لِيَبۡلُغَ فَاهُ وَ | تا کہ وہ (پانی) پہنچ جائے اسکے منہ تک حالانکہ |
| مَا هُوَ بِبَالِغِهٖ ؕ وَمَا | نہیں وہ ہرگز پہنچنے والا اس (کے منہ) تک اور نہیں ہے |
| دُعَآءُ الۡكٰفِرِيۡنَ اِلَّا فِىۡ ضَلٰلٍ ﴿14﴾ | کافروں کا پکارنا مگر گمراہی میں (یعنی بے سود ہے)۔ ﴿14﴾ |
| وَلِلّٰهِ يَسۡجُدُ مَنۡ فِى السَّمٰوٰتِ | اور اللہ ہی کے لیے سجدہ کرتا ہے جو کوئی آسمانوں |
| وَالۡاَرۡضِ طَوۡعًا وَّكَرۡهًا | اور زمین میں ہے خوشی سے اور ناخوشی سے |
| السجدة 2 وَّظِلٰلُهُمۡ بِالۡغُدُوِّ وَالۡاٰصَالِ ۩ ﴿15﴾ | اور ان کے سائے بھی صبح اور شام کو۔ ﴿15﴾ |
| قُلۡ مَنۡ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ | کہہ دیجیے (پوچھیے) کون ہے آسمانوں اور زمین کا رب |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

دَعۡوَةُ ، يَدۡعُوۡنَ : دعا، دعوت، مدعو۔
يَسۡتَجِيۡبُوۡنَ : جواب، مستجاب الدعوات۔
بِشَىۡءٍ : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔
اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔
كَبَاسِطِ : کالعدم/اپنی بساط کے مطابق۔
الۡمَآءِ : ماء الحیات، ماء اللحم، ماء الورد۔
لِيَبۡلُغَ ، بِبَالِغِهٖ : بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔
الۡكٰفِرِيۡنَ : کفر، کافر، کفار۔

ضَلٰلٍ : ضلالت و گمراہی۔
يَسۡجُدُ : سجدہ، مسجودِ ملائکہ، ساجد۔
السَّمٰوٰتِ : کتب سماویہ، ارض وسما۔
الۡاَرۡضِ : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔
طَوۡعًا : طوعاً وکرہاً (خوشی اور ناخوشی) اطاعت و مطیع۔
كَرۡهًا : کراہت، مکروہ، مکروہات۔
ظِلٰلُهُمۡ : ظل سبحانی، ظل ہما، ظل عرش۔
قُلۡ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهٗ | دَعْوَةُ الْحَقِّ ❶ | وَالَّذِيْنَ | يَدْعُوْنَ | مِنْ دُوْنِهٖ ❷ |
| اسی کے لیے | سچی پکار ہے | اور جنہیں | وہ سب پکارتے ہیں | اس کے سوا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَا يَسْتَجِيْبُوْنَ | لَهُمْ | بِشَيْءٍ ❸ | اِلَّا | كَبَاسِطِ |
| نہیں وہ سب جواب دیتے (قبول کرتے) | ان کو | کچھ بھی | مگر | (اس شخص) کی طرح (جو) پھیلانے والا ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَفَّيْهِ | اِلَى الْمَآءِ | لِيَبْلُغَ | فَاهُ | وَمَا | هُوَ |
| اپنی دونوں ہتھیلیاں | پانی کی طرف | تاکہ وہ (پانی) پہنچ جائے | اسکے منہ تک | حالانکہ نہیں | وہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِبَالِغِهٖ ❹ | وَمَا | دُعَآءُ الْكٰفِرِيْنَ | اِلَّا | فِيْ ضَلٰلٍ (14) |
| ہرگز پہنچنے والا اس (کے منہ) تک | اور نہیں ہے | کافروں کا پکارنا | مگر | گمراہی میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلِلّٰهِ | يَسْجُدُ ❺ | مَنْ | فِي السَّمٰوٰتِ ❻ | وَالْاَرْضِ | طَوْعًا |
| اور اللہ ہی کے لیے | سجدہ کرتا ہے | جو | آسمانوں میں | اور زمین (میں) ہے | خوشی سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَّكَرْهًا | وَّظِلٰلُهُمْ ❷ | بِالْغُدُوِّ ❼ | وَالْاٰصَالِ (15) السجدة |
| اور ناخوشی سے | اور ان کے سائے بھی | صبح کو | اور شام (کو) |

السجدة 2

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | مَنْ | رَّبُّ | السَّمٰوٰتِ ❻ | وَ | الْاَرْضِ ؕ |
| کہہ دیجیے | کون ہے | رب | آسمانوں | اور | زمین کا |

**ضروری وضاحت**

❶ ۃ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں ۔ ❷ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ۔ ❸ یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ علامت بِ سے پہلے اگر مَا آرہا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس جملے میں تاکید کا مفہوم شامل ہوجاتا ہے اسی لیے ترجمہ بالکل یا ہرگز کیا جاتا ہے۔ ❺ یہاں يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❼ بِ کا ترجمہ سے، ساتھ اور کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قُلِ اللّٰهُ ؕ قُلۡ اَفَاتَّخَذۡتُمۡ | کہہ دیجیے اللہ ہی ہے، کہیے پھر کیا تم نے بنا رکھے ہیں |
| مِّنۡ دُوۡنِهٖۤ اَوۡلِيَآءَ لَا يَمۡلِكُوۡنَ | اسکے سوا کچھ کارساز (جو کہ) نہیں وہ اختیار رکھتے |
| لِاَنۡفُسِهِمۡ نَفۡعًا وَّلَا ضَرًّا ؕ | اپنے نفسوں کے لیے نفع کا اور نہ نقصان کا |
| قُلۡ هَلۡ يَسۡتَوِى الۡاَعۡمٰى وَالۡبَصِيۡرُ ۙ | کہہ دیجیے کیا برابر ہو سکتے ہیں اندھا اور دیکھنے والا؟ |
| اَمۡ هَلۡ تَسۡتَوِى الظُّلُمٰتُ وَالنُّوۡرُ ۚ | یا کیا برابر ہو سکتے ہیں اندھیرے اور روشنی؟ |
| اَمۡ جَعَلُوۡا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ | یا انہوں نے بنا رکھے ہیں اللہ کیلئے (ایسے) شریک |
| خَلَقُوۡا كَخَلۡقِهٖ | (کہ) انہوں نے پیدا کیا ہے اسکے پیدا کرنے کی طرح |
| فَتَشَابَهَ الۡخَلۡقُ عَلَيۡهِمۡ ؕ | تو مشتبہ ہوگئی ہے پیدائش ان پر |
| قُلِ اللّٰهُ خَالِقُ كُلِّ شَىۡءٍ | کہہ دیجیے اللہ (ہی) پیدا کرنے والا ہے ہر چیز کا |
| وَّهُوَ الۡوَاحِدُ الۡقَهَّارُ (16) | اور وہی ایک (اور) نہایت غالب ہے۔ (16) |
| اَنۡزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً | اس نے اتارا آسمان سے کچھ پانی |
| فَسَالَتۡ اَوۡدِيَةٌۢ بِقَدَرِهَا | تو بہہ پڑیں (اس سے) وادیاں اپنے اندازے کیساتھ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قُلِ، قُلۡ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
فَاتَّخَذۡتُمۡ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
يَمۡلِكُوۡنَ : ملک، ملوکیت۔
لِاَنۡفُسِهِمۡ : نفس، نفسا نفسی، نظام تنفس۔
ضَرًّا : مضر صحت، ضرر رساں۔
يَسۡتَوِى : مساوی، مساوات، خط استواء۔
الظُّلُمٰتُ : ظلمت، بحر ظلمات۔
خَلَقُوۡا، كَخَلۡقِهٖ : خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔

فَتَشَابَهَ : تشبیہ، متشابہ، مشابہت۔
الۡقَهَّارُ : قہر الٰہی، مقہور، قہار۔
اَنۡزَلَ : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔
السَّمَآءِ : کتب سماویہ، ارض وسما۔
مَآءً : ماء الحیات، ماء اللحم، ماء الورد۔
فَسَالَتۡ : سیل رواں، سیلان رحم، سیال مادہ۔
اَوۡدِيَةٌ : وادی، وادی سون، وادی کشمیر۔
بِقَدَرِهَا : قدر، مقدر، تقدیر۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلِ اللّٰهُ ؕ | قُلْ | اَ | فَاتَّخَذْتُمْ ❶ | مِّنْ دُوْنِهٖٓ ❷ | اَوْلِيَآءَ |
| کہہ دیجیے اللہ ہی ہے | کہیے | کیا | پھر تم نے بنا رکھے ہیں | اس کے سوا | کچھ کارساز |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا يَمْلِكُوْنَ ❸ | لِاَنْفُسِهِمْ | نَفْعًا | وَّلَا | ضَرًّا ؕ | قُلْ |
| (جوکہ) نہیں وہ سب اختیار رکھتے | اپنے نفسوں کے لیے | نفع کا | اور نہ | نقصان کا | کہہ دیجیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هَلْ | يَسْتَوِى ❹ | الْاَعْمٰى | وَالْبَصِيْرُ | اَمْ هَلْ | تَسْتَوِى ❺ |
| کیا | برابر ہوتے ہیں | اندھا | اور دیکھنے والا؟ | یا کیا | برابر ہوتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الظُّلُمٰتُ ❻ | وَالنُّوْرُ | اَمْ | جَعَلُوْا | لِلّٰهِ | شُرَكَآءَ |
| اندھیرے | اور روشنی؟ | یا | انہوں نے بنا رکھے | اللہ کیلئے | (ایسے) شریک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَلَقُوْا | كَخَلْقِهٖ | فَتَشَابَهَ | الْخَلْقُ | عَلَيْهِمْ | قُلِ |
| انہوں نے پیدا کیا ہے | اسکے پیدا کرنے کی طرح | تو مشتبہ ہوگئی ہے | پیدائش | ان پر | کہہ دیجیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | خَالِقُ | كُلِّ شَيْءٍ | وَّ | هُوَ الْوَاحِدُ | الْقَهَّارُ ❼ (16) |
| اللہ (ہی) | پیدا کرنے والا ہے | ہر چیز کا | اور | وہی ایک | نہایت غالب ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْزَلَ | مِنَ السَّمَآءِ | مَآءً ❽ | فَسَالَتْ ❾ | اَوْدِيَةٌۢ | بِقَدَرِهَا |
| اس نے اتارا | آسمان سے | کچھ پانی | تو بہہ پڑیں | وادیاں | اپنے اندازے کیساتھ |

### ضروری وضاحت

❶ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر ہوتا ہے۔ ❷ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ
میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔ ❹ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ تَ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن
نہیں۔ ❻ ات جمع مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❼ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا
ہے۔ ❽ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❾ تْ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَاحْتَمَلَ السَّيْلُ زَبَدًا رَّابِيًا ؕ | پھر اٹھالیا سیلاب نے جھاگ اُبھرا ہوا |
| وَمِمَّا يُوْقِدُوْنَ عَلَيْهِ فِي النَّارِ | اوران چیزوں سے جو کہ تپاتے ہیں انہیں آگ میں |
| ابْتِغَآءَ حِلْيَةٍ اَوْ مَتَاعٍ | زیور یا سامان کو تلاش کرنے کے لیے |
| زَبَدٌ مِّثْلُهٗ ؕ | جھاگ ہے اس (سیلاب کے جھاگ) کی مانند، |
| كَذٰلِكَ يَضْرِبُ اللّٰهُ الْحَقَّ وَالْبَاطِلَ ؕ۬ | اسی طرح (مثال) بیان کرتا ہے اللہ حق اور باطل کی، |
| فَاَمَّا الزَّبَدُ فَيَذْهَبُ جُفَآءً ۚ | پھر جو جھاگ ہے تو وہ چلا جاتا ہے بیکار |
| وَاَمَّا مَا يَنْفَعُ النَّاسَ | اور رہی وہ چیز جو نفع دیتی ہے لوگوں کو |
| فَيَمْكُثُ فِي الْاَرْضِ ؕ | تو وہ ٹھہر جاتی ہے زمین میں |
| كَذٰلِكَ يَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ ؕ ﴿17﴾ | اس طرح بیان کرتا ہے اللہ مثالیں۔ ﴿17﴾ |
| لِلَّذِيْنَ اسْتَجَابُوْا | ان لوگوں کے لیے جنہوں نے قبول کیا (حکم) |
| لِرَبِّهِمُ الْحُسْنٰى ؕ وَالَّذِيْنَ | اپنے رب کا بھلائی ہے اور وہ لوگ جنہوں نے |
| لَمْ يَسْتَجِيْبُوْا لَهٗ لَوْ اَنَّ | نہیں قبول کیا اس کا (حکم) اگر بیشک ہو |

وقف النبی ﷺ

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

فَاحْتَمَلَ : حمل، حاملہ، حامل رقعہ ہذا۔
السَّيْلُ : سیل رواں، سیلان رحم، سیال مادہ۔
مِمَّا (مِن+مَا) : من جانب، من وعن/ ماحول، ماتحت، ماجرا۔
فِي : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
النَّارِ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔
مَتَاعٍ : متاع کارواں، مال ومتاع۔
يَضْرِبُ : ضرب المثل، ضرب الامثال۔
كَذٰلِكَ : کماحقہ، کالعدم۔

الْحَقَّ : حق وباطل، حقوق، محقق۔
الْبَاطِلَ : باطل، ادیان باطلہ۔
يَنْفَعُ : نفع، منافع، منفعت۔
النَّاسَ : عوام الناس، بعض الناس۔
الْاَرْضِ : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔
الْاَمْثَالَ : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔
اسْتَجَابُوْا، يَسْتَجِيْبُوْا : مستجاب الدعا۔
الْحُسْنٰى : حسن، محسن، تحسین، قرض حسنہ۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاحْتَمَلَ❶ | السَّيْلُ | زَبَدًا | رَّابِيًا | وَمِمَّا❷ | يُوْقِدُوْنَ |
| پھر اٹھالیا | سیلاب نے | جھاگ | اُبھرا ہوا | اور ان چیزوں سے جو (کہ) | وہ سب تپاتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ❸ | فِي النَّارِ | ابْتِغَآءَ | حِلْيَةٍ❹ | اَوْ مَتَاعٍ | زَبَدٌ |
| انہیں | آگ میں | تلاش کرنے کے لیے | زیور | یا سامان | جھاگ ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّثْلُهٗ | كَذٰلِكَ | يَضْرِبُ❺ | اللّٰهُ | الْحَقَّ | وَالْبَاطِلَ |
| اس (سیلاب کے جھاگ) کے مانند | اسی طرح (مثال) | بیان کرتا ہے | اللہ | حق | اور باطل کی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاَمَّا | الزَّبَدُ | فَيَذْهَبُ | جُفَآءً ج | وَاَمَّا | مَا | يَنْفَعُ❺ |
| پھر جو | جھاگ ہے | تو وہ چلا جاتا ہے | بیکار | اور رہی | وہ چیز جو | نفع دیتی ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| النَّاسَ | فَيَمْكُثُ | فِي الْاَرْضِ ط | كَذٰلِكَ | يَضْرِبُ❺ |
| لوگوں کو | تو وہ ٹھہر جاتی ہے | زمین میں | اس طرح | بیان کرتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | الْاَمْثَالَ ط (17) | لِلَّذِيْنَ | اسْتَجَابُوْا | لِرَبِّهِمُ |
| اللہ | مثالیں | ان لوگوں کے لیے جن | سب نے قبول کیا (حکم) | اپنے رب کا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْحُسْنٰى❻ | وَالَّذِيْنَ | لَمْ يَسْتَجِيْبُوْا❺ | لَهٗ❼ | لَوْ اَنَّ |
| بھلائی ہے | اور وہ لوگ جن | سب نے قبول نہیں کیا | اس کا (حکم) | اگر بیشک ہو |

وَقْفُ النَّبِيّ

### ضروری وضاحت

❶ فَ کا ترجمہ پس، تو اور کبھی پھر ہوتا ہے۔❷ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔❸ عَلَيْهِ میں عَلٰى يُوْقِدُوْنَ کا صلہ ہے، اسکا الگ ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے اور ہٖ ضمیر مِمَّا کے مَا کی طرف لوٹ رہی ہے جو کہ لفظاً مفرد اور معنًی جمع ہے، اس لیے ترجمہ اُنہیں جمع کا کیا گیا ہے۔❹ ة مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❺ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔❻ ـٰى واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❼ لَهٗ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لِ سے لَ ہو جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَهُمْ مَّا فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا | ان کے لیے جو کچھ زمین میں ہے سارا |
| وَّمِثْلَهٗ مَعَهٗ | اور اس کی مثل اس کے ساتھ (اور ہوتو) |
| لَافْتَدَوْا بِهٖ ؕ | ضرور وہ بدلے میں دے دیں اس کو |
| اُولٰٓئِكَ لَهُمْ سُوْٓءُ الْحِسَابِ ۙ | یہ لوگ ہیں (کہ) ان کے لیے برا حساب ہے |
| وَمَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ وَبِئْسَ الْمِهَادُ (18) | اور ان کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ برا ٹھکانا ہے۔ (18) |
| اَفَمَنْ يَّعْلَمُ اَنَّمَآ اُنْزِلَ | پھر کیا بھلا جو شخص جانتا ہو کہ بیشک جو کچھ نازل کیا گیا ہے |
| اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ الْحَقُّ | آپ کی طرف آپکے رب کی طرف سے (وہی) حق ہے |
| كَمَنْ هُوَ اَعْمٰى ؕ | (اس شخص کی) مانند ہوسکتا ہے جو (کہ) وہ اندھا ہے |
| اِنَّمَا يَتَذَكَّرُ اُولُوا الْاَلْبَابِ (19) | یقیناً صرف نصیحت حاصل کرتے ہیں عقل والے ہی۔ (19) |
| الَّذِيْنَ يُوْفُوْنَ بِعَهْدِ اللّٰهِ | وہ لوگ جو پورا کرتے ہیں اللہ کے عہد کو |
| وَلَا يَنْقُضُوْنَ الْمِيْثَاقَ (20) | اور نہیں وہ توڑتے پختہ عہد کو۔ (20) |
| وَالَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ | اور وہ لوگ جو ملاتے ہیں (اسے) |

ع 2 11 8 النصف

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَّا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | كَمَنْ | : کماحقہ، کالعدم۔ |
| فِي | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَتَذَكَّرُ | : ذکر، اذکار، تذکرہ۔ |
| مَعَهٗ | : مع اہل وعیال، معیت۔ | اُولُوا | : اولوالعزم پیغمبر، اولوالعلم۔ |
| لَافْتَدَوْا | : فدیہ۔ | الْاَلْبَابِ | : لب لباب۔ |
| سُوْٓءُ | : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔ | يُوْفُوْنَ | : وفا، بے وفا، ایفائے عہد۔ |
| مَاْوٰىهُمْ | : ملجاوماوٰی۔ | يَنْقُضُوْنَ | : نقیض، نقض عہد، نقض امن۔ |
| يَّعْلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | الْمِيْثَاقَ | : میثاق مدینہ، وثوق، ثقہ، وثیقہ نویس۔ |
| اُنْزِلَ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | يَصِلُوْنَ | : وصل، وصول، موصول، وصال۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | مَّا ❶ | فِي الْاَرْضِ | جَمِيْعًا | وَّمِثْلَهٗ | مَعَهٗ |
| ان کے لیے | جو (کچھ) | زمین میں ہے | سارا | اور اس کی مثل | اس کے ساتھ (اور ہوتو) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَافْتَدَوْا ❷ | بِهٖ | اُولٰٓئِكَ | لَهُمْ | سُوْٓءُ الْحِسَابِ |
| ضرور وہ سب بدلے میں دے دیں | اس کو | یہ لوگ ہیں (کہ) | ان کے لیے | برا حساب ہے |

ع 2 11 8 النصف

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَاْوٰىهُمْ | جَهَنَّمُ | وَبِئْسَ | الْمِهَادُ (18) | اَفَمَنْ ❸ |
| اور ان کا ٹھکانا | جہنم ہے | اور وہ برا | ٹھکانا ہے | پھر کیا جو شخص |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّعْلَمُ ❹ | اَنَّمَآ | اُنْزِلَ ❺ | اِلَيْكَ | مِنْ رَّبِّكَ |
| جانتا ہے کہ | بیشک جو (کچھ) | نازل کیا گیا ہے | آپ کی طرف | آپکے رب کی طرف سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْحَقُّ | كَمَنْ | هُوَ اَعْمٰى | اِنَّمَا ❻ | يَتَذَكَّرُ ❹ |
| (وہی) حق ہے | (اس شخص) کی مانند ہوسکتا ہے جو | وہ اندھا ہے | یقیناً صرف | نصیحت حاصل کرتے ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اُولُوا الْاَلْبَابِ (19) | الَّذِيْنَ | يُوْفُوْنَ | بِعَهْدِ اللّٰهِ ❼ |
| عقل والے ہی | وہ لوگ جو | وہ سب پورا کرتے ہیں | اللہ کے عہد کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا يَنْقُضُوْنَ ❽ | الْمِيْثَاقَ (20) | وَالَّذِيْنَ | يَصِلُوْنَ ❹ |
| اور | نہیں وہ سب توڑتے | پختہ عہد کو | اور وہ لوگ جو | سب ملاتے ہیں (اسے) |

**ضروری وضاحت**

❶ مَا کا ترجمہ کبھی کیا کبھی نہیں اور کبھی جو کیا جاتا ہے۔ ❷ فعل کے شروع میں لَ تاکید کی علامت ہے۔ ❸ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر ہوتا ہے۔ ❹ یہاں يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ اِنَّ کیساتھ مَا ہوتو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ بِ کا ترجمہ سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو بھی کیا جاتا ہے۔ ❽ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہوتو اس میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ اَنْ يُّوْصَلَ | جو (کہ) حکم دیا اللہ نے اسکا یہ کہ ملایا جائے (اسے) |
| وَيَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ | اور وہ ڈرتے ہیں اپنے رب سے |
| وَيَخَافُوْنَ سُوْٓءَ الْحِسَابِ ﴿21﴾ | اور وہ خوف رکھتے ہیں برے حساب کا۔ ﴿21﴾ |
| وَالَّذِيْنَ صَبَرُوا | اور وہ لوگ جنہوں نے صبر کیا |
| ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِمْ | اپنے رب کی رضامندی چاہنے کے لیے |
| وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْفَقُوْا | اور انہوں نے قائم کی نماز اور انہوں نے خرچ کیا |
| مِمَّا رَزَقْنٰهُمْ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً | اس سے جو ہم نے رزق دیا انہیں پوشیدہ اور ظاہری طور پر |
| وَّيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ | اور دور کرتے ہیں نیکی کے ساتھ برائی کو |
| اُولٰٓئِكَ لَهُمْ | وہی لوگ ہیں (کہو) ان کے لیے |
| عُقْبَى الدَّارِ ﴿22﴾ | (اچھا) انجام ہے (آخرت کے) گھر کا۔ ﴿22﴾ |
| جَنّٰتُ عَدْنٍ يَّدْخُلُوْنَهَا | باغات ہیں ہمیشگی کے وہ داخل ہوں گے ان میں |
| وَمَنْ صَلَحَ مِنْ اٰبَآئِهِمْ | اور جو نیک ہوئے ان کے باپ دادوں سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَمَرَ : امر، آمر، مامور، امارت۔
يُّوْصَلَ : وصل، وصول، موصول، وصال۔
يَخْشَوْنَ : خشیت الٰہی۔
سُوْٓءَ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔
وَجْهِ : وجہ، متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔
اَقَامُوا : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔
الصَّلٰوةَ : صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی۔
اَنْفَقُوْا : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔
سِرًّا : اسرار و رموز، پراسرار، سرنہاں۔
عَلَانِيَةً : علی الاعلان، علانیہ طور پر۔
بِالْحَسَنَةِ : احسان، محسن، حسنات، قرض حسنہ۔
السَّيِّئَةَ : علمائے سوء، اعمال سیئہ۔
عُقْبَى : عالم عقبیٰ، عاقبت۔
الدَّارِ : دار فانی، دار الکتب، دیار غیر۔
يَّدْخُلُوْنَهَا : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔
اٰبَآئِهِمْ : آباء و اجداد، آبائی گاؤں۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَمَرَ اللّٰهُ | بِهٖٓ | اَنْ | يُّوْصَلَ ❶❷ | وَ | يَخْشَوْنَ |
| جو (کہ) | حکم دیا اللہ نے | اس کا | یہ کہ | ملایا جائے (اسے) | اور | وہ سب ڈرتے ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبَّهُمْ ❸ | وَ | يَخَافُوْنَ | سُوْٓءَ ❹ | الْحِسَابِ ﴿21﴾ | وَ | الَّذِيْنَ |
| اپنے رب سے | اور | وہ سب خوف رکھتے ہیں | برے | حساب کا | اور | وہ لوگ جن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صَبَرُوا | ابْتِغَآءَ | وَجْهِ رَبِّهِمْ ❸ | وَ | اَقَامُوا |
| سب نے صبر کیا | چاہنے کے لیے | اپنے رب کی رضامندی | اور | انہوں نے قائم کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الصَّلٰوةَ ❺ | وَ | اَنْفَقُوْا | مِمَّا ❻ | رَزَقْنٰهُمْ ❸ | سِرًّا |
| نماز | اور | انہوں نے خرچ کیا | (اس) سے جو | ہم نے رزق دیا انہیں | پوشیدہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | عَلَانِيَةً ❺ | وَّ | يَدْرَءُوْنَ | بِالْحَسَنَةِ ❺ | السَّيِّئَةَ ❺ |
| اور | ظاہری طور پر | اور | وہ سب دور کرتے ہیں | نیکی کے ساتھ | برائی کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ | لَهُمْ | عُقْبَى | الدَّارِ ﴿22﴾ | جَنّٰتُ ❼ | عَدْنٍ |
| وہی لوگ ہیں (کہو) | ان کے لیے | (اچھا) انجام ہے | (آخرت کے) گھر کا | باغات ہیں | ہمیشگی کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَّدْخُلُوْنَهَا | وَ | مَنْ | صَلَحَ | مِنْ اٰبَآئِهِمْ |
| وہ سب داخل ہوں گے ان میں | اور | جو | نیک ہوئے | ان کے باپ دادوں سے |

### ضروری وضاحت

❶ اگر یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ هُمْ یا هِمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ❹ فعل کے بعد ایسا اسم جس کے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ❺ ة مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ❼ ات جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَاَزْوَاجِهِمْ وَذُرِّيّٰتِهِمْ | اور انکی بیویوں اور انکی اولاد سے (وہ بھی جنتوں میں داخل ہونگے) |
| وَالْمَلٰٓئِكَةُ يَدْخُلُوْنَ عَلَيْهِمْ | اور فرشتے داخل ہوں گے ان پر |
| مِّنْ كُلِّ بَابٍ ﴿23﴾ | (جنت کے) ہر دروازے سے۔ ﴿23﴾ |
| سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ | (اور کہیں گے) سلام ہو تم پر اس وجہ سے کہ تم نے صبر کیا |
| فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ ﴿24﴾ | تو کیا ہی اچھا ہے (آخرت کے) گھر کا انجام۔ ﴿24﴾ |
| وَالَّذِيْنَ يَنْقُضُوْنَ عَهْدَ اللّٰهِ | اور وہ لوگ جو توڑ دیتے ہیں اللہ کے عہد کو |
| مِنْۢ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ وَيَقْطَعُوْنَ | اس کی مضبوطی کے بعد اور قطع کرتے ہیں |
| مَآ اَمَرَ اللّٰهُ بِهٖٓ | (اسے) جو (کہ) حکم دیا اللہ نے اس کا |
| اَنْ يُّوْصَلَ وَيُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ | کہ ملایا جائے (اسے) اور وہ فساد کرتے ہیں زمین میں |
| اُولٰٓئِكَ لَهُمُ اللَّعْنَةُ | یہی لوگ ہیں (کہ) ان کے لیے لعنت ہے |
| وَلَهُمْ سُوْٓءُ الدَّارِ ﴿25﴾ | اور ان کے لیے (آخرت کا) برا گھر ہے۔ ﴿25﴾ |
| اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ | اللہ کشادہ کرتا ہے رزق کو جسکے لیے وہ چاہتا ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَزْوَاجِهِمْ : زوجہ، زوجین، ازواج مطہرات۔ | يَنْقُضُوْنَ : نقیض، نقض عہد، نقض امن۔ |
| ذُرِّيّٰتِهِمْ : ذریت آدم، ذریت ابلیس۔ | مِيْثَاقِهٖ : میثاق مدینہ، امید واثق، وثوق۔ |
| الْمَلٰٓئِكَةُ : ملک الموت، ملائکہ۔ | يَقْطَعُوْنَ : قطع تعلقی، قطع رحمی، قاطع، مقطوع۔ |
| يَدْخُلُوْنَ : دخل، داخل، دخول، وزیر داخلہ۔ | يُّوْصَلَ : وصل، وصول، موصول، وصال۔ |
| صَبَرْتُمْ : صبر، صابر۔ | يُفْسِدُوْنَ : فساد، فسادی، مفسد، فاسد مادہ۔ |
| فَنِعْمَ : نعم المولیٰ نعم النصیر، نعمت، منعم۔ | سُوْٓءُ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔ |
| عُقْبَى : عالم عقبیٰ، عاقبت نااندیش۔ | يَبْسُطُ : اپنی بساط کے مطابق۔ |
| الدَّارِ : دار فانی، دار الکتب، دیار غیر۔ | يَّشَآءُ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَزْوَاجِهِمْ ❶ | وَ | ذُرِّيّٰتِهِمْ ❶ | وَ | الْمَلٰٓئِكَةُ ❷ | يَدْخُلُوْنَ |
| اور | ان کی بیویوں | اور | ان کی اولاد (سے) | اور | فرشتے | وہ سب داخل ہوں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمْ | مِّنْ كُلِّ بَابٍ ﴿23﴾ | سَلٰمٌ | عَلَيْكُمْ | بِمَا ❸ |
| ان پر | (جنت کے) ہر دروازے سے | (اور کہیں گے) سلام ہو | تم پر | اس وجہ سے کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صَبَرْتُمْ | فَنِعْمَ | عُقْبَى الدَّارِ ﴿24﴾ | وَ | الَّذِيْنَ |
| تم نے صبر کیا | تو (کیا ہی) اچھا ہے | (آخرت کے) گھر کا انجام | اور | وہ لوگ جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَنْقُضُوْنَ | عَهْدَ اللّٰهِ | مِنْ بَعْدِ مِيْثَاقِهٖ ❹ | وَ | يَقْطَعُوْنَ |
| وہ سب توڑ دیتے ہیں | اللہ کے عہد کو | اس کی مضبوطی کے بعد | اور | وہ سب قطع کرتے ہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَمَرَ اللّٰهُ ❺ | بِهٖٓ | اَنْ | يُّوْصَلَ | وَ | يُفْسِدُوْنَ |
| (اسے) جو | (کہ) حکم دیا اللہ نے | اس کا | کہ | وہ ملایا جائے (اسے) | اور | وہ سب فساد کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِي الْاَرْضِ | اُولٰٓئِكَ | لَهُمُ | اللَّعْنَةُ ❻ | وَ | لَهُمْ |
| زمین میں | یہی لوگ ہیں (کہ) | ان کے لیے | لعنت ہے | اور | ان کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سُوْٓءُ الدَّارِ ﴿25﴾ | اَللّٰهُ | يَبْسُطُ ❼ | الرِّزْقَ | لِمَنْ ❽ | يَّشَآءُ |
| (آخرت کا) برا گھر ہے | اللہ | کشادہ کرتا ہے | رزق کو | جس کے لیے | وہ چاہتا ہے |

### ضروری وضاحت

❶ هُمْ کبھی پڑھنے میں آسانی کے لیے هِمْ بھی ہو جاتا ہے۔ ❷ یہاں ة واحد مؤنث کی نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔ ❸ بِ کا ترجمہ سے، ساتھ اور کبھی کا، کی، کے، کو اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❹ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ فعل کے بعد ایسا اسم جس کے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ❻ ة مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❼ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❽ مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس بھی کیا جاتا ہے۔

ع 3 8 9

| | |
|---|---|
| وَ يَقۡدِرُ ؕ | اور تنگ کر دیتا ہے (جسکے لیے چاہتا ہے) |
| وَ فَرِحُوۡا بِالۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ؕ | اور (کافر) اِتراتے ہیں دنیوی زندگی پر |
| وَ مَا الۡحَيٰوةُ الدُّنۡيَا | اور نہیں ہے دنیوی زندگی |
| فِى الۡاٰخِرَةِ اِلَّا مَتَاعٌ ﴿26﴾ | آخرت (کے مقابلے میں) مگر معمولی فائدہ۔ ﴿26﴾ |
| وَيَقُوۡلُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا | اور کہتے ہیں وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا |
| لَوۡ لَاۤ اُنۡزِلَ عَلَيۡهِ اٰيَةٌ | کیوں نہیں اُتاری گئی اُس پر کوئی نشانی |
| مِّنۡ رَّبِّهٖ ؕ قُلۡ اِنَّ اللّٰهَ | اسکے رب کی طرف سے، کہہ دیجیے بیشک اللہ |
| يُضِلُّ مَنۡ يَّشَآءُ وَيَهۡدِىۡۤ | گمراہ کرتا ہے جسے چاہتا ہے اور راہ دکھاتا ہے |
| اِلَيۡهِ مَنۡ اَنَابَ ﴿27﴾ اَلَّذِيۡنَ | اپنی طرف اسے جو رجوع کرے۔ ﴿27﴾ وہ لوگ جو |
| اٰمَنُوۡا وَتَطۡمَئِنُّ قُلُوۡبُهُمۡ | ایمان لائے اور اطمینان پاتے ہیں ان کے دل |
| بِذِكۡرِ اللّٰهِ ؕ اَلَا بِذِكۡرِ اللّٰهِ | اللہ کے ذکر سے سن لو! اللہ کے ذکر سے ہی |
| تَطۡمَئِنُّ الۡقُلُوۡبُ ﴿28﴾ | دل اطمینان پاتے ہیں۔ ﴿28﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِالۡحَيٰوةِ | حیات، احیائے سنت، حیاتِ جاوداں۔ | يُضِلُّ | ضلالت وگمراہی۔ |
| الدُّنۡيَا | دنیا، دنیاداری، دنیاوی علوم۔ | يَّشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| مَتَاعٌ | متاع کارواں، مال ومتاع۔ | يَهۡدِىۡۤ | ہدایت، ہادیٔ برحق، مہدی۔ |
| يَقُوۡلُ قُلۡ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اِلَيۡهِ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| كَفَرُوۡا | کفر، کافر، کفار۔ | اٰمَنُوۡا | ایمان، مؤمن، امن۔ |
| اُنۡزِلَ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | تَطۡمَئِنُّ | مطمئن، اطمینان قلب، طمانیت۔ |
| عَلَيۡهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | قُلُوۡبُهُمۡ | امراضِ قلب، قلوب واذہان، قلبی تعلق۔ |
| مِّنۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | بِذِكۡرِ | ذکر، اذکار، تذکرہ۔ |

• کالا رنگ : اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ : بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ : نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَقْدِرُ | وَ | فَرِحُوْا ❶ | بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ❷ | وَمَا ❸ |
| اور | وہ تنگ کر دیتا ہے | اور | (کافر) اِتراتے ہیں | دنیوی زندگی پر | اور نہیں ہے |

ع 3 8 9

| | | | |
|---|---|---|---|
| الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ❷ | فِي الْاٰخِرَةِ ❷ | اِلَّا | مَتَاعٌ (26) |
| دنیوی زندگی | آخرت کے مقابلے میں | مگر | معمولی فائدہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَقُوْلُ ❹ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لَوْلَآ | اُنْزِلَ ❺ | عَلَيْهِ |
| اور | کہتے ہیں | وہ لوگ جن | سب نے کفر کیا | کیوں نہیں | اُتاری گئی | اُس پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰيَةٌ ❷❻ | مِّنْ رَّبِّهٖ | قُلْ | اِنَّ | اللّٰهَ | يُضِلُّ ❹ |
| کوئی نشانی | اسکے رب کی طرف سے | کہہ دیجیے | بیشک | اللہ | گمراہ کرتا ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يَّشَآءُ | وَ | يَهْدِيْٓ | اِلَيْهِ | مَنْ | اَنَابَ (27) |
| جسے | وہ چاہتا ہے | اور | وہ راہ دکھاتا ہے | اپنی طرف | (اسے) جو | رجوع کرے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | تَطْمَئِنُّ ❼ | قُلُوْبُهُمْ | بِذِكْرِ اللّٰهِ |
| وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | اور | اطمینان پاتے ہیں | ان کے دل | اللہ کے ذکر سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلَا | بِذِكْرِ اللّٰهِ | تَطْمَئِنُّ ❼ | الْقُلُوْبُ (28) |
| سن لو! | اللہ کے ذکر سے (ہی) | اطمینان پاتے ہیں | دل |

### ضروری وضاحت

❶ یہاں وْا کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ ۃ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ مَا کے بعد اسی جملے اِلَّا ہو تو اس مَا کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ❹ یہاں یـ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔ ❻ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ تـ واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں، کیونکہ اسکے بعد الْقُلُوْبُ انسان کے علاوہ کی جمع ہے، جسکے ساتھ فعل واحد مؤنث آتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے نیک اعمال کیے |
| طُوْبٰى لَهُمْ وَحُسْنُ مَاٰبٍ ﴿29﴾ | خوشحالی ہے ان کے لیے اور اچھا ٹھکانا ہے۔ ﴿29﴾ |
| كَذٰلِكَ اَرْسَلْنٰكَ فِيْٓ اُمَّةٍ | اسی طرح ہم نے بھیجا آپ کو (ایسی) امت میں |
| قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلِهَآ اُمَمٌ | (کہ) یقیناً گزر چکیں اس سے پہلے کئی امتیں |
| لِّتَتْلُوَا۟ عَلَيْهِمُ | تاکہ آپ پڑھ کر سنائیں ان پر |
| الَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ | (اسے) جو ہم نے وحی کی آپ کی طرف |
| وَهُمْ يَكْفُرُوْنَ بِالرَّحْمٰنِ ؕ | اس حال میں کہ وہ کفر کر رہے ہیں بے حد مہربان سے |
| قُلْ هُوَ رَبِّيْ لَآ اِلٰهَ | کہہ دیجیے وہی میرا رب ہے نہیں کوئی (سچا) معبود |
| اِلَّا هُوَ ۚ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ | مگر وہی، اسی پر میں نے بھروسا کیا |
| وَاِلَيْهِ مَتَابِ ﴿30﴾ وَلَوْ اَنَّ | اور اسی کی طرف میرا لوٹنا ہے۔ ﴿30﴾ اور اگر واقعی |
| قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ | کوئی قرآن ایسا ہوتا (کہ) چلائے جاتے اسکے ذریعے |
| الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ | پہاڑ یا قطع کی جاتی اسکے ذریعے زمین |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| عَمِلُوا : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | اَوْحَيْنَآ : وحی، وحی متلوّ۔ |
| الصّٰلِحٰتِ : اصلاح، اعمال صالحہ۔ | اِلٰهَ : الہ العالمین، الوہیت۔ |
| حُسْنُ : حسن، محسن، تحسین۔ | تَوَكَّلْتُ : توکل، متوکل علی اللّٰہ۔ |
| كَذٰلِكَ : کماحقہ، کالعدم۔ | مَتَابِ : توبہ، تائب۔ |
| اَرْسَلْنٰكَ : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت، ارسال۔ | سُيِّرَتْ : سیر، سیر وتفریح، سیر وسیاحت۔ |
| قَبْلِهَآ : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ | الْجِبَالُ : جبل اُحد، جبل رحمت، جبل طارق۔ |
| اُمَمٌ : امت، امم سابقہ، امتِ محمدیہ۔ | قُطِّعَتْ : قطع تعلقی، قطع رحمی، قاطع، مقطوع۔ |
| لِّتَتْلُوَا۟ : تلاوت، وحی متلو، وحی غیر متلوّ۔ | الْاَرْضُ : ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلَّذِيۡنَ | اٰمَنُوۡا | وَ | عَمِلُوا | الصّٰلِحٰتِ ❶ | طُوۡبٰى ❶ |
| وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | اور | ان سب نے اعمال کیے | نیک | خوشحالی ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمۡ | وَحُسۡنُ | مَاٰبٍ ﴿29﴾ | كَذٰلِكَ | اَرۡسَلۡنٰكَ |
| ان کے لیے | اور اچھا | ٹھکانا ہے | اسی طرح | ہم نے بھیجا آپ کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِىۡۤ اُمَّةٍ ❶ | قَدۡ | خَلَتۡ ❶ | مِنۡ قَبۡلِهَاۤ | اُمَمٌ | لِّتَتۡلُوَا۟ ❷ |
| (ایسی) امت میں | (کہ) یقیناً | گزر چکیں | اس سے پہلے | کئی امتیں | تاکہ آپ پڑھ کر سنائیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡهِمُ | الَّذِىۡۤ | اَوۡحَيۡنَاۤ | اِلَيۡكَ | وَ | هُمۡ يَكۡفُرُوۡنَ ❸ |
| ان پر | (اسے) جو | ہم نے وحی کی | آپ کی طرف | اس حال میں کہ | وہ سب کفر کر رہے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالرَّحۡمٰنِ | قُلۡ | هُوَ رَبِّىۡ | لَاۤ اِلٰهَ ❹ | اِلَّا | هُوَ |
| بے حد مہربان سے | کہہ دیجیے | وہی میرا رب ہے | نہیں کوئی (سچا) معبود | مگر | وہی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيۡهِ | تَوَكَّلۡتُ ❺ | وَاِلَيۡهِ | مَتَابِ ❻ ﴿30﴾ | وَلَوۡ | اَنَّ قُرۡاٰنًا ❼ |
| اسی پر | میں نے بھروسا کیا | اور اسی کی طرف | میرا لوٹنا ہے | اور اگر | واقعی کوئی قرآن (ایسا ہوتا کہ) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| سُيِّرَتۡ ❶ | بِهِ | الۡجِبَالُ | اَوۡ | قُطِّعَتۡ ❶ | بِهِ | الۡاَرۡضُ |
| چلائے جاتے | اسکے ذریعے | پہاڑ | یا | قطع کی جاتی | اسکے ذریعے | زمین |

**ضروری وضاحت**

❶ ات، ـِ ی، ة، تۡ مؤنث کی علامتیں ہیں الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ لِتَتۡلُوَاۡ کے آخر میں وا جمع کی علامت نہیں بلکہ و اصل لفظ کا حصہ ہے اور اۡ قرآنی کتابت میں زائد ہے۔ ❸ هُمۡ اور يَـ دونوں کا ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔ ❹ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے۔ ❺ تَ اور شد میں فعل کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ یہ دراصل مَتَابِیۡ تھا یہاں آخر سے یۡ پڑھنے میں آسانی کے لیے گرگئی ہے اسی یۡ کا ترجمہ میرا کیا گیا ہے۔ ❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى ۭ | یا کلام کیا جاتا اسکے ذریعے مُردوں سے (تو پھر بھی یہ نہ مانتے) |
| بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا ۭ | بلکہ اللہ ہی کے لیے ہے معاملہ (اختیار) سارے کا سارا |
| اَفَلَمْ يَايْــــَٔسِ الَّذِيْنَ | تو کیا (ابھی تک) نہیں اطمینان ہوا ان لوگوں کو جو |
| اٰمَنُوْٓا اَنْ لَّوْ يَشَاۗءُ اللّٰهُ | ایمان لائے یہ کہ اگر اللہ چاہتا |
| لَهَدَى النَّاسَ جَمِيْعًا ۭ | (تو) ضرور ہدایت دیتا سب (لوگوں) کو |
| وَلَا يَزَالُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | اور ہمیشہ رہیں گے وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا |
| تُصِيْبُهُمْ بِمَا صَنَعُوْا | (اس حال میں کہ) پہنچے گی اُنہیں اِس وجہ سے جو انہوں نے کیا |
| قَارِعَةٌ اَوْ تَحُلُّ قَرِيْبًا مِّنْ دَارِهِمْ | آفت یا اُترے گی ان کے گھر کے قریب |
| حَتّٰى يَاْتِيَ وَعْدُ اللّٰهِ ۭ | یہاں تک کہ آ جائے اللہ کا وعدہ |
| اِنَّ اللّٰهَ لَا يُخْلِفُ الْمِيْعَادَ ع (31) | بیشک اللہ نہیں خلاف کرتا (اپنے) وعدے کے۔ (31) |
| وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ | اور بلا شبہ یقیناً مذاق اڑایا گیا کئی رسولوں کا |
| مِّنْ قَبْلِكَ فَاَمْلَيْتُ | آپ سے پہلے تو میں نے مہلت دی |

ع 4 5 10

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

كُلِّمَ : کلام، متکلم، انداز تکلم۔
الْمَوْتٰى : موت وحیات، سماع موتی، میت۔
بَلْ : بلکہ۔
الْاَمْرُ : امر، آمر، مامور، امارت اسلامی۔
يَايْــــَٔسِ : مایوس، یاس و ناامیدی۔
يَشَاۗءُ : ماشاء اللہ، ان شاء اللہ، مشیت الٰہی۔
لَهَدٰى : ہدایت، ہادیٔ برحق۔
النَّاسَ : عوام الناس، بعض الناس۔

يَزَالُ : زائل ہونا۔
تُصِيْبُهُمْ : مصیبت، مصائب۔
صَنَعُوْا : صنعت و تجارت، مصنوعات، تصنع۔
حَتّٰى : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔
وَعْدُ، الْمِيْعَادَ : وعدہ، وعید، مسیح موعود، میعاد۔
يُخْلِفُ : مخالف، اختلاف، مختلف۔
اسْتُهْزِئَ : استہزاء۔
قَبْلِكَ : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | كُلِّمَ ❶ | بِهِ | الْمَوْتٰى ؕ | بَلْ | لِّلّٰهِ | الْاَمْرُ |
| یا | کلام کیا جاتا | اسکے ذریعے | مُردوں سے | بلکہ | اللہ ہی کے لیے ہے | معاملہ (اختیار) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| جَمِيْعًا | اَفَلَمْ | يَايْـَٔسِ ❷ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْٓا | اَنْ لَّوْ |
| سارے کا سارا | تو کیا (ابھی تک) نہیں | اطمینان ہوا | ان لوگوں کو جو | سب ایمان لائے | یہ کہ اگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَشَآءُ اللّٰهُ ❷ | لَهَدَى | النَّاسَ | جَمِيْعًا | وَ | لَا يَزَالُ ❷❸ |
| اللہ چاہتا | (تو) ضرور ہدایت دیتا | لوگوں کو | سب کے سب | اور | ہمیشہ رہیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | تُصِيْبُهُمْ ❹ | بِمَا ❶ | صَنَعُوْا |
| وہ لوگ جن | سب نے کفر کیا | (اس حال میں کہ) پہنچے گی اُنہیں | اِس وجہ سے جو | انہوں نے کیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَارِعَةٌ ❺ | اَوْ | تَحُلُّ ❹ | قَرِيْبًا | مِّنْ دَارِهِمْ ❻ | حَتّٰى | يَاْتِيَ ❷ |
| سخت آفت | یا | وہ (آفت) اُترے گی | قریب | ان کے گھر کے | یہاں تک کہ | آجائے |

ع 4 5 10

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَعْدُ اللّٰهِ | اِنَّ | اللّٰهَ | لَا يُخْلِفُ ❷ | الْمِيْعَادَ ۝31 | وَ | لَقَدِ |
| اللہ کا وعدہ | بیشک | اللہ | نہیں خلاف کرتا | (اپنے) وعدے کے | اور | بلاشبہ یقیناً |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اسْتُهْزِئَ | بِرُسُلٍ | مِّنْ قَبْلِكَ | فَاَمْلَيْتُ ❼ |
| مذاق اڑایا گیا | کئی رسولوں کا | آپ سے پہلے | تو میں نے مہلت دی |

**ضروری وضاحت**

❶ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔ ❷ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ لَا اور یَزَالُ دونوں کو ملا کر ترجمہ ہمیشہ کیا جاتا ہے۔ ❹ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ ۃ مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ یہاں مِنْ کا ترجمہ ضرورتاً کے کیا گیا ہے۔ ❼ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا ثُمَّ | ان لوگوں کو جنہوں نے کفر کیا، پھر |
| اَخَذْتُهُمْ قف فَكَيْفَ كَانَ عِقَابِ ﴿32﴾ | میں نے پکڑا انہیں، تو کیسا (سخت) تھا میرا عذاب ﴿32﴾ |
| اَفَمَنْ هُوَ قَآئِمٌ عَلٰى كُلِّ نَفْسٍ | پھر کیا جو (ذات کہ) وہ نگران ہے ہر جان پر |
| بِمَا كَسَبَتْ ج | (اس) پر جو اس نے کمایا (کوئی اسکے برابر ہو سکتا ہے) |
| وَ جَعَلُوْا لِلّٰهِ شُرَكَآءَ ط | اور انہوں نے بنائے اللہ کے لیے شریک |
| قُلْ سَمُّوْهُمْ ط اَمْ تُنَبِّـــُٔوْنَهٗ | کہہ دیجیے تم انکے نام تو لو کیا تم خبر دیتے ہو اسے |
| بِمَا لَا يَعْلَمُ فِى الْاَرْضِ | (یعنی اللہ کو اس چیز) کی جو وہ نہیں جانتا زمین میں |
| اَمْ بِظَاهِرٍ مِّنَ الْقَوْلِ ط | یا (اوپر اوپر) ظاہری بات سے (کہہ رہے ہو) |
| بَلْ زُيِّنَ لِلَّذِيْنَ | بلکہ مزین کر دیا گیا ان لوگوں کے لیے جنہوں نے |
| كَفَرُوْا مَكْرُهُمْ وَ صُدُّوْا | کفر کیا ان کا مکر اور وہ روک دیے گئے |
| عَنِ السَّبِيْلِ ط وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ | (سیدھے) راستے سے اور جسے گمراہ کر دے اللہ |
| فَمَا لَهٗ مِنْ هَادٍ ﴿33﴾ | تو نہیں ہے اس کو کوئی ہدایت دینے والا۔ ﴿33﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

كَفَرُوْا : کفر، کافر، کفار۔
اَخَذْتُهُمْ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
فَكَيْفَ : کیفیت، بہر کیف۔
عِقَابِ : عقوبت خانہ۔
قَآئِمٌ : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔
عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
نَفْسٍ : نفس، نفسا نفسی، نظام تنفس۔
كَسَبَتْ : کسب حلال، کسبی۔

سَمُّوْهُمْ : اسم، اسم گرامی، اسم با مسمّٰی۔
تُنَبِّـــُٔوْنَهٗ : نبی، انبیاء۔
بَلْ : بلکہ۔
زُيِّنَ : مزین، تزئین و آرائش۔
مَكْرُهُمْ : مکر و فریب، مکاری۔
السَّبِيْلِ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔
يُّضْلِلِ : ضلالت و گمراہی۔
هَادٍ : ہدایت، ہادیٔ برحق، مھدی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | ثُمَّ | اَخَذْتُهُمْ ❶ | فَكَيْفَ |
| ان لوگوں کو جن | سب نے کفر کیا | پھر | میں نے پکڑا انہیں | تو کیسا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانَ | عِقَابِ ❷ (32) | اَفَمَنْ | هُوَ | قَآئِمٌ |
| (سخت) تھا | میرا عذاب | پھر کیا جو (ذات کہ) | وہ | نگران ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰى كُلِّ نَفْسٍۭ | بِمَا | كَسَبَتْ | وَ | جَعَلُوْا | لِلّٰهِ |
| ہر جان پر | (اس) پر جو | اس نے کمایا | اور | انہوں نے بنائے | اللہ کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| شُرَكَآءَ | قُلْ | سَمُّوْهُمْ ❸ | اَمْ | تُنَبِّئُوْنَهٗ | بِمَا |
| شریک | کہہ دیجیے | تم سب انکے نام لو | کیا | تم سب خبر دیتے ہوا سے | (اس چیز) کی جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا يَعْلَمُ | فِي الْاَرْضِ | اَمْ | بِظَاهِرٍ ❹ | مِّنَ الْقَوْلِ | بَلْ |
| نہیں وہ جانتا | زمین میں | یا | (اوپر اوپر) ظاہری | بات سے (کہہ رہے ہو) | بلکہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| زُيِّنَ ❺ | لِلَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | مَكْرُهُمْ | وَصُدُّوْا |
| مزین کردیا گیا | ان لوگوں کے لیے جن | سب نے کفر کیا | ان کا مکر | اور وہ سب روک دیے گئے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَنِ السَّبِيْلِ | وَمَنْ | يُّضْلِلِ اللّٰهُ ❻ | فَمَا | لَهٗ | مِنْ هَادٍ ❼ (33) |
| (سیدھے) راستے سے | اور جسے | گمراہ کردے اللہ | تو نہیں ہے | اس کو | کوئی ہدایت دینے والا |

### ضروری وضاحت

❶ هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں آخر سے یْ وقف کی وجہ سے گرگئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرا کیا گیا ہے۔ ❸ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لائی ہو تو اسکے آخر سے ''ا'' کو گرا دیتے ہیں۔ ❹ یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔ ❻ یہاں یُ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| لَهُمۡ عَذَابٌ فِی الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا | ان کے لیے عذاب ہے دنیوی زندگی میں |
| وَلَعَذَابُ الۡاٰخِرَةِ اَشَقُّ ۚ | اور یقیناً آخرت کا عذاب بہت سخت ہے |
| وَمَا لَهُمۡ مِّنَ اللّٰهِ | اور نہیں ہے ان کے لیے اللہ (کے عذاب) سے |
| مِنۡ وَّاقٍ ﴿34﴾ مَثَلُ الۡجَنَّةِ | کوئی بچانے والا۔ ﴿34﴾ مثال (صفت) اس جنت کی |
| الَّتِیۡ وُعِدَ الۡمُتَّقُوۡنَ ؕ | جس کا وعدہ کیا گیا ہے متقیوں سے |
| تَجۡرِیۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُ ؕ | (یہ ہے کہ) بہتی ہیں ان کے نیچے سے نہریں |
| اُكُلُهَا دَآئِمٌ وَّظِلُّهَا ؕ | اس کا پھل دائمی ہے اور اس کا سایہ (بھی) |
| تِلۡكَ عُقۡبَی الَّذِیۡنَ اتَّقَوۡا ۖ | یہ انجام ہے ان لوگوں کا جنھوں نے تقوی اختیار کیا |
| وَّعُقۡبَی الۡكٰفِرِیۡنَ النَّارُ ﴿35﴾ | اور کافروں کا انجام آگ ہے۔ ﴿35﴾ |
| وَالَّذِیۡنَ اٰتَیۡنٰهُمُ الۡكِتٰبَ | اور وہ لوگ جو (کہ) ہم نے دی انہیں کتاب |
| یَفۡرَحُوۡنَ بِمَاۤ اُنۡزِلَ اِلَیۡكَ | وہ خوش ہوتے ہیں اس پر جو اتارا گیا آپ کی طرف |
| وَمِنَ الۡاَحۡزَابِ | اور (یہود و نصاری کے) گروہوں میں سے (ایسے بھی ہیں) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

الۡحَیٰوةِ : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔

اَشَقُّ : مشقت۔

مِنۡ : من جانب، من و عن، من حیث القوم۔

وُعِدَ : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔

الۡمُتَّقُوۡنَ، اتَّقَوۡا : تقویٰ، متقی۔

تَجۡرِیۡ : جاری، اجرا۔

تَحۡتِهَا : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔

اُكُلُهَا : اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔

دَآئِمٌ : قائم و دائم، دوام، مداومت۔

ظِلُّهَا : ظل سبحانی، ظل عرش، ظل ہما۔

عُقۡبَی : عالم عقبیٰ، عاقبت نااندیش۔

النَّارُ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔

یَفۡرَحُوۡنَ : فرحت، تفریح۔

اُنۡزِلَ : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔

اِلَیۡكَ : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔

الۡاَحۡزَابِ : حزب اللہ، حزب اختلاف۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | عَذَابٌ | فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ❶ | وَ | لَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ ❶ |
| ان کے لیے | عذاب ہے | دنیوی زندگی میں | اور | یقیناً آخرت کا عذاب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَشَقُّ ❷ | وَمَا ❸ | لَهُمْ | مِّنَ اللّٰهِ | مِنْ ❹ وَّاقٍ ❺ (34) |
| بہت سخت ہے | اور نہیں ہے | ان کے لیے | اللہ (کے عذاب) سے | کوئی بچانے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَثَلُ | الْجَنَّةِ ❶ | الَّتِيْ | وُعِدَ ❻ | الْمُتَّقُوْنَ | تَجْرِيْ ❼ |
| مثال (صفت) | (اس) جنت کی | جس کا | وعدہ کیا گیا ہے | پرہیزگاروں سے | (یہ ہے کہ) بہتی ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ تَحْتِهَا | الْاَنْهٰرُ | اُكُلُهَا | دَآئِمٌ | وَّ | ظِلُّهَا |
| ان کے نیچے سے | نہریں | اس کا پھل | دائمی ہے | اور | اس کا سایہ (بھی) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تِلْكَ ❽ | عُقْبَى | الَّذِيْنَ | اتَّقَوْا | وَّ | عُقْبَى | الْكٰفِرِيْنَ |
| یہ | انجام ہے | ان لوگوں کا جن | سب نے تقوی اختیار کیا | اور | انجام | کافروں کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| النَّارُ (35) | وَ | الَّذِيْنَ | اٰتَيْنٰهُمُ | الْكِتٰبَ | يَفْرَحُوْنَ |
| آگ ہے | اور | وہ لوگ جو (کہ) | ہم نے دی انہیں | کتاب | وہ سب خوش ہوتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَآ | اُنْزِلَ ❻ | اِلَيْكَ | وَ | مِنَ الْاَحْزَابِ |
| (اس) پر جو | اُتارا گیا | آپکی طرف | اور (یہود و نصاری کے) | گروہوں میں سے |

**ضروری وضاحت**

❶ ة مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸ مَا کا ترجمہ کبھی کیا کبھی نہیں اور کبھی جو کیا جاتا ہے۔ ❹ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر ہو تو ترجمہ کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا ہوتا ہے۔ ❼ تـ واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❽ تِلْكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً یہ بھی کر دیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| مَنۡ يُّنۡكِرُ بَعۡضَهٗ ؕ | جو انکار کرتے ہیں اس کے بعض کا |
| قُلۡ اِنَّمَاۤ اُمِرۡتُ اَنۡ | کہہ دیجیے مجھے تو صرف یہ حکم دیا گیا ہے کہ |
| اَعۡبُدَ اللّٰهَ وَلَاۤ اُشۡرِكَ | میں عبادت کروں اللہ کی اور نہ شریک ٹھہراؤں |
| بِهٖ ؕ اِلَيۡهِ اَدۡعُوۡا | اسکے ساتھ (کسی کو بھی) اسی کی طرف میں دعوت دیتا ہوں |
| وَاِلَيۡهِ مَاٰبِ ﴿36﴾ | اور اسی کی طرف میرا لوٹنا ہے۔ ﴿36﴾ |
| وَكَذٰلِكَ اَنۡزَلۡنٰهُ حُكۡمًا عَرَبِيًّا ؕ | اور اسی طرح ہم نے اتارا ہے اسے عربی فرمان بنا کر |
| وَلَئِنِ اتَّبَعۡتَ اَهۡوَآءَهُمۡ | اور واقعی اگر تو نے پیروی کی ان کی خواہشات کی |
| بَعۡدَمَا جَآءَكَ مِنَ الۡعِلۡمِ ۙ | اس کے بعد کہ آچکا تیرے پاس علم |
| مَا لَكَ مِنَ اللّٰهِ | نہیں ہوگا آپ کے لیے اللہ (کے عذاب) سے |
| مِنۡ وَّلِىٍّ وَّلَا وَاقٍ ﴿37﴾ ع | کوئی حمایتی اور نہ کوئی بچانے والا۔ ﴿37﴾ |
| وَلَقَدۡ اَرۡسَلۡنَا رُسُلًا | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے بھیجے کئی رسول |
| مِّنۡ قَبۡلِكَ وَجَعَلۡنَا لَهُمۡ | آپ سے پہلے اور ہم نے بنائیں ان کے لیے |

ع 5/6 11

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّنۡكِرُ | منکر، منکرین حدیث، انکار۔ | اَدۡعُوۡا | دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ |
| بَعۡضَهٗ | بعض الناس، بعض اوقات۔ | كَذٰلِكَ | کما حقہ، کالعدم۔ |
| قُلۡ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اَنۡزَلۡنٰهُ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| اُمِرۡتُ | امر، آمر، مامور، امارت۔ | حُكۡمًا | حکم، حاکم، محکوم، حکومت۔ |
| اَعۡبُدَ | عبادت، عابد، معبود۔ | اتَّبَعۡتَ | اتباع، تابع، متبع سنت۔ |
| لَاۤ | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | وَّلِىٍّ | ولی، اولیاء کرام، ولایت۔ |
| اُشۡرِكَ | شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ | اَرۡسَلۡنَا | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| اِلَيۡهِ | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | قَبۡلِكَ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَنْ | يُّنْكِرُ ❶ | بَعْضَهٗ | قُلْ | اِنَّمَآ ❷ | اُمِرْتُ | اَنْ |
| (ایسے بھی ہیں) جو | انکار کرتے ہیں | اسکے بعض (احکام) کا | کہہ دیجیے | یقیناً صرف | حکم دیا گیا ہے مجھے | یہ کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَعْبُدَ اللّٰهَ | وَلَآ | اُشْرِكَ | بِهٖ | اِلَيْهِ | اَدْعُوْا ❸ |
| میں عبادت کروں اللہ کی | اور نہ | میں شریک ٹھہراؤں | اسکے ساتھ | اسی کی طرف | میں دعوت دیتا ہوں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِلَيْهِ | مَاٰبِ ❹ (36) | وَ | كَذٰلِكَ | اَنْزَلْنٰهُ | حُكْمًا عَرَبِيًّا |
| اور | اسی کی طرف | میرا لوٹنا ہے | اور | اسی طرح | ہم نے اُتارا ہے اسے | عربی فرمان بنا کر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَئِنِ | اتَّبَعْتَ | اَهْوَآءَهُمْ | بَعْدَمَا ❺ |
| اور | واقعی اگر | تو نے پیروی کی | ان کی خواہشات کی | اس کے بعد کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَآءَكَ | مِنَ الْعِلْمِ ❻ | مَا | لَكَ | مِنَ اللّٰهِ |
| آچکا تیرے پاس | علم | نہیں ہوگا | آپ کے لیے | اللہ (کے عذاب) سے |

ع 5 6 11

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ ❻ وَّلِيٍّ ❼ | وَّ | لَا وَاقٍ ❼ (37) ع | وَ | لَقَدْ ❽ | اَرْسَلْنَا |
| کوئی حمایتی | اور | نہ کوئی بچانے والا | اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے بھیجے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رُسُلًا | مِّنْ قَبْلِكَ | وَ | جَعَلْنَا | لَهُمْ |
| کئی رسول | آپ سے پہلے | اور | ہم نے بنائیں | ان کے لیے |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ اَدْعُوْا کے آخر میں وْا جمع کی علامت نہیں بلکہ وْ اصل لفظ کا حصہ ہے اور "ا" قرآنی کتابت میں زائد ہے۔ ❹ یہاں آخر سے یْ وقف کی وجہ سے گر گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرا کیا گیا ہے۔ ❺ لفظ بَعْدِ کے بعد مَا کا ترجمہ کہ کیا جاتا ہے۔ ❻ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے، اس لیے ترجمہ کوئی کیا گیا ہے۔ ❽ لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔

| | |
|---|---|
| اَزۡوَاجًا وَّذُرِّيَّةً ؕ | بیویاں اور اولاد |
| وَمَا كَانَ لِرَسُوۡلٍ | اور نہیں ہے کسی رسول کے لیے (ممکن) |
| اَنۡ يَّاۡتِىَ بِاٰيَةٍ اِلَّا بِاِذۡنِ اللّٰهِ ؕ | کہ وہ لے آئے کوئی نشانی مگر اللہ کے حکم سے |
| لِكُلِّ اَجَلٍ كِتَابٌ ﴿38﴾ | ہر (چیز کے) مقرر وقت کو لکھا ہوا ہے۔ ﴿38﴾ |
| يَمۡحُوا اللّٰهُ مَا يَشَآءُ وَيُثۡبِتُ ۖۚ | مٹا دیتا ہے اللہ جو چاہتا ہے اور قائم رکھتا ہے (جو چاہتا ہے) |
| وَعِنۡدَهٗۤ اُمُّ الۡكِتٰبِ ﴿39﴾ | اور اسی کے پاس ہے اصل کتاب (لوح محفوظ)۔ ﴿39﴾ |
| وَاِنۡ مَّا نُرِيَنَّكَ | اور اگر ہم واقعی دکھا دیں آپ کو |
| بَعۡضَ الَّذِىۡ نَعِدُهُمۡ | بعض (اس عذاب سے) جسکا ہم وعدہ کرتے ہیں ان سے |
| اَوۡ نَتَوَفَّيَنَّكَ فَاِنَّمَا عَلَيۡكَ | یا واقعی ہم فوت کر دیں آپ کو تو بیشک آپ پر صرف |
| الۡبَلٰغُ وَعَلَيۡنَا الۡحِسَابُ ﴿40﴾ | پہنچا دینا ہے اور ہم پر ہے حساب (لینا)۔ ﴿40﴾ |
| اَوَلَمۡ يَرَوۡا | اور کیا انہوں نے نہیں دیکھا |
| اَنَّا نَاۡتِى الۡاَرۡضَ | کہ بیشک ہم چلے آتے ہیں (کفر کی) زمین کی طرف |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَزۡوَاجًا | زوجہ، زوجین، ازواج مطہرات۔ | عِنۡدَهٗ | عندالطلب، عنداللہ، عندیہ۔ |
| ذُرِّيَّةً | ذریت آدم، ذریت ابلیس۔ | اُمُّ | ام القریٰ، ام الکتاب، امی جان۔ |
| اِلَّا | الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | نُرِيَنَّكَ يَرَوۡا | رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی۔ |
| بِاِذۡنِ | اذن عام، باذن اللہ۔ | نَعِدُهُمۡ | وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| اَجَلٍ | اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ | نَتَوَفَّيَنَّكَ | فوت، وفات، فوتگی، متوفی۔ |
| يَمۡحُوا | محو ہو جانا (مٹ جانا)۔ | عَلَيۡكَ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| يَشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | الۡبَلٰغُ | بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ، تبلیغ۔ |
| يُثۡبِتُ | ثابت، اثبات، مثبت، ثبوت۔ | الۡاَرۡضَ | ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَزۡوَاجًا ❶ | وَّ | ذُرِّيَّةً ❷ | وَ | مَا | كَانَ | لِرَسُوۡلٍ ❸ |
| بیویاں | اور | اولاد | اور | نہیں | ہے | کسی رسول کے لیے (ممکن) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | يَّاۡتِىَ | بِاٰيَةٍ ❷❸ | اِلَّا | بِاِذۡنِ اللّٰهِ | لِكُلِّ اَجَلٍ ❹ |
| کہ | وہ لے آئے | کسی نشانی کو | مگر | اللہ کے حکم سے | ہر (چیز کے) مقرر وقت کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كِتَابٌ (38) | يَمۡحُوا ❺❻ | اللّٰهُ | مَا | يَشَآءُ | وَيُثۡبِتُ |
| لکھا ہوا ہے | مٹا دیتا ہے | اللہ | جو | وہ چاہتا ہے | اور وہ قائم رکھتا ہے (جو چاہتا ہے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | عِنۡدَهٗۤ | اُمُّ الۡكِتٰبِ (39) | وَ | اِنۡ مَّا ❼ | نُرِيَنَّكَ |
| اور | اسی کے پاس ہے | اصل کتاب (لوح محفوظ) | اور | اگر | ہم واقعی دکھا دیں آپ کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَعۡضَ | الَّذِىۡ | نَعِدُهُمۡ | اَوۡ | نَتَوَفَّيَنَّكَ |
| بعض (اس عذاب سے) | جس کا | ہم وعدہ کرتے ہیں ان سے | یا | واقعی ہم فوت کر دیں آپ کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِنَّمَا | عَلَيۡكَ | الۡبَلٰغُ | وَ | عَلَيۡنَا | الۡحِسَابُ (40) |
| تو بیشک صرف | آپ پر | پہنچا دینا ہے | اور | ہم پر ہے | حساب (لینا) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَ | وَ | لَمۡ يَرَوۡا ❽ | اَنَّا نَاۡتِى ❾ | الۡاَرۡضَ |
| کیا | اور | نہیں ان سب نے دیکھا | کہ بیشک ہم چلے آتے ہیں | (کفر کی) زمین (کی طرف) |

## ضروری وضاحت

❶ زَوۡجٌ کا لفظ میاں بیوی دونوں کے لیے استعمال ہوتا ہے۔ ❷ ة مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ لِ کا ترجمہ کبھی ضرورتاً کو بھی کیا جاتا ہے۔ ❺ یہاں يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ يَمۡحُوۡا میں وۡا جمع کی علامت نہیں بلکہ وۡ اصل لفظ کا حصہ ہے اور ''ا'' قرآنی کتابت میں زائد ہے۔ ❼ یہاں مَا زائدہ ہے۔ ❽ یہاں لَمۡ کی موجودگی کی وجہ سے یَ کا ترجمہ اُن کیا گیا ہے۔ ❾ اَنَّا کے نَا اور نَاۡتِى کے نَ دونوں کا ملا کر ترجمہ ہم کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| نَنۡقُصُهَا مِنۡ اَطۡرَافِهَا ؕ | ہم کم کر رہے ہیں اسے اسکے اطراف (کناروں) سے |
| وَاللّٰهُ يَحۡكُمُ لَا مُعَقِّبَ | اور اللہ حکم کرتا ہے نہیں ہے کوئی ٹالنے والا |
| لِحُكۡمِهٖ ؕ وَهُوَ سَرِيۡعُ الۡحِسَابِ ﴿41﴾ | اس کے حکم کو، اور وہ جلد حساب لینے والا ہے۔ ﴿41﴾ |
| وَقَدۡ مَكَرَ الَّذِيۡنَ | اور بلاشبہ تدبیریں کیں ان لوگوں نے جو |
| مِنۡ قَبۡلِهِمۡ فَلِلّٰهِ | ان سے پہلے تھے پس اللہ ہی کے لیے ہیں |
| الۡمَكۡرُ جَمِيۡعًا ؕ يَعۡلَمُ مَا | (اصل) تدبیریں سب کی سب، وہ جانتا ہے جو کچھ |
| تَكۡسِبُ كُلُّ نَفۡسٍ ؕ وَسَيَعۡلَمُ الۡكُفّٰرُ | کماتا ہے ہر نفس، اور عنقریب جان لیں گے کافر |
| لِمَنۡ عُقۡبَى الدَّارِ ﴿42﴾ | کس کے لیے ہے (اچھا) انجام (آخرت کے) گھر کا۔ ﴿42﴾ |
| وَيَقُوۡلُ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا | اور کہتے ہیں وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا |
| لَسۡتَ مُرۡسَلًا ؕ قُلۡ كَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيۡدًۢا | نہیں ہیں آپ رسول، کہہ دیجیے کافی اللہ بطور گواہ |
| بَيۡنِىۡ وَبَيۡنَكُمۡ ۙ | میرے درمیان اور تمہارے درمیان |
| وَمَنۡ عِنۡدَهٗ عِلۡمُ الۡكِتٰبِ ﴿43﴾ ع 6/6/12 | اور (وہ بھی) جس کے پاس کتاب کا علم ہے۔ ﴿43﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| نَنۡقُصُهَا : نقص، تنقیص، نقائص۔ | الۡكُفّٰرُ : کفر، کافر، کفار۔ |
| اَطۡرَافِهَا : طرف، اطراف۔ | عُقۡبَى : عالم عقبیٰ، عاقبت نااندیش۔ |
| مُعَقِّبَ : عقبی دروازہ، عقب، تعاقب۔ | الدَّارِ : دارفانی، دارالکتب، دیارغیر۔ |
| سَرِيۡعُ : سرعت، سریع الحرکت، سریع الحساب۔ | مُرۡسَلًا : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| مَكَرَ : مکروفریب، مکار۔ | كَفٰى : کافی، ناکافی، کفایت۔ |
| تَكۡسِبُ : کسب حلال، کسبی۔ | شَهِيۡدًا : شہید، شہادت، مشہود۔ |
| نَفۡسٍ : نفس، نفسانفسی، نظام تنفس۔ | بَيۡنِىۡ : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| سَيَعۡلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | عِنۡدَهٗ : عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں۔ |

| | |
|---|---|
| يُقِيۡمُوا الصَّلٰوةَ وَيُنۡفِقُوۡا | (کہ) وہ قائم کریں نماز اور وہ خرچ کریں |
| مِمَّا رَزَقۡنٰهُمۡ سِرًّا وَّعَلَانِيَةً | اس سے جو ہم نے رزق دیا اُنہیں پوشیدہ اور ظاہراً |
| مِّنۡ قَبۡلِ اَنۡ يَّاۡتِىَ يَوۡمٌ لَّا | اس سے پہلے کہ آئے (وہ) دن (کہ) |
| بَيۡعٌ فِيۡهِ وَلَا خِلٰلٌ ﴿31﴾ | نہ سودے بازی ہوگی اور نہ دوستی (کام آئے گی) ﴿31﴾ |
| اَللّٰهُ الَّذِىۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ | اللہ ہے جس نے پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو |
| وَاَنۡزَلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءً | اور اُتارا آسمان سے پانی |
| فَاَخۡرَجَ بِهٖ مِنَ الثَّمَرٰتِ | پھر اس نے نکالا اس کے ذریعے پھلوں سے |
| رِزۡقًا لَّكُمۡۚ | تمہارے لیے رزق |
| وَسَخَّرَ لَكُمُ الۡفُلۡكَ | اور اُس نے مسخر کر دیا تمہارے لیے کشتیوں کو |
| لِتَجۡرِىَ فِى الۡبَحۡرِ بِاَمۡرِهٖۚ | تاکہ وہ چلیں سمندر میں اس کے حکم سے |
| وَسَخَّرَ لَكُمُ الۡاَنۡهٰرَۚ ﴿32﴾ | اور مسخر کر دیا تمہارے لیے نہروں (دریاؤں) کو۔ ﴿32﴾ |
| وَسَخَّرَ لَكُمُ الشَّمۡسَ | اور مسخر کر دیا تمہارے لیے سورج کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُقِيۡمُوا : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ | اَنۡزَلَ : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| الصَّلٰوةَ : صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی۔ | السَّمَآءِ : کتب سماویہ، ارض وسما۔ |
| يُنۡفِقُوۡا : نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ | مَآءً : ماءالحیات، ماءاللحم، ماءالورد۔ |
| سِرًّا : اسرار ورموز، پراسرار، سرنہاں۔ | الثَّمَرٰتِ : ثمر، ثمرات۔ |
| عَلَانِيَةً : علی الاعلان، علانیہ طور پر۔ | سَخَّرَ : مسخر، تسخیر، ناقابل تسخیر۔ |
| بَيۡعٌ : بیع وشرا، بائع۔ | لِتَجۡرِىَ : جاری، اجرا۔ |
| خِلٰلٌ : ابراہیم خلیل اللہ۔ | الۡبَحۡرِ : بحر قلزم، بحیرۂ عرب۔ |
| خَلَقَ : خالق، مخلوق، خلقت، تخلیق۔ | بِاَمۡرِهٖ : امر، آمر، مامور، امارت۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُقِيْمُوا | الصَّلٰوةَ ❶ | وَ | يُنْفِقُوْا | مِمَّا ❷ | رَزَقْنٰهُمْ |
| وہ سب قائم کریں | نماز | اور | وہ سب خرچ کریں | (اس) سے جو | ہم نے رزق دیا اُنہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سِرًّا | وَّعَلَانِيَةً ❶ | مِّنْ قَبْلِ | اَنْ | يَّاْتِيَ ❸ | يَوْمٌ |
| پوشیدہ | اور ظاہراً | (اس) سے پہلے | کہ | آئے | (وہ) دن |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَّا بَيْعٌ | فِيْهِ | وَلَا | خِلٰلٌ (31) | اَللّٰهُ | الَّذِيْ | خَلَقَ |
| (کہ) نہ سودے بازی ہوگی | اس میں | اور نہ | دوستی (کام آئے گی) | اللہ ہے | جس نے | پیدا کیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| السَّمٰوٰتِ ❹ | وَ | الْاَرْضَ | وَ | اَنْزَلَ ❺ | مِنَ السَّمَآءِ | مَآءً |
| آسمانوں | اور | زمین کو | اور | اُتارا | آسمان سے | پانی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَخْرَجَ ❺ | بِهٖ ❻ | مِنَ الثَّمَرٰتِ ❹ | رِزْقًا | لَّكُمْ | وَ |
| پھر اس نے نکالا | اس کے ذریعے | پھلوں سے | رزق | تمہارے لیے | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَخَّرَ | لَكُمُ | الْفُلْكَ | لِتَجْرِيَ ❼ | فِي الْبَحْرِ | بِاَمْرِهٖ ❻ |
| اُس نے مسخر کردیا | تمہارے لیے | کشتیوں کو | تاکہ وہ چلیں | سمندر میں | اس کے حکم سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَسَخَّرَ | لَكُمُ | الْاَنْهٰرَ (32) | وَسَخَّرَ | لَكُمُ | الشَّمْسَ |
| اور اس نے مسخر کردیا | تمہارے لیے | نہروں کو | اور مسخر کردیا | تمہارے لیے | سورج کو |

**ضروری وضاحت**

❶ ة مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ❸ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ ات اسم کے ساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ فعل کے شروع میں "اَ" فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے، مثلاً: نَزَلَ: اُترا، اَنْزَلَ: اُتارا، خَرَجَ: نکلا، اَخْرَجَ: نکالا۔ ❻ بِ کا ترجمہ سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❼ علامت تَ واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَالْقَمَرَ دَآئِبَيْنِ ۚ | اور چاند (کو) دونوں برابر چل رہے ہیں |
| وَسَخَّرَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ ﴿33﴾ ۚ | اور مسخر کیا تمہارے لیے رات اور دن کو۔ ﴿33﴾ |
| وَاٰتٰىكُمْ مِّنْ كُلِّ مَا | اور اُس نے دی تمہیں ہر چیز سے جو |
| سَاَلْتُمُوْهُ ؕ وَاِنْ تَعُدُّوْا | تم نے مانگی اُس سے، اور اگر تم شمار کرو |
| نِعْمَتَ اللّٰهِ لَا تُحْصُوْهَا ؕ | اللہ کی نعمت کو (تو) نہیں شمار کرسکو گے اُسے |
| اِنَّ الْاِنْسَانَ لَظَلُوْمٌ كَفَّارٌ ﴿34﴾ ع | بیشک انسان یقیناً بڑا ظالم، بہت ناشکرا ہے۔ ﴿34﴾ |
| وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ رَبِّ | اور جب کہا: ابراہیم نے اے میرے رب |
| اجْعَلْ هٰذَا الْبَلَدَ اٰمِنًا | تو بنا دے اس شہر (مکہ) کو امن والا |
| وَّاجْنُبْنِيْ وَبَنِيَّ | اور دور رکھ مجھے اور میرے بیٹوں کو |
| اَنْ نَّعْبُدَ الْاَصْنَامَ ﴿35﴾ ؕ | کہ ہم عبادت کریں بتوں کی۔ ﴿35﴾ |
| رَبِّ اِنَّهُنَّ اَضْلَلْنَ | اے میرے رب بیشک انہوں نے گمراہ کر دیا ہے |
| كَثِيْرًا مِّنَ النَّاسِ ۚ فَمَنْ | بہت سے لوگوں کو پھر جس نے |

ع 5 7 17

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| سَخَّرَ | : | مسخر، تسخیر، نا قابل تسخیر۔ | الْبَلَدَ | : | بلدیہ، بلدیات، طول بلد۔ |
| الَّيْلَ | : | لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | اجْنُبْنِيْ | : | اجتناب، ایک جانب ہونا۔ |
| النَّهَارَ | : | نہار منہ، لیل ونہار، نہاری۔ | بَنِيَّ | : | ابن قاسم، متبنّیٰ، ابن آدم۔ |
| سَاَلْتُمُوْهُ | : | سوال، سائل، مسئول۔ | نَّعْبُدَ | : | عبادت، عابد، معبود۔ |
| تَعُدُّوْا | : | عدد، معدود، متعدد، تعداد۔ | الْاَصْنَامَ | : | صنم، اصنام، وصال صنم۔ |
| لَظَلُوْمٌ | : | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | اَضْلَلْنَ | : | ضلالت وگمراہی۔ |
| كَفَّارٌ | : | کفرانِ نعمت۔ | كَثِيْرًا | : | کثرت، اکثر، کثیر۔ |
| هٰذَا | : | حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ | النَّاسِ | : | عوام الناس، بعض الناس۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَالْقَمَرَ | دَآئِبَيْنِ | وَسَخَّرَ ❶ | لَكُمُ | الَّيْلَ | وَالنَّهَارَ ۝33 |
| اور چاند (کو) | دونوں برابر چل رہے ہیں | اور مسخر کیا | تمہارے لیے | رات | اور دن کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اٰتٰىكُمْ | مِّنْ كُلِّ | مَا | سَاَلْتُمُوْهُ ❷ | وَاِنْ |
| اور | اُس نے دی تمہیں | ہر چیز سے | جو | تم نے مانگی اُس سے | اور اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَعُدُّوْا | نِعْمَتَ اللّٰهِ | لَا | تُحْصُوْهَا ❸ | اِنَّ |
| تم سب شمار کرو | اللہ کی نعمت کو | (تو) نہیں | تم سب شمار کر سکو گے اُسے | بیشک |

ع 5 7 17

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْاِنْسَانَ | لَظَلُوْمٌ ❹ | كَفَّارٌ ❹ ۝34 ع | وَاِذْ | قَالَ | اِبْرٰهِيْمُ |
| انسان | یقیناً بڑا ظالم | بہت ناشکرا ہے | اور جب | کہا: | ابراہیم نے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبِّ ❺ | اجْعَلْ | هٰذَا | الْبَلَدَ | اٰمِنًا | وَّ | اجْنُبْنِيْ |
| اے میرے رب | تو بنا دے | اس | شہر (مکہ) کو | امن والا | اور | دور رکھ مجھے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | بَنِيَّ ❻ | اَنْ | نَّعْبُدَ | الْاَصْنَامَ ۝35 | رَبِّ ❺ |
| اور | میرے بیٹوں کو | کہ | ہم عبادت کریں | بتوں کی | اے میرے رب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُنَّ | اَضْلَلْنَ ❼ | كَثِيْرًا | مِّنَ النَّاسِ | فَمَنْ |
| بیشک انہوں نے | گمراہ کر دیا ہے | بہت سے | لوگوں کو | پھر جس نے |

### ضروری وضاحت

❶ فعل کے درمیان شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اسکے درمیان وُ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ ❸ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لانی ہو تو اسکے آخر سے ''ا'' کو گرا دیتے ہیں۔ ❹ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ یہاں آخر سے یْ پڑھنے میں آسانی کے لیے گر گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔ ❻ یہ دراصل بَنِيْنَ + یْ تھا نون کو گرا کر دونوں کو اکٹھا کیا گیا ہے۔ ❼ ـْنَ جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| تَبِعَنِىۡ فَاِنَّهٗ مِنِّىۡ ۚ | پیروی کی میری تو بیشک وہ مجھ سے ہے |
| وَمَنۡ عَصَانِىۡ فَاِنَّكَ | اور جس نے میری نافرمانی کی بیشک تو |
| غَفُوۡرٌ رَّحِيۡمٌ ﴿36﴾ | بہت بخشنے والا، بڑا مہربان ہے۔ ﴿36﴾ |
| رَبَّنَاۤ اِنِّىۡۤ اَسۡكَنۡتُ | اے ہمارے رب بیشک میں نے آباد کیا ہے |
| مِنۡ ذُرِّيَّتِىۡ بِوَادٍ | اپنی اولاد کو ایک (ایسی) وادی میں (جو) |
| غَيۡرِ ذِىۡ زَرۡعٍ | نہیں ہے کسی کھیتی والی |
| عِنۡدَ بَيۡتِكَ الۡمُحَرَّمِ ۙ | تیرے حرمت والے گھر کے پاس |
| رَبَّنَا لِيُقِيۡمُوا الصَّلٰوةَ | اے ہمارے رب تا کہ وہ قائم کریں نماز |
| فَاجۡعَلۡ اَفۡـئِدَةً مِّنَ النَّاسِ | تو کر دے لوگوں میں سے (کچھ کے) دلوں کو |
| تَهۡوِىۡۤ اِلَيۡهِمۡ | (کہ) وہ مائل ہوں اُن کی طرف |
| وَارۡزُقۡهُمۡ مِّنَ الثَّمَرٰتِ | اور رزق دے اُنہیں پھلوں سے |
| لَعَلَّهُمۡ يَشۡكُرُوۡنَ ﴿37﴾ | تا کہ وہ شکر ادا کریں۔ ﴿37﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَبِعَنِىۡ : اتباع، تابع، متبع سنت۔ | عِنۡدَ : عندالطلب، عنداللہ، عندیہ۔ |
| عَصَانِىۡ : معصیت، عصیاں۔ | بَيۡتِكَ : بیت اللہ، بیت المقدس، بیت الخلا۔ |
| غَفُوۡرٌ : مغفرت، استغفار، استغفراللہ۔ | الۡمُحَرَّمِ : حرام، محرم، تحریم، حرمت۔ |
| اَسۡكَنۡتُ : ساکن، سکون، مسکن، سکنہ۔ | لِيُقِيۡمُوا : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| ذُرِّيَّتِىۡ : ذریت آدم، ذریت ابلیس۔ | الصَّلٰوةَ : صوم وصلوٰۃ، مصلیٰ۔ |
| غَيۡرِ : دیارغیر، غیراللہ۔ | ارۡزُقۡهُمۡ : رزق، رزّاق، رازق۔ |
| ذِىۡ : ذیشان، ذی وقار، ذی الحجہ۔ | الثَّمَرٰتِ : ثمر، ثمرات۔ |
| زَرۡعٍ : زراعت، زرعی زمین، مزارع۔ | يَشۡكُرُوۡنَ : شکر، شاکر، شکر گزار، اظہار تشکر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَبِعَنِیْ [1] | فَاِنَّهٗ | مِنِّیْ | وَمَنْ | عَصَانِیْ [1] |
| میری پیروی کی | تو بیشک وہ | مجھ سے ہے | اور جس نے | میری نافرمانی کی |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاِنَّكَ | غَفُوْرٌ [2] | رَّحِيْمٌ [2] (36) | رَبَّنَآ [3] |
| پس بیشک تو | بہت بخشنے والا | بڑا مہربان ہے | اے ہمارے رب |

| | | |
|---|---|---|
| اِنِّیْٓ اَسْكَنْتُ [4] | مِنْ ذُرِّيَّتِیْ [5] | بِوَادٍ [6] |
| بیشک میں نے آباد کیا ہے | اپنی اولاد کو | ایک (ایسی) وادی میں (جو) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| غَيْرِ | ذِیْ زَرْعٍ | عِنْدَ | بَيْتِكَ الْمُحَرَّمِ |
| نہیں ہے | کسی کھیتی والی | پاس | تیرے حرمت والے گھر کے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبَّنَا [3] | لِيُقِيْمُوا | الصَّلٰوةَ [7] | فَاجْعَلْ |
| اے ہمارے رب | تاکہ وہ سب قائم کریں | نماز | تو کر دے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَفْئِدَةً | مِّنَ النَّاسِ | تَهْوِیْٓ [7] | اِلَيْهِمْ |
| (کچھ کے) دلوں کو | لوگوں میں سے | (کہ) وہ مائل ہوں | اُن کی طرف |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | ارْزُقْهُمْ | مِّنَ الثَّمَرٰتِ [7] | لَعَلَّهُمْ يَشْكُرُوْنَ [8] (37) |
| اور | رزق دے اُنہیں | پھلوں سے | تاکہ وہ سب شکر کریں |

**ضروری وضاحت**

(1) اگر فعل کے آخر میں یْ آئے تو فعل اور اس یْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔ (2) اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ (3) یہاں رَبَّنَا کے شروع میں یَا گرا ہوا ہے اسی کا ترجمہ اے کیا گیا ہے۔ (4) یْ اور تُ دونوں کا ترجمہ میں کیا گیا ہے۔ (5) یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ (6) یہاں بِ کا ترجمہ میں ضرورتاً کیا گیا ہے۔ (7) ۃ، ت اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ (8) ھُمْ اور یْ دونوں کا ترجمہ وہ کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| رَبَّنَآ اِنَّكَ تَعْلَمُ | اے ہمارے رب! بیشک تو جانتا ہے |
| مَا نُخْفِيْ وَمَا نُعْلِنُ ؕ | جو کچھ ہم چھپاتے ہیں اور جو ہم ظاہر کرتے ہیں |
| وَمَا يَخْفٰى عَلَى اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ | اور نہیں چھپتی اللہ پر کوئی چیز |
| فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ 38 | زمین میں اور نہ آسمان میں۔ 38 |
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ | تمام تعریف اللہ کے لیے ہے جس نے |
| وَهَبَ لِيْ عَلَى الْكِبَرِ | عطا کیے مجھے بڑھاپے کے باوجود |
| اِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ ؕ اِنَّ رَبِّيْ | اسماعیل اور اسحاق، بیشک میرا رب |
| لَسَمِيْعُ الدُّعَآءِ 39 | یقیناً خوب سننے والا ہے دعا کا۔ 39 |
| رَبِّ اجْعَلْنِيْ مُقِيْمَ | اے میرے رب! بنا دے مجھے قائم رکھنے والا |
| الصَّلٰوةِ وَمِنْ ذُرِّيَّتِيْ ۖ | نماز کا، اور میری اولاد میں سے (بھی) |
| رَبَّنَا وَتَقَبَّلْ دُعَآءِ 40 | اے ہمارے رب! اور تو قبول فرما میری دعا کو۔ 40 |
| رَبَّنَا اغْفِرْ لِيْ | اے ہمارے رب! بخش دینا مجھے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَعْلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | الْكِبَرِ | : کبیر، اکبر، مکبر، اکابرین۔ |
| نُخْفِيْ، يَخْفٰى | : مخفی، خفیہ، اخفا۔ | لَسَمِيْعُ | : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| نُعْلِنُ | : علی الاعلان، علانیہ طور پر۔ | الدُّعَآءِ | : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ |
| شَيْءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد و نوش۔ | مُقِيْمَ | : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| السَّمَآءِ | : کتب سماویہ، ارض وسما۔ | الصَّلٰوةِ | : صوم وصلوٰۃ، مصلّٰی۔ |
| اَلْحَمْدُ | : حمد وثنا، حامد، محمود، حماد، حمید۔ | ذُرِّيَّتِيْ | : ذریت آدم، ذریت ابلیس۔ |
| وَهَبَ | : ہبہ کرنا، وہبی علم۔ | تَقَبَّلْ | : قبول، قبولیت، مقبول۔ |
| لِيْ | : الحمد للہ، لہٰذا۔ | اغْفِرْ لِيْ | : مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبَّنَآ ❶ | اِنَّكَ تَعْلَمُ ❷ | مَا | نُخْفِيْ | وَمَا | نُعْلِنُ |
| اے ہمارے رب | بیشک تو جانتا ہے | جو | ہم چھپاتے ہیں | اور جو | ہم ظاہر کرتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَا | يَخْفٰي ❸ | عَلَى اللّٰهِ | مِنْ شَيْءٍ ❸❹ | فِي الْاَرْضِ |
| اور نہیں | چھپتی | اللہ پر | کوئی چیز | زمین میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَا | فِي السَّمَآءِ (38) | اَلْحَمْدُ | لِلّٰهِ | الَّذِيْ |
| اور نہ | آسمان میں | تمام تعریف | اللہ کے لیے ہے | جس نے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَهَبَ | لِيْ | عَلَى الْكِبَرِ ❺ | اِسْمٰعِيْلَ | وَاِسْحٰقَ |
| عطا کیے | مجھ کو | بڑھاپے کے باوجود | اسماعیل | اور اسحاق |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | رَبِّيْ | لَسَمِيْعُ | الدُّعَآءِ (39) | رَبِّ ❻ |
| بیشک | میرا رب | یقیناً خوب سننے والا ہے | دعا کا | اے میرے رب! |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اجْعَلْنِيْ | مُقِيْمَ | الصَّلٰوةِ ❼ | وَ | مِنْ ذُرِّيَّتِيْ |
| بنادے مجھے | قائم رکھنے والا | نماز کا | اور | میری اولاد میں سے (بھی) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبَّنَا ❶ | وَ | تَقَبَّلْ ❽ | دُعَآءِ ❻ (40) | رَبَّنَا ❶ | اغْفِرْ لِيْ |
| اے ہمارے رب! | اور | تو قبول فرما | میری دعا کو | اے ہمارے رب | بخش دے مجھ کو |

## ضروری وضاحت

❶ یہاں رَبَّنَا کے شروع میں یَا گرا ہوا ہے اسی کا ترجمہ اے کیا گیا ہے۔❷علامت كَ اور تَ دونوں کو ملا کر ترجمہ تو کیا گیا ہے۔
❸ یہاں یا اور مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔❹ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔❺ عَلٰی کا اصل ترجمہ پر
ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ کے باوجود کیا گیا ہے۔❻ آخر سے یْ پڑھنے میں آسانی کے لیے گر گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میری یا میرے
کیا گیا ہے۔❼ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔❽ تَ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔

ع 6/7 18

| | |
|---|---|
| وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ | اور میرے ماں باپ کو اور سب مؤمنوں کو |
| یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ ﴿41﴾ ع | جس دن قائم ہوگا حساب۔ ﴿41﴾ ع |
| وَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ غَافِلًا | اور تم ہرگز گمان نہ کرنا اللہ کو بے خبر |
| عَمَّا یَعْمَلُ الظّٰلِمُوْنَ ۬ؕ اِنَّمَا | (اس) سے جو کر رہے ہیں ظالم لوگ بیشک صرف |
| یُؤَخِّرُهُمْ لِیَوْمٍ | وہ (تو) مہلت دیتا ہے اُنہیں اس دن کے لیے |
| تَشْخَصُ فِیْهِ الْاَبْصَارُ ﴿42﴾ لا | (کہ) پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی اُس میں آنکھیں۔ ﴿42﴾ |
| مُهْطِعِیْنَ | اس حال میں کہ دوڑتے ہوئے ہوں گے |
| مُقْنِعِیْ رُءُوْسِهِمْ | اُٹھائے ہوئے ہوں گے اپنے سروں کو |
| لَا یَرْتَدُّ اِلَیْهِمْ طَرْفُهُمْ ج | نہیں لوٹے گی ان کی طرف ان کی نگاہ |
| وَاَفْـِٕدَتُهُمْ هَوَآءٌ ﴿43﴾ ط | اور اُن کے دل (عقل وشعور سے) خالی ہوں گے۔ ﴿43﴾ |
| وَاَنْذِرِ النَّاسَ یَوْمَ | اور آپ ڈرائیں لوگوں کو اُس دن سے (کہ) |
| یَاْتِیْهِمُ الْعَذَابُ | (جب) آئے گا اُن پر عذاب |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

لِوَالِدَیَّ : والدگرامی، والدین۔
لِلْمُؤْمِنِیْنَ : ایمان، مؤمن، امن۔
یَوْمَ : یوم، ایام، یوم آخرت۔
یَقُوْمُ : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔
الْحِسَابُ : حساب وکتاب، محتسب، احتساب۔
عَمَّا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔
یَعْمَلُ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔
الظّٰلِمُوْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔

یُؤَخِّرُهُمْ : مؤخر، تاخیر، آخری۔
فِیْهِ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
الْاَبْصَارُ : بصر، بصارت، بصیرت۔
رُءُوْسِهِمْ : راس المال، رئیس۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
یَرْتَدُّ : رد، مردود، تردید، مرتد۔
اِلَیْهِمْ : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔
النَّاسَ : عوام الناس، عامۃ الناس۔

ع 6 7 18

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لِوَالِدَیَّ ❶ | وَ | لِلْمُؤْمِنِیْنَ | یَوْمَ | یَقُوْمُ ❷ |
| اور | میرے ماں باپ کو | اور | سب مؤمنوں کو | جس دن | قائم ہوگا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْحِسَابُ (41) | وَلَا | تَحْسَبَنَّ ❸ | اللّٰهَ | غَافِلًا |
| حساب | اور نہ | تم ہرگز گمان کرنا | اللہ کو | بے خبر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَمَّا ❹ | یَعْمَلُ ❷ | الظّٰلِمُوْنَ ❺ | اِنَّمَا ❻ | یُؤَخِّرُهُمْ |
| (اس) سے جو | کر رہے ہیں | ظالم لوگ | بیشک صرف | وہ (تو) مہلت دیتا ہے اُنہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِیَوْمٍ | تَشْخَصُ | فِیْهِ | الْاَبْصَارُ (42) |
| اس دن کے لیے | (کہ) پھٹی کی پھٹی رہ جائیں گی | اُس میں | آنکھیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُهْطِعِیْنَ ❼ | مُقْنِعِیْ ❼❽ | رُءُوْسِهِمْ | لَا یَرْتَدُّ ❷ |
| (اس حال میں کہ) سب دوڑنے والے ہونگے | سب اُٹھائے ہوئے ہونگے | اپنے سروں کو | نہیں لوٹے گی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَیْهِمْ | طَرْفُهُمْ | وَ | اَفْئِدَتُهُمْ | هَوَآءٌ (43) |
| ان کی طرف | ان کی نگاہ | اور | اُن کے دل | (عقل وشعور سے) خالی ہوں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَنْذِرِ | النَّاسَ | یَوْمَ | یَاْتِیْهِمُ ❷ | الْعَذَابُ |
| اور | آپ ڈرائیں | لوگوں کو | اُس دن (سے) | (کہ جب) آئے گا اُن پر | عذاب |

### ضروری وضاحت

❶ یہ دراصل وَالِدَیْنِ+یْ تھا، گرامر کی رو سے نون گرا کر دونوں یْ کو اکٹھا کیا گیا ہے۔ ❷ یہاں یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❸ فعل کے آخر میں نَّ تاکید کی علامت ہے اسی لیے ترجمہ ہرگز کیا گیا ہے۔ ❹ عَمَّا دراصل عَنْ+مَا مجموعہ ہے۔ ❺ یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ اِنَّ کے ساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ یہاں جمع کی علامت یْنَ سے نَ گر گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا | تو کہیں گے وہ لوگ جنہوں نے ظلم کیا |
| رَبَّنَآ اَخِّرْنَآ | اے ہمارے رب! مہلت دے ہمیں |
| اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۙ نُّجِبْ | قریب مدت تک، ہم قبول کریں گے |
| دَعْوَتَكَ وَنَتَّبِعِ الرُّسُلَ ؕ | تیری دعوت اور ہم پیروی کریں گے رسولوں کی |
| اَوَلَمْ تَكُوْنُوْٓا اَقْسَمْتُمْ مِّنْ قَبْلُ | اور کیا نہیں تم نے قسمیں کھائی تھیں اس سے پہلے |
| مَا لَكُمْ مِّنْ زَوَالٍ ۙ 44 | (کہ) نہیں تمہارے لیے کوئی زوال۔ 44 |
| وَّسَكَنْتُمْ فِيْ مَسٰكِنِ | اور تم آباد رہے اُن لوگوں کے گھروں میں |
| الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ | جنہوں نے ظلم کیا اپنی جانوں پر |
| وَتَبَيَّنَ لَكُمْ كَيْفَ | اور خوب واضح ہو گیا تمہارے لیے (کہ) کیا |
| فَعَلْنَا بِهِمْ وَضَرَبْنَا | سلوک کیا ہم نے اُنکے ساتھ اور ہم نے بیان کر دیں |
| لَكُمُ الْاَمْثَالَ 45 | تمہارے لیے (کئی) مثالیں۔ 45 |
| وَقَدْ مَكَرُوْا مَكْرَهُمْ | اور یقیناً انہوں نے تدبیر کی اپنی تدبیر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَيَقُوْلُ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | زَوَالٍ | : زوال، زائل۔ |
| ظَلَمُوْا | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | سَكَنْتُمْ | : ساکن، سکون، مسکن، سکنہ۔ |
| اَخِّرْنَآ | : مؤخر، تاخیر۔ | اَنْفُسَهُمْ | : نفس، نفسانفسی، نظام تنفس۔ |
| اَجَلٍ | : اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ | تَبَيَّنَ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| نُّجِبْ | : جواب، مستجاب الدعا، استجابت۔ | كَيْفَ | : کیفیت، بہر کیف، کوائف۔ |
| دَعْوَتَكَ | : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ | فَعَلْنَا | : فعل، فاعل، مفعول۔ |
| نَتَّبِعِ | : اتباع، تابع، متبع سنت۔ | ضَرَبْنَا | : ضرب المثل، ضرب الامثال۔ |
| اَقْسَمْتُمْ | : قسم کھانا، قسمیں۔ | مَكَرُوْا | : مکروفریب، مکار۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَيَقُوْلُ | الَّذِيْنَ | ظَلَمُوْا | رَبَّنَآ ❶ | اَخِّرْنَآ |
| تو وہ کہیں گے | وہ لوگ جن | سب نے ظلم کیا | اے ہمارے رب! | مہلت دے ہمیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰٓى اَجَلٍ ❷ | قَرِيْبٍ ۙ | نُّجِبْ | دَعْوَتَكَ | وَ |
| ایک مدت تک | قریب | ہم قبول کریں گے | تیری دعوت | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| نَتَّبِعِ | الرُّسُلَ | اَوَ | لَمْ | تَكُوْنُوْٓا اَقْسَمْتُمْ ❸ |
| ہم پیروی کریں گے | رسولوں کی | اور کیا | نہیں | تم سب نے قسمیں کھائی تھیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ قَبْلُ | مَا | لَكُمْ | مِّنْ زَوَالٍ ❷❹ (44) | وَّ سَكَنْتُمْ |
| (اس) سے پہلے | (کہ) نہیں | تمہارے لیے | کوئی زوال | اور تم آباد رہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْ مَسٰكِنِ | الَّذِيْنَ | ظَلَمُوْٓا | اَنْفُسَهُمْ ❺ | وَ |
| گھروں میں | اُن لوگوں کے جن | سب نے ظلم کیا | اپنی جانوں پر | اور |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَبَيَّنَ ❻ | لَكُمْ | كَيْفَ | فَعَلْنَا ❼ | بِهِمْ | وَ | ضَرَبْنَا ❼ |
| خوب واضح ہوگیا | تمہارے لیے | کیا | سلوک کیا ہم نے | اُنکے ساتھ | اور | ہم نے بیان کردیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَكُمُ | الْاَمْثَالَ (45) | وَقَدْ | مَكَرُوْا | مَكْرَهُمْ ❺ |
| تمہارے لیے | (کئی) مثالیں | اور یقیناً | انہوں نے تدبیر کی | اپنی تدبیر |

### ضروری وضاحت

❶ یہ دراصل یَا رَبَّنَا تھا، شروع سے یا تخفیف کے لیے گرایا گیا ہے، اسی کا ترجمہ اے کیا گیا ہے۔ ❷ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے، اسی لیے ترجمہ کوئی یا ایک کیا گیا ہے۔ ❸ تَا اور تُمْ دونوں کا ترجمہ تم کیا گیا ہے۔ ❹ مِنْ کے ترجے کی ضرورت نہیں۔ ❺ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❻ تَا اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ عِنْدَ اللّٰهِ مَكْرُهُمْ ؕ | اور اللہ کے پاس (یعنی اُسے معلوم ہے) ان کی تدبیر |
| وَاِنْ كَانَ مَكْرُهُمْ | اور نہیں تھی اُن کی تدبیر |
| لِتَزُوْلَ مِنْهُ الْجِبَالُ ﴿46﴾ | کہ ٹل جائیں اس سے پہاڑ۔ ﴿46﴾ |
| فَلَا تَحْسَبَنَّ اللّٰهَ مُخْلِفَ | پس تو ہرگز گمان نہ کر (کہ) اللہ خلاف کرنے والا ہے |
| وَعْدِهٖ رُسُلَهٗ ؕ | اپنے وعدے کا اپنے رسولوں سے |
| اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ ذُو انْتِقَامٍ ﴿47﴾ | بیشک اللہ نہایت غالب انتقام لینے والا ہے۔ ﴿47﴾ |
| يَوْمَ تُبَدَّلُ الْاَرْضُ | جس دن بدل دی جائے گی (یہ) زمین |
| غَيْرَ الْاَرْضِ وَالسَّمٰوٰتُ | (اس) زمین کے علاوہ سے اور سب آسمان (بھی) |
| وَبَرَزُوْا لِلّٰهِ | اور سب لوگ پیش ہوں گے اللہ کے سامنے |
| الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ ﴿48﴾ | (جو) اکیلا بڑا زبردست ہے۔ ﴿48﴾ |
| وَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ يَوْمَئِذٍ | اور آپ دیکھیں گے مجرموں کو اس دن |
| مُّقَرَّنِيْنَ فِى الْاَصْفَادِ ﴿49﴾ | (کہ) وہ جکڑے ہوئے (ہوں گے) زنجیروں میں۔ ﴿49﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عِنْدَ | : عندالطلب، عنداللہ، عندیہ۔ | اِنْتِقَامٍ | : انتقام، انتقامی کاروائی۔ |
| مَكْرُهُمْ | : مکروفریب، مکار۔ | تُبَدَّلُ | : تغیروتبدل، تبدیلی، متبادل۔ |
| لِتَزُوْلَ | : زوال پذیر، زائل۔ | غَيْرَ | : دیارغیر، غیراللہ۔ |
| الْجِبَالُ | : جبلِ اُحد، جبلِ رحمت۔ | السَّمٰوٰتُ | : کتب سماویہ، ارض وسما۔ |
| مُخْلِفَ | : خلاف، مخالف، اختلاف، مختلف۔ | الْقَهَّارِ | : قہر، قہار۔ |
| وَعْدِهٖ | : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | تَرَى | : رؤیت ہلال، مرئی وغیرمرئی اشیاء۔ |
| رُسُلَهٗ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | الْمُجْرِمِيْنَ | : جرم، مجرم، جرائم۔ |
| ذُو | : ذومعنی، ذومال، ذوالحجہ، ذواضعافِ اقل۔ | يَوْمَئِذٍ | : یوم، ایام، یوم آخرت۔ |

| وَ | عِنْدَ اللّٰهِ | مَكْرُهُمْ | وَاِنْ ❶ | كَانَ | مَكْرُهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | اللہ کے پاس ہے | ان کی تدبیر | اور نہیں | تھی | اُن کی تدبیر |

| لِتَزُوْلَ | مِنْهُ | الْجِبَالُ (46) | فَلَا تَحْسَبَنَّ ❷ | اللّٰهَ |
|---|---|---|---|---|
| کہ ٹل جائیں | اس سے | پہاڑ | پس تو ہرگز گمان نہ کر (کہ) | اللہ کو |

| مُخْلِفَ ❸ | وَعْدِهٖ | رُسُلَهٗ ؕ | اِنَّ اللّٰهَ | عَزِيْزٌ ❹ |
|---|---|---|---|---|
| خلاف کرنے والا ہے | اپنے وعدے کا | اپنے رسولوں سے | بیشک اللہ | نہایت غالب |

| ذُو انْتِقَامٍ (47) | يَوْمَ | تُبَدَّلُ ❺ | الْاَرْضُ |
|---|---|---|---|
| انتقام لینے والا ہے | جس دن | بدل دی جائے گی | (یہ) زمین |

| غَيْرَ الْاَرْضِ | وَ | السَّمٰوٰتُ ❻ | وَ | بَرَزُوْا | لِلّٰهِ ❼ |
|---|---|---|---|---|---|
| دوسری زمین سے | اور | آسمان (بھی) | اور | سب لوگ پیش ہوں گے | اللہ کے سامنے |

| الْوَاحِدِ | الْقَهَّارِ ❹ (48) | وَ | تَرَى | الْمُجْرِمِيْنَ |
|---|---|---|---|---|
| (جو) اکیلا | بڑا زبردست ہے | اور | آپ دیکھیں گے | سب مجرموں کو |

| يَوْمَئِذٍ | مُّقَرَّنِيْنَ ❽ | فِي الْاَصْفَادِ (49) |
|---|---|---|
| اس دن (کہ) | (وہ) سب جکڑے ہوئے (ہوں گے) | زنجیروں میں |

## ضروری وضاحت

❶ اِنْ کا اصل ترجمہ اگر ہے، کبھی اس کا ترجمہ نہیں بھی کیا جاتا ہے۔ ❷ نَّ تاکید کی علامت ہے اسی لیے ترجمہ ہرگز کیا گیا ہے۔ ❸ اسم کے شروع مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے۔ ❻ ات جمع مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❼ یہاں لِ کا ترجمہ کے سامنے ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ❽ مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیے ہوئے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| سَرَابِيْلُهُمْ مِّنْ قَطِرَانٍ | اُن کی قمیصیں گندھک سے ہوں گی |
| وَّتَغْشٰى وُجُوْهَهُمُ النَّارُ ﴿50﴾ | اور ڈھانپے ہوئے ہو گی اُنکے چہروں کو آگ ﴿50﴾ |
| لِيَجْزِيَ اللّٰهُ كُلَّ نَفْسٍ مَّا كَسَبَتْ ؕ | تا کہ بدلہ دے اللہ ہر نفس کو (اس عمل کا) جو اُس نے کمایا |
| اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿51﴾ | بیشک اللہ بہت جلد حساب لینے والا ہے۔ ﴿51﴾ |
| هٰذَا بَلٰغٌ لِّلنَّاسِ وَلِيُنْذَرُوْا | یہ پیغام ہے لوگوں کے لیے اور تا کہ وہ ڈرائے جائیں |
| بِهٖ وَلِيَعْلَمُوْٓا | اس کے ذریعے اور تا کہ وہ جان لیں |
| اَنَّمَا هُوَ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ | کہ بیشک صرف وہی ایک معبود ہے |
| وَّلِيَذَّكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿52﴾ ع 7/11/19 | اور تا کہ نصیحت حاصل کریں عقل والے۔ ﴿52﴾ |

آیاتها 99 | 15 سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ 54 | رُكُوْعَاتُهَا 6

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| الٓرٰ ۟ قف تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ | الٓرٰ ، یہ آیات ہیں کتاب کی |
| وَقُرْاٰنٍ مُّبِيْنٍ ﴿1﴾ | اور واضح قرآن کی۔ ﴿1﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تَغْشٰى : غشی طاری ہونا (غشی میں حواس پر پردہ پڑتا ہے)۔ | لِيَعْلَمُوْٓا : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| وُجُوْهَهُمْ : وجہ، متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔ | اِلٰهٌ : الہ العالمین، الوہیت، اللہ۔ |
| النَّارُ : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | لِيَذَّكَّرَ : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذکورہ۔ |
| لِيَجْزِيَ : جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ | اُولُوا : اولوالعزم، اولوالعلم۔ |
| كَسَبَتْ : کسبِ حلال، کسبی۔ | الْاَلْبَابِ : لب لباب۔ |
| سَرِيْعُ : سرعت، سریع الحرکت۔ | اٰيٰتُ : آیت، آیات۔ |
| هٰذَا : لہٰذا، ہذا من فضل ربی، حامل رقعہ ہذا۔ | قُرْاٰنٍ : قرآن، قراءت۔ |
| بَلٰغٌ : ذرائع ابلاغ، تبلیغ، مبلغ۔ | مُّبِيْنٍ : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَرَابِيْلُهُمْ ❶ | مِّنْ قَطِرَانٍ ❷ | وَّ تَغْشٰى ❸ | وُجُوْهَهُمُ ❶ |
| اُن کی قمیصیں | گندھک کی ہوں گی | اور ڈھانپے ہوئے ہوگی | اُنکے چہروں کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| النَّارُ (50) | لِيَجْزِيَ ❹ | اللّٰهُ | كُلَّ نَفْسٍ | مَّا | كَسَبَتْ |
| آگ | تاکہ بدلہ دے | اللہ | ہر نفس کو | (اس عمل کا) جو | اُس نے کمایا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ اللّٰهَ | سَرِيْعُ | الْحِسَابِ (51) | هٰذَا | بَلٰغٌ | لِّلنَّاسِ |
| بیشک اللہ | بہت جلد | حساب (لینے والا ہے) | یہ | پیغام ہے | لوگوں کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلِيُنْذَرُوْا | بِهٖ | وَلِيَعْلَمُوْٓا | اَنَّمَا ❺ | هُوَ |
| اور تاکہ وہ سب ڈرائے جائیں | اسکے ذریعے | اور تاکہ وہ سب جان لیں | کہ بیشک صرف | وہی |

7 ع 11 19

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰهٌ وَّاحِدٌ | وَّ | لِيَذَّكَّرَ ❹ | اُولُوا الْاَلْبَابِ ❻ (52) |
| ایک معبود ہے | اور | تاکہ نصیحت حاصل کریں | عقل والے |

آیاتها 99 | 15 سُوْرَةُ الْحِجْرِ مَكِّيَّةٌ 54 | رکوعاتها 6

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الٓرٰ | تِلْكَ ❼ | اٰيٰتُ | الْكِتٰبِ | وَ | قُرْاٰنٍ | مُّبِيْنٍ (1) |
| الر | یہ | آیات ہیں | کتاب کی | اور | قرآن کی | واضح |

**ضروری وضاحت**

❶ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں مِنْ کا ترجمہ کی ضرورتاً کیا گیا ہے۔ ❸ تَ مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ یہاں يَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ اَنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ یہاں وْا کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ تِلْكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ بھی کر دیا جاتا ہے، اور اس سے بات میں تاکید پیدا ہو جاتی ہے۔

# تعارف ومقاصد "بیت القرآن"

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورة القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے "بیت القرآن" کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کارِ خیر میں شریک ہو سکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ "بیت القرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: "بیت القرآن" لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ ﴿17﴾ سورۃ القمر: 17

”اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟“

## تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## رُبَمَا 14


پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر



BAIT-UL-QURAN

بیت القرآن

لاھور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿ رُبَمَا ﴾ پارہ نمبر 14 |
| مرتب | پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ وڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی، مدثر بن یوسف، حافظ سعید عمران |
| ایڈیشن اول | مارچ 2010 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |



## برائے رابطہ ہیڈ آفس

### بیت القرآن

پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔

فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115

فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111

ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org

ای میل info@bait-ul-quran.org

## سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

### کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔

فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884

### فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔

فون: 021-2629724 فیکس: 021-2633887


## پبلشر نوٹ

1. ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ ''بیت القرآن'' اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب پرنٹ شدہ ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔

2. ''بیت القرآن'' کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات وخواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کار خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کار خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ ''بیت القرآن'' کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمد للہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہوسکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

محمد مستمر خان

رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیشِ نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم و بیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہو جاتے ہیں انکے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کرلئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کرلیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہو جاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہو جاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہو جاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کر کے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کردی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "مفتاح القرآن" میں بیان کی جاچکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جاسکتی ہے۔

| | |
|---|---|
| رُبَمَا يَوَدُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا | کسی وقت چاہیں گے وہ لوگ جنہوں نے کفر کیا |
| لَوْ كَانُوْا مُسْلِمِيْنَ ﴿2﴾ | کاش! وہ ہوتے مسلمان۔ ﴿2﴾ |
| ذَرْهُمْ يَاْكُلُوْا وَ يَتَمَتَّعُوْا | آپ چھوڑ دیں انہیں وہ کھائیں اور فائدہ اٹھائیں |
| وَ يُلْهِهِمُ الْاَمَلُ | اور غفلت میں ڈالے رکھے اُنہیں اُمید |
| فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿3﴾ | پھر جلد وہ جان لیں گے۔ ﴿3﴾ |
| وَ مَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ | اور نہیں ہم نے ہلاک کیا کسی بستی کو |
| اِلَّا وَ لَهَا | مگر اس حال میں (کہ) اسکے لیے |
| كِتَابٌ مَّعْلُوْمٌ ﴿4﴾ | لکھا ہوا مقرر (وقت تھا)۔ ﴿4﴾ |
| مَا تَسْبِقُ مِنْ اُمَّةٍ اَجَلَهَا | نہیں آگے نکل سکتی کوئی اُمت اپنے مقررہ وقت سے |
| وَ مَا يَسْتَاْخِرُوْنَ ﴿5﴾ | اور نہ وہ پیچھے رہتے ہیں۔ ﴿5﴾ |
| وَ قَالُوْا يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْ | اور انہوں نے کہا: اے (وہ شخص) جو (کہ) |
| نُزِّلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ | نازل کی گئی اس پر نصیحت! |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَوَدُّ | : مودت ومحبت۔ | قَرْيَةٍ | : قریہ قریہ بستی بستی، اُمّ القریٰ۔ |
| كَفَرُوْا | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| مُسْلِمِيْنَ | : مسلم، مسلمان، اسلام۔ | تَسْبِقُ | : سبقت، مسابقت، سابقہ۔ |
| يَاْكُلُوْا | : اکل وشرب، ماکولات ومشروبات۔ | اَجَلَهَا | : اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ |
| يَتَمَتَّعُوْا | : متاع کارواں، مال ومتاع۔ | يَسْتَاْخِرُوْنَ | : مؤخر، تاخیر، آخری۔ |
| يَعْلَمُوْنَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | قَالُوْا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اَهْلَكْنَا | : ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | نُزِّلَ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| مِنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | عَلَيْهِ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رُبَمَا | يَوَدُّ ❶ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لَوْ | كَانُوْا |
| کسی وقت | وہ چاہیں گے | وہ لوگ جن | سب نے کفر کیا | کاش! | وہ سب ہوتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُسْلِمِيْنَ (2) | ذَرْهُمْ ❷ | يَاْكُلُوْا | وَ | يَتَمَتَّعُوْا |
| سب اسلام لانے والے | آپ چھوڑ دیں اُنہیں | وہ سب کھائیں | اور | وہ سب فائدہ اُٹھائیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يُلْهِهِمُ ❷ | الْاَمَلُ ❸ | فَسَوْفَ | يَعْلَمُوْنَ (3) |
| اور | وہ غفلت میں ڈالے رکھے اُنہیں | اُمید | پھر عنقریب | وہ سب جان لیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اَهْلَكْنَا | مِنْ قَرْيَةٍ ❹❺❻ | اِلَّا | وَ | لَهَا |
| اورنہیں | ہم نے ہلاک کیا | کسی بستی کو | مگر | اس حال میں (کہ) | اس کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كِتَابٌ | مَّعْلُوْمٌ (4) | مَا | تَسْبِقُ ❼ | مِنْ اُمَّةٍ ❹❺❻ |
| لکھا ہوا | مقرر کیا ہوا | نہیں | آگے نکل سکتی | کوئی اُمت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَجَلَهَا | وَمَا | يَسْتَاْخِرُوْنَ (5) | وَ | قَالُوْا |
| اپنے مقررہ وقت سے | اور نہ | وہ سب پیچھے رہتے ہیں | اور | انہوں نے کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰاَيُّهَا | الَّذِيْ | نُزِّلَ ❽ | عَلَيْهِ | الذِّكْرُ |
| اے | (وہ شخص) جو | نازل کی گئی | اس پر | نصیحت! |

## ضروری وضاحت

❶ يَوَدُّ کا اصل ترجمہ وہ چاہے گا ہے سیاق وسباق کی وجہ سے ترجمہ جمع میں کیا گیا ہے۔ ❷ هُمْ فعل کے آخر میں ہوتو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔ ❸ فعل کے بعد اسم کے آخر میں پیش ہوتو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔ ❹ مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ ة مؤنث کی علامت، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❽ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّكَ لَمَجۡنُوۡنٌ ؕ﴿6﴾ | بے شک تو یقیناً دیوانہ ہے۔ ﴿6﴾ |
| لَوۡ مَا تَاۡتِيۡنَا بِالۡمَلٰٓـئِكَةِ | کیوں نہیں لے آتے آپ ہمارے پاس فرشتوں کو |
| اِنۡ كُنۡتَ مِنَ الصّٰدِقِيۡنَ ﴿7﴾ | اگر ہیں آپ سچوں میں سے۔ ﴿7﴾ |
| مَا نُنَزِّلُ الۡمَلٰٓـئِكَةَ اِلَّا بِالۡحَـقِّ | نہیں ہم اُتارتے فرشتوں کو مگر حق کے ساتھ |
| وَمَا كَانُوۡۤا اِذًا مُّنۡظَرِيۡنَ ﴿8﴾ | اور نہیں ہونگے وہ اس وقت مہلت دیے جانیوالے۔ ﴿8﴾ |
| اِنَّا نَحۡنُ نَزَّلۡنَا الذِّكۡرَ | بے شک ہم نے ہی نازل کی ہے (یہ) نصیحت |
| وَاِنَّا لَهٗ لَحٰـفِظُوۡنَ ﴿9﴾ | اور بیشک ہم اسکی ضرور حفاظت کرنیوالے ہیں۔ ﴿9﴾ |
| وَلَقَدۡ اَرۡسَلۡنَا مِنۡ قَبۡلِكَ | اور بلا شبہ یقیناً ہم نے رسول بھیجے آپ سے پہلے |
| فِىۡ شِيَعِ الۡاَوَّلِيۡنَ ﴿10﴾ | پہلے لوگوں کے گروہوں میں۔ ﴿10﴾ |
| وَمَا يَاۡتِيۡهِمۡ مِّنۡ رَّسُوۡلٍ | اور نہیں آتا ان کے پاس کوئی رسول |
| اِلَّا كَانُوۡا بِهٖ يَسۡتَهۡزِءُوۡنَ ﴿11﴾ | مگر (یہ کہ) وہ تھے اس کے ساتھ مذاق کرتے۔ ﴿11﴾ |
| كَذٰلِكَ نَسۡلُكُهٗ | اسی طرح ہم چلاتے (داخل کرتے) ہیں اس (استہزاء) کو |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَمَجۡنُوۡنٌ | مجنون دیوانہ۔ | لَحٰـفِظُوۡنَ | حفاظت، محافظ، حفظ ما تقدم، محفوظ۔ |
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَرۡسَلۡنَا | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| الصّٰدِقِيۡنَ | صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ | قَبۡلِكَ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| نُنَزِّلُ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | فِىۡ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| الۡمَلٰٓـئِكَةَ | ملک الموت، ملائکہ، حور وملک۔ | الۡاَوَّلِيۡنَ | اوّل وآخر، اوّل انعام، اوّل پوزیشن۔ |
| اِلَّا | الا ما شاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | بِهٖ | بالکل، بہرحال، بالواسطہ۔ |
| بِالۡحَـقِّ | حق وباطل، حقیقت، حقیقی بھائی۔ | يَسۡتَهۡزِءُوۡنَ | استہزاء۔ |
| الذِّكۡرَ | ذکر، اذکار، تذکیر، مذکورہ۔ | نَسۡلُكُهٗ | مسلک، سلوک، مسالک۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | لَمَجْنُوْنٌ ۝6 | لَوْ مَا | تَاْتِيْنَا ❶ | بِالْمَلٰٓئِكَةِ ❷❸ |
| بیشک تو | یقیناً دیوانہ ہے | کیوں نہیں | لے آتے آپ ہمارے پاس | فرشتوں کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتَ | مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ۝7 | مَا | نُنَزِّلُ | الْمَلٰٓئِكَةَ ❸ |
| اگر | آپ ہیں | سچوں میں سے | نہیں | ہم اُتارتے | فرشتوں کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | بِالْحَقِّ ❷ | وَمَا | كَانُوْٓا | اِذًا | مُّنْظَرِيْنَ ❹❺ ۝8 |
| مگر | حق کے ساتھ | اور نہیں | وہ سب ہونگے | اس وقت | مہلت دیے جانے والے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا ❻ | الذِّكْرَ | وَاِنَّا | لَهٗ | لَحٰفِظُوْنَ ۝9 |
| بیشک ہم نے ہی نازل کی | نصیحت | اور بیشک ہم ہی | اس کی | یقیناً سب حفاظت کرنیوالے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | اَرْسَلْنَا | مِنْ قَبْلِكَ | فِيْ شِيَعِ | الْاَوَّلِيْنَ ❺ ۝10 |
| اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے رسول بھیجے | آپ سے پہلے | گروہوں میں | پہلے لوگ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا ❼ | يَاْتِيْهِمْ | مِّنْ رَّسُوْلٍ | اِلَّا |
| اور | نہیں | وہ آتا ان کے پاس | کسی رسول سے | مگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَانُوْا | بِهٖ ❷ | يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝11 | كَذٰلِكَ | نَسْلُكُهٗ |
| وہ سب تھے | اس کے ساتھ | وہ سب مذاق کرتے | اسی طرح | ہم چلاتے ہیں اس (استہزاء) کو |

## ضروری وضاحت

❶ تَاْتِیْ کا ترجمہ آتا ہے ہوتا ہے اگر اسکے بعد علامت بِ آجائے تو اسکا ترجمہ لاتا ہے کیا جاتا ہے۔ ❷ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❸ یہاں ۃ واحد مؤنث کی نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔ ❹ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیے ہوئے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ یہاں علامت یْنَ ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❻ علامت نَحْنُ اور نَا دونوں کو ملا کر ترجمہ ہم نے ہی کیا گیا ہے۔ ❼ مَا کا اصل ترجمہ جو ہے اور کبھی کیا بھی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فِیۡ قُلُوۡبِ الۡمُجۡرِمِیۡنَ ﴿12﴾ | مجرموں کے دلوں میں۔ ﴿12﴾ |
| لَا یُؤۡمِنُوۡنَ بِهٖ وَ قَدۡ | نہیں وہ ایمان لاتے اس پر، حالانکہ یقیناً |
| خَلَتۡ سُنَّةُ الۡاَوَّلِیۡنَ ﴿13﴾ | گزر چکا ہے پہلے لوگوں کا (یہ) طریقہ۔ ﴿13﴾ |
| وَلَوۡ فَتَحۡنَا عَلَیۡهِمۡ بَابًا مِّنَ السَّمَآءِ | اور اگر ہم کھول دیں ان پر کوئی دروازہ آسمان سے |
| فَظَلُّوۡا فِیۡهِ یَعۡرُجُوۡنَ ﴿14﴾ | تو وہ اس میں چڑھنے لگیں۔ ﴿14﴾ |
| لَقَالُوۡۤا اِنَّمَا سُكِّرَتۡ | (پھر بھی) یقیناً کہتے درحقیقت بند کر دی گئیں ہیں |
| اَبۡصَارُنَا بَلۡ نَحۡنُ | ہماری آنکھیں بلکہ ہم |
| قَوۡمٌ مَّسۡحُوۡرُوۡنَ ﴿15﴾ ع 1/15/1 | جادو کیے ہوئے لوگ ہیں۔ ﴿15﴾ |
| وَلَقَدۡ جَعَلۡنَا فِی السَّمَآءِ بُرُوۡجًا | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے بنائے آسمان میں برج |
| وَّزَیَّنّٰهَا لِلنّٰظِرِیۡنَ ﴿16﴾ | اور ہم نے مزین کر دیا اسے دیکھنے والوں کے لیے۔ ﴿16﴾ |
| وَحَفِظۡنٰهَا مِنۡ كُلِّ شَیۡطٰنٍ رَّجِیۡمٍ ﴿17﴾ | اور ہم نے محفوظ کر دیا اسے ہر شیطان مردود سے۔ ﴿17﴾ |
| اِلَّا مَنِ اسۡتَرَقَ السَّمۡعَ | مگر جو چوری چھپے سن بھاگے |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلُوۡبِ | قلبی تعلق، امراضِ قلب، قلوب واذہان۔ | مَّسۡحُوۡرُوۡنَ | سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحور کن آواز۔ |
| الۡمُجۡرِمِیۡنَ | جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔ | السَّمَآءِ | کتبِ سماویہ، ارض وسما۔ |
| یُؤۡمِنُوۡنَ | ایمان، مؤمن، امن۔ | بُرُوۡجًا | برج، چوبرجی۔ |
| فَتَحۡنَا | فتح، فاتح، مفتوح۔ | وَّزَیَّنّٰهَا | مزین، تزئین وآرائش۔ |
| عَلَیۡهِمۡ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | لِلنّٰظِرِیۡنَ | نظر، نظارہ، منظر، حاضرین وناظرین۔ |
| یَعۡرُجُوۡنَ | عروج وزوال، معراج۔ | حَفِظۡنٰهَا | حفاظت، محافظ، حفظ ما تقدم، محفوظ۔ |
| لَقَالُوۡۤا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اسۡتَرَقَ | سارق، مال مسروقہ۔ |
| اَبۡصَارُنَا | بصر، بصارت، بصیرت۔ | السَّمۡعَ | سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ قُلُوْبِ | الْمُجْرِمِيْنَ❶ ۙ﴿12﴾ | لَا | يُؤْمِنُوْنَ | بِهٖ | وَقَدْ |
| دلوں میں | سب جرم کرنے والے | نہیں | وہ سب ایمان لاتے | اس پر | حالانکہ یقیناً |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَلَتْ❷ | سُنَّةُ❷ | الْاَوَّلِيْنَ ﴿13﴾ | وَلَوْ | فَتَحْنَا | عَلَيْهِمْ |
| گزر چکا | طریقہ | پہلے لوگوں کا | اور اگر | ہم کھول دیں | ان پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَابًا❸ | مِّنَ السَّمَآءِ | فَظَلُّوْا | فِيْهِ | يَعْرُجُوْنَ ۙ﴿14﴾ |
| کوئی دروازہ | آسمان سے | تو وہ سب ہو جائیں | اس میں | وہ سب چڑھتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَقَالُوْٓا | اِنَّمَا❹ | سُكِّرَتْ❷❺ | اَبْصَارُنَا | بَلْ | نَحْنُ |
| یقیناً وہ سب کہتے | درحقیقت | بند کردی گئی | ہماری آنکھیں | بلکہ | ہم |

ع 1/15/1

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَوْمٌ | مَّسْحُوْرُوْنَ❻ ﴿15﴾ ع | وَلَقَدْ❼ | جَعَلْنَا | فِي السَّمَآءِ |
| لوگ ہیں | سب جادو کیے ہوئے | اور بلاشبہ یقیناً | ہم نے بنائے | آسمان میں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بُرُوْجًا | وَّزَيَّنّٰهَا | لِلنّٰظِرِيْنَ ۙ﴿16﴾ | وَحَفِظْنٰهَا |
| برج | اور ہم نے مزین کردیا اسے | دیکھنے والوں کے لیے | اور ہم نے محفوظ کردیا اسے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ | رَّجِيْمٍ ۙ﴿17﴾ | اِلَّا | مَنِ | اسْتَرَقَ | السَّمْعَ |
| ہر شیطان سے | مردود | مگر | جو | چوری کرے | سماعت |

**ضروری وضاحت**

❶ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ علامت تْ اور ة مؤنث کی علامتیں ہیں ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ مَفْعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ علامت لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔

| | |
|---|---|
| فَاَتۡبَعَهٗ شِهَابٌ مُّبِيۡنٌ ﴿18﴾ | تو پیچھا کرتا ہے اس کا ایک روشن شعلہ۔ ﴿18﴾ |
| وَالۡاَرۡضَ مَدَدۡنٰهَا | اور زمین ہم نے پھیلا دیا اسے |
| وَاَلۡقَيۡنَا فِيۡهَا رَوَاسِىَ | اور ہم نے ڈال (گاڑ) دیے اس میں پہاڑ |
| وَاَنۡۢبَتۡنَا فِيۡهَا | اور ہم نے اگائی اس میں |
| مِنۡ كُلِّ شَىۡءٍ مَّوۡزُوۡنٍ ﴿19﴾ | ہر چیز سے مناسب مقدار۔ ﴿19﴾ |
| وَ جَعَلۡنَا لَكُمۡ فِيۡهَا | اور ہم نے بنائے تمہارے لیے اس میں |
| مَعَايِشَ وَمَنۡ | روزی کے سامان اور (ان کے لیے بھی) جنہیں |
| لَّسۡتُمۡ لَهٗ بِرٰزِقِيۡنَ ﴿20﴾ | نہیں تم اس کو روزی دینے والے۔ ﴿20﴾ |
| وَاِنۡ مِّنۡ شَىۡءٍ اِلَّا عِنۡدَنَا | اور نہیں ہے کوئی چیز مگر ہمارے پاس |
| خَزَآئِنُهٗ وَمَا نُنَزِّلُهٗۤ | اس کے خزانے ہیں اور نہیں ہم اُتارتے اسے |
| اِلَّا بِقَدَرٍ مَّعۡلُوۡمٍ ﴿21﴾ | مگر ایک معلوم اندازے سے۔ ﴿21﴾ |
| وَاَرۡسَلۡنَا الرِّيٰحَ لَوَاقِحَ | اور ہم نے بھیجا ہواؤں کو بوجھل بنا کر |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَتۡبَعَهٗ | اتباع، تابع، متبع سنت۔ | بِرٰزِقِيۡنَ | رزق، رزّاق، رازق۔ |
| شِهَابٌ | شہاب ثاقب۔ | عِنۡدَنَا | عنداللہ، عندالناس، عندیہ۔ |
| مُّبِيۡنٌ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | خَزَآئِنُهٗ | خزانہ، خزانے، خزائن، خزینہ۔ |
| الۡاَرۡضَ | ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | نُنَزِّلُهٗ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| اَلۡقَيۡنَا | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ | بِقَدَرٍ | مقدار، بقدرِ ضرورت۔ |
| اَنۡۢبَتۡنَا | نباتات۔ | مَّعۡلُوۡمٍ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مَّوۡزُوۡنٍ | وزن، اوزان، موازنہ، موزوں۔ | اَرۡسَلۡنَا | رسول، مرسل، ترسیل، ارسال۔ |
| مَعَايِشَ | معیشت، فکر معاش۔ | الرِّيٰحَ | ریح، ریح المسک، ریح بادی۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاَتْبَعَهٗ | شِهَابٌ ❶ | مُّبِيْنٌ (18) | وَ | الْاَرْضَ |
| تو پیچھا کرتا ہے اس کا | ایک شعلہ | روشن | اور | زمین |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَدَدْنٰهَا ❷ | وَ | اَلْقَيْنَا ❷ | فِيْهَا | رَوَاسِيَ | وَ |
| ہم نے پھیلا دیا اسے | اور | ہم نے ڈال (گاڑ) دیے | اس میں | پہاڑ | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنْۢبَتْنَا ❷ | فِيْهَا | مِنْ كُلِّ شَيْءٍ | مَّوْزُوْنٍ (19) |
| ہم نے اُگائی | اس میں | ہر چیز سے | مناسب مقدار |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلْنَا ❷ | لَكُمْ | فِيْهَا | مَعَايِشَ | وَمَنْ |
| اور | ہم نے بنائے | تمہارے لیے | اس میں | روزی کے سامان | اور جنہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّسْتُمْ | لَهٗ | بِرٰزِقِيْنَ ❸ (20) | وَ | اِنْ ❹ | مِّنْ شَيْءٍ ❶ |
| نہیں ہو تم | اس کو | ہرگز سب روزی دینے والے | اور | نہیں ہے | کسی چیز سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | عِنْدَنَا | خَزَآئِنُهٗ ❺ ز | وَمَا | نُنَزِّلُهٗٓ ❺ | اِلَّا |
| مگر | ہمارے پاس | اس کے خزانے | اور نہیں | ہم اُتارتے اسے | مگر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِقَدَرٍ ❶ | مَّعْلُوْمٍ (21) | وَ | اَرْسَلْنَا ❷ | الرِّيٰحَ | لَوَاقِحَ ❻ |
| ایک اندازہ سے | معلوم | اور | ہم نے بھیجا | ہواؤں کو | بوجھل بنا کر |

### ضروری وضاحت

❶ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ ایک یا کسی کیا گیا ہے۔ ❷ نا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❸ نفی کے بعد بِ میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے، اس لیے اس موقع پر اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❹ علامت اِنْ کے بعد اگر اِلَّا آرہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ❺ ہٗ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔ ❻ یہاں لَ اصل لفظ کا حصہ ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاَنْزَلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً | پھر ہم نے اُتارا آسمان سے پانی |
| فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ ۚ | پس ہم نے پلایا تمہیں وہ |
| وَ مَآ اَنْتُمْ لَهٗ بِخٰزِنِيْنَ ﴿22﴾ | اور نہیں تم اس کو ہرگز ذخیرہ کرنے والے۔﴿22﴾ |
| وَ اِنَّا لَنَحْنُ نُحْيٖ | اور بے شک ہم یقیناً ہم ہی زندہ کرتے |
| وَ نُمِيْتُ وَ نَحْنُ الْوٰرِثُوْنَ ﴿23﴾ | اور مارتے ہیں اور ہم ہی وارث ہیں۔﴿23﴾ |
| وَ لَقَدْ عَلِمْنَا | اور بلا شبہ یقیناً ہم نے جان لیا ہے |
| الْمُسْتَقْدِمِيْنَ مِنْكُمْ | پہلے گزر چکنے والوں کو تم میں سے |
| وَ لَقَدْ عَلِمْنَا | اور بلا شبہ یقیناً ہم نے جان لیا ہے |
| الْمُسْتَاْخِرِيْنَ ﴿24﴾ | پیچھے آنے والوں کو (بھی)۔﴿24﴾ |
| وَ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَحْشُرُهُمْ ؕ | اور بے شک آپ کا رب وہی اکٹھا کرے گا انہیں |
| ع 2/10/2 اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿25﴾ | بیشک وہ بڑی حکمت والا، خوب علم والا ہے۔﴿25﴾ |
| وَ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ | اور بلا شبہ یقیناً ہم نے پیدا کیا انسان کو |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَاَنْزَلْنَا : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | نُمِيْتُ : موت وحیات، سماع موتی، میت۔ |
| مِنَ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | الْوٰرِثُوْنَ : وارث، وراثت، ورثاء۔ |
| السَّمَآءِ : کتب سماویہ، ارض وسما۔ | عَلِمْنَا : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مَآءً : ماء الحیات، ماء اللحم۔ | الْمُسْتَقْدِمِيْنَ : مقدمہ الجیش، خیر مقدم، اقدام۔ |
| فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ : ساقی، ساقیٔ کوثر۔ | الْمُسْتَاْخِرِيْنَ : مؤخر، تاخیر، آخری۔ |
| وَ : شان وشوکت، لیل ونہار، عزت واحترام۔ | يَحْشُرُهُمْ : حشر، محشر، حشر نشر۔ |
| بِخٰزِنِيْنَ : خزانہ، خزانچی، خزینہ۔ | حَكِيْمٌ : حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ |
| نُحْيٖ : حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ | خَلَقْنَا : خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |

| فَاَنْزَلْنَا ❶❷ | مِنَ السَّمَآءِ | مَآءً | فَاَسْقَيْنٰكُمُوْهُ ❸ |
|---|---|---|---|
| پھر اُتارا ہم نے | آسمان سے | پانی | پس ہم نے پلایا تمہیں وہ |

| وَ مَآ | اَنْتُمْ | لَهٗ | بِخٰزِنِيْنَ ❹ (22) | وَ | اِنَّا ❺ | لَنَحْنُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور نہیں | تم | اس کو | ہرگز سب ذخیرہ کرنے والے | اور | بے شک ہم | یقیناً ہم |

| نُحْيٖ | وَ | نُمِيْتُ | وَ | نَحْنُ الْوٰرِثُوْنَ ❻ (23) |
|---|---|---|---|---|
| ہم زندہ کرتے | اور | ہم مارتے ہیں | اور | ہم ہی وارث ہیں |

| وَ | لَقَدْ | عَلِمْنَا | الْمُسْتَقْدِمِيْنَ | مِنْكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے جان لیا ہے | سب پہلے گزر چکنے والے | تم میں سے |

| وَ | لَقَدْ | عَلِمْنَا | الْمُسْتَاْخِرِيْنَ (24) | وَ | اِنَّ |
|---|---|---|---|---|---|
| اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے جان لیا ہے | سب پیچھے آنے والے | اور | بے شک |

| رَبَّكَ | هُوَ يَحْشُرُهُمْ ❼ | اِنَّهٗ | حَكِيْمٌ |
|---|---|---|---|
| آپ کا رب | وہی اکٹھا کرے گا اُنہیں | بیشک وہ | بڑی حکمت والا |

ع 2 10 2

| عَلِيْمٌ (25) ع | وَ | لَقَدْ | خَلَقْنَا | الْاِنْسَانَ |
|---|---|---|---|---|
| خوب علم والا ہے | اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے پیدا کیا | انسان |

**ضروری وضاحت**

❶ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❷ شروع میں اَ فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے۔ ❸ کُمْ کیساتھ اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو درمیان میں وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ ❹ بِ سے پہلے اگر مَا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس جملے میں تاکید کا مفہوم شامل ہوجاتا ہے اسی لیے ترجمہ بالکل یا ہرگز کیا جاتا ہے۔ ❺ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔ ❻ نَحْنُ کے بعد اَلْ میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ هُوَ اور يَ دونوں کا ملا کر ترجمہ وہی کیا گیا ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَعۡلَمُ ❶ | بِالۡمُهۡتَدِيۡنَ ❷ (125) | وَاِنۡ | عَاقَبۡتُمۡ |
| خوب جاننے والا ہے | سب ہدایت پانے والوں کو | اور اگر | تم تکلیف دینا چاہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَعَاقِبُوۡا | بِمِثۡلِ ❷ | مَا | عُوۡقِبۡتُمۡ | بِهٖ ؕ ❷ |
| توتم سب تکلیف دو | اس کی مثل | جو | تم تکلیف دیے گئے | اس کے ساتھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَئِنۡ | صَبَرۡتُمۡ | لَهُوَ | خَيۡرٌ | لِّلصّٰبِرِيۡنَ (126) |
| اور | یقیناً اگر | تم صبر کرو | بلاشبہ وہ | بہتر ہے | سب صبر کرنے والوں کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اصۡبِرۡ | وَمَا | صَبۡرُكَ ❸ | اِلَّا | بِاللّٰهِ ❷ |
| اور | آپ صبر کیجیے | اورنہیں | آپ کا صبر کرنا | مگر | اللہ (کی توفیق) سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَحۡزَنۡ ❹ | عَلَيۡهِمۡ | وَ | لَا تَكُ ❺ | فِيۡ ضَيۡقٍ ❻ |
| اور | نہ آپ غم کریں | ان پر | اور | نہ ہوں آپ | کسی تنگی میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّمَّا ❼ | يَمۡكُرُوۡنَ (127) | اِنَّ | اللّٰهَ | مَعَ | الَّذِيۡنَ |
| اس سے جو | وہ سب تدبیریں کرتے ہیں | بیشک | اللہ | ساتھ | جنھوں نے |

ع 16 9 22

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اتَّقَوۡا | وَّ | الَّذِيۡنَ | هُمۡ | مُّحۡسِنُوۡنَ ❽ (128) ع |
| سب نے تقویٰ اختیار کیا | اور | ان لوگوں کے جو | وہ | سب نیکی کرنے والے |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❷ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر اور کبھی بدلہ بھی کیا جاتا ہے۔ ❸ كَ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تیرا، تیری، تیرے کیا جاتا ہے۔ ❹ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❺ یہ دراصل لَا تَكُنۡ تھا تخفیف کے لیے نۡ گر گیا ہے۔ ❻ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ مِمَّا دراصل مِنۡ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ❽ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔

# تعارف ومقاصد ''بیت القرآن''

قرآن مجید اللہ تعالیٰ کی بھیجی ہوئی کتاب ہدایت ہے اور اسے اللہ تعالیٰ نے بہت آسان بنایا ہے۔ جس کا اظہار خود اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں کئی بار فرمایا ہے:

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴾ سورۃ القمر آیت 17

''اور یقیناً ہم نے اس قرآن کو سمجھنے کے لیے آسان بنا دیا ہے، پھر کوئی نصیحت لینے والا ہے۔؟''

اب اسے ہر انسان تک پہنچانا اور اسکے متعلق اس تأثر کو دور کرنا کہ یہ بہت مشکل کتاب ہے تمام مسلمانوں کی ذمہ داری ہے۔ اسی ذمہ داری کو پورا کرنے کیلئے ''بیت القرآن'' کی بنیاد رکھی گئی ہے اور اس کے مقاصد درج ذیل ہیں:

1 : قرآن مجید کے ترجمہ کو آسان فہم بنانے کی کوشش کرنا۔

2 : قرآنی تعلیمات پر مبنی ایسی عام فہم کتب کی اشاعت کرنا جن سے قرآن فہمی میں مدد ملے۔

3 : قرآنی گرامر کو آسان تر بنانے کی کوشش کرنا۔

4 : قرآن مجید سے متعلقہ موضوعات پر مختلف سیمینارز منعقد کرانا۔

5 : قرآن فہمی کیلئے شارٹ کورسز کا انعقاد کرانا اور ان میں گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے قرآن مجید کا ترجمہ سکھانا۔

6 : قرآن فہمی کے لیے ٹیچر ٹریننگ کورسز منعقد کرانا۔

7 : انٹرنیٹ کے ذریعے فہم قرآن میں مدد دینا۔ (www.bait-ul-quran.org)

8 : عامۃ المسلمین کو احکام الٰہی کے مطابق اپنے نبیٔ محترم حضرت محمد ﷺ سے عقیدت ومحبت کے ساتھ آپ ﷺ کی مسنون زندگی کو اپنانے اور اس کی سیرت کو دنیا پر غالب کرنے کی کوشش کرنا۔

آپ بھی اس کار خیر میں شریک ہو سکتے ہیں اور جس کی بہترین صورت یہ ہے کہ آپ **''بیت القرآن''** کی مطبوعہ کتب خرید کر عوام الناس میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

الداعی الی الخیر: **''بیت القرآن''** لاہور، پاکستان

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

﴿ وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿17﴾ ﴾ سورۃ القمر: 17

”اور البتہ یقیناً ہم نے بالکل آسان بنا دیا ہے اِس قرآن کو سمجھنے کے لیے، تو کیا کوئی ہے نصیحت لینے والا؟ـ“

تین رنگوں کی مدد سے پہلی بار گرامر کے بغیر صرف علامات کے ذریعے
ترجمۂ قرآن کا جدید اور منفرد انداز

# مصباح القرآن

## ﴿ سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ 15 ﴾

پروفیسر عبد الرحمٰن طاہر

BAIT-UL-QURAN

بیتُ القرآن

لاہور - پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | مصباح القرآن ﴿سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ﴾ پارہ نمبر 15 |
| مرتب | پروفیسر عبدالرحمٰن طاہر |
| کمپوزنگ و ڈیزائننگ | محمد اکرم محمدی، مدثر بن یوسف، حافظ سعید عمران |
| ایڈیشن اول | اشاعت دوم : جولائی 2013 |
| پبلشر | "بیت القرآن" پاکستان |
| ہدیہ | 90 روپے |

برائے رابطہ ہیڈ آفس

بیت القرآن

پوسٹ بکس نمبر 150، جی پی او، لاہور، پاکستان۔

فون: 111 737 111-042 ایکسٹینشن 115

فیکس 111 737 111-042 ایکسٹینشن 111

ویب سائٹ www.bait-ul-quran.org

ای میل info@bait-ul-quran.org

سیل پوائنٹ اینڈ ڈسٹری بیوٹرز

کتاب سرائے

فسٹ فلور، الحمد مارکیٹ، اُردو بازار، لاہور۔

فون: 042-7320318 فیکس: 042-7239884

فضلی بک سپر مارکیٹ

نزد ریڈیو پاکستان، اُردو بازار، کراچی۔

فون: 021-2629724 فیکس: 021-2633887

## پبلشر نوٹ

1. ہر خاص و عام کو اطلاع دی جاتی ہے کہ ادارہ "بیت القرآن" اپنی مطبوعات پر منافع وصول نہیں کرتا بلکہ اشاعت فنڈ وصول کرتا ہے جو کہ صرف کتاب کی پرنٹنگ، کاغذ اور بائنڈنگ کی لاگت ہے، البتہ تاجران کتب بیت القرآن کی ریٹ لسٹ کے مطابق ہدیہ وصول کر سکتے ہیں۔

2. "بیت القرآن" کی مطبوعات منظر عام پر آئیں تو بہت سے حضرات و خواتین نے اس منفرد کام کو سراہتے ہوئے اس کارِ خیر میں مالی تعاون کی پیشکش کی ہے تو اس حوالے سے عرض ہے کہ ادارے سے مالی تعاون کی بجائے اس کارِ خیر میں شرکت کی بہترین اور واحد صورت یہ ہے کہ آپ "بیت القرآن" کی مطبوعہ کتب خرید کر لوگوں میں تقسیم فرمائیں۔ جزاکم اللہ خیرا۔

## سرٹیفکیٹ تصحیح

الحمدللہ میں نے قرآن مجید کے اس پارے کے تمام متن کو حرفاً حرفاً بغور پڑھا ہے، میں پورے وثوق سے تصدیق کرتا ہوں کہ اب اس پارے کے متن میں کوئی کمی بیشی نہیں ہے، تاہم انسان غلطی سے مبرا نہیں ہو سکتا، اس لیے اگر آپ کو اس کلام مجید میں کوئی غلطی نظر آئے تو وہ سہواً ہوئی ہے، آپ ہمیں اطلاع دیں، ہم فوراً اُسے درست کریں گے۔ ان شاء اللہ العزیز۔

محمد مستمر خان

رجسٹرڈ پروف ریڈر حکومت پاکستان

# "مصباح القرآن" سے استفادہ کرنے کا طریقہ

قارئین کی سہولت کے پیش نظر "مصباح القرآن" میں ترجمۂ قرآن سکھانے کے دو مختلف اسلوب اختیار کیے گئے ہیں۔

1 ایک صفحے پر قرآنی الفاظ کو تین مختلف رنگوں میں پیش کیا گیا ہے۔

پہلی قسم ان الفاظ کی ہے جنہیں ہم روز مرّہ زندگی میں بالکل اُسی طرح یا معمولی فرق کے ساتھ اردو بول چال میں استعمال کرتے ہیں اور ایسے الفاظ کم وبیش 65 فیصد ہیں۔ ان الفاظ کو سیاہ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ان کے اردو میں استعمال کی وضاحت اسی صفحہ کے حاشیے پر کردی گئی ہے۔

دوسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو خالصتاً عربی زبان کے ہیں اور اردو میں استعمال نہیں ہوتے البتہ کثرتِ استعمال کے باعث بار بار سُن کر یاد ہوجاتے ہیں انکے متعلق بہت فکرمندی کی ضرورت نہیں، یہ الفاظ اندازاً 20 فیصد ہیں اور انہیں نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ ان میں سے اکثر الفاظ بنیادی طور پر علامتیں ہیں جو کہ آپ "مفتاح القرآن" میں پڑھ چکے ہیں۔

تیسری قسم کے الفاظ وہ ہیں جو ہمارے لئے بالکل نئے ہیں، انہیں خوب یاد کرنے کی ضرورت ہے، ایسے الفاظ تقریباً 15 فیصد ہیں اور انکو سرخ رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے۔ اس صفحہ کے قرآنی الفاظ کا ترجمہ لفظی اور بامحاورہ ملا جلا کیا گیا ہے، ترجمہ میں رنگ قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق دیئے گئے ہیں البتہ جو الفاظ ترجمہ کی وضاحت کیلئے استعمال ہوئے ہیں انہیں بریکٹ میں دیا گیا ہے۔

اگر صرف سرخ الفاظ یاد کرلئے جائیں، سیاہ الفاظ کے اردو میں استعمال پر غور کرلیا جائے اور نیلے الفاظ جو کہ بار بار استعمال ہونے سے خود بخود یاد ہوجاتے ہیں، تو قرآن فہمی میں نہایت آسانی ہوجاتی ہے اور اس طریقہ سے ذخیرۂ الفاظ (vocabulary) کی کمی کا مسئلہ بھی تقریباً حل ہوجاتا ہے۔

2 سامنے والے صفحہ پر قرآنی الفاظ کو دوبارہ الگ الگ (Break up) کرکے خانوں میں درج کیا گیا ہے، ہر لفظ کے اجزاء کو الگ الگ رنگ دے کر ترجمہ واضح کیا گیا ہے، اگر کسی لفظ میں ایک علامت استعمال ہوئی ہے تو اسے سرخ رنگ اور دو علامتوں کی صورت میں دوسری علامت کو نیلے رنگ میں ظاہر کیا گیا ہے اور ترجمہ میں رنگوں کا استعمال قرآنی الفاظ کے رنگوں کے مطابق کیا گیا ہے، بعض الفاظ کی ضروری وضاحت بھی حاشیہ میں کردی گئی ہے، اس صفحہ پر استعمال ہونے والی علامات کی تفصیلات "مفتاح القرآن" میں بیان کی جاچکی ہیں، اگر "مصباح القرآن" کے مطالعہ سے قبل ان علامات کو سمجھ لیا جائے تو قرآن فہمی میں بہتر نتائج کی توقع کی جاسکتی ہے۔

اٰيَاتُهَا 111 — 17 سُوۡرَةُ بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ مَكِّيَّةٌ 50 — رُكُوۡعَاتُهَا 12

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | |
|---|---|
| سُبۡحٰنَ الَّذِیۡۤ اَسۡرٰی بِعَبۡدِهٖ | پاک ہے (اللہ) جو لے گیا اپنے بندے کو |
| لَیۡلًا مِّنَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ | ایک رات مسجد حرام سے |
| اِلَی الۡمَسۡجِدِ الۡاَقۡصَا الَّذِیۡ | مسجد اقصیٰ تک (وہ) جو |
| بٰرَكۡنَا حَوۡلَهٗ | ہم نے برکت کی اس کے اردگرد |
| لِنُرِيَهٗ مِنۡ اٰيٰتِنَا ؕ | تاکہ ہم دکھائیں اسے (کچھ) اپنی نشانیوں سے |
| اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيۡعُ الۡبَصِيۡرُ ﴿1﴾ | بیشک وہی خوب سننے والا خوب دیکھنے والا ہے۔ ﴿1﴾ |
| وَاٰتَيۡنَا مُوۡسَی الۡكِتٰبَ | اور ہم نے دی موسیٰ کو کتاب |
| وَجَعَلۡنٰهُ هُدًی لِّبَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ | اور ہم نے بنایا اسے ہدایت بنی اسرائیل کے لیے |
| اَلَّا تَتَّخِذُوۡا مِنۡ دُوۡنِیۡ وَكِيۡلًا ؕ ﴿2﴾ | کہ نہ پکڑو تم میرے سوا کوئی کارساز۔ ﴿2﴾ |
| ذُرِّيَّةَ مَنۡ حَمَلۡنَا | (اے) اولاد (ان لوگوں کی) جن کو ہم نے سوار کیا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| سُبۡحٰنَ | : سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔ | السَّمِيۡعُ | : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| اَسۡرٰی | : اسراء ومعراج۔ | الۡبَصِيۡرُ | : بصر، بصارت، بصیرت۔ |
| بِعَبۡدِهٖ | : عابد، عبادت، معبود۔ | هُدًی | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| لَیۡلًا | : لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | اَلَّا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| اِلَی | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | تَتَّخِذُوۡا | : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| بٰرَكۡنَا | : برکت، برکات، مبارک، تبرک۔ | وَكِيۡلًا | : وکیل، وکالت۔ |
| حَوۡلَهٗ | : ماحول، ماحولیات۔ | ذُرِّيَّةَ | : ذریت آدم، ذریت ابلیس۔ |
| لِنُرِيَهٗ | : مرئی وغیر مرئی اشیاء، رویت ہلال۔ | حَمَلۡنَا | : نقل وحمل، حامل رقعہ ہذا، حاملہ۔ |

اٰیَاتُھَا 111 — 17 سُوۡرَۃُ بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ مَکِّیَّۃٌ 50 — رُکُوۡعَاتُھَا 12

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سُبۡحٰنَ | الَّذِیۡۤ | اَسۡرٰی | بِعَبۡدِہٖ | لَیۡلًا |
| پاک ہے | جو | لے گیا | اپنے بندے کو | رات |

| | | |
|---|---|---|
| مِّنَ الۡمَسۡجِدِ الۡحَرَامِ | اِلَی الۡمَسۡجِدِ الۡاَقۡصَا | الَّذِیۡ |
| مسجد حرام سے | مسجد اقصیٰ تک | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بٰرَکۡنَا ❶ | حَوۡلَہٗ | لِنُرِیَہٗ ❷ | مِنۡ اٰیٰتِنَا ؕ | اِنَّہٗ |
| ہم نے برکت کی | اس کے اردگرد | تاکہ ہم دکھائیں اسے | اپنی نشانیوں سے | بیشک وہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ھُوَ السَّمِیۡعُ ❸❹ | الۡبَصِیۡرُ ❹ (1) | وَ | اٰتَیۡنَا ❶ | مُوۡسَی | الۡکِتٰبَ |
| ہی خوب سننے والا | خوب دیکھنے والا ہے | اور | ہم نے دی | موسیٰ کو | کتاب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلۡنٰہُ ❶ | ھُدًی | لِّبَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ | اَلَّا ❺ | تَتَّخِذُوۡا |
| اور | ہم نے بنایا اسے | ہدایت | بنی اسرائیل کے لیے | کہ نہ | تم سب پکڑو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنۡ دُوۡنِیۡ ❻ | وَکِیۡلًا ❼ ؕ (2) | ذُرِّیَّۃَ ❽ | مَنۡ | حَمَلۡنَا ❶ |
| میرے سوا | کوئی کارساز | (اے) اولاد | جن کو | ہم نے سوار کیا |

**ضروری وضاحت**

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔ ❸ ھُوَ کے بعد اَلۡ ہو تو اس میں ہی کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ فَعِیۡلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ اَلَّا دراصل اَنۡ + لَا کا مجموعہ ہے۔ ❻ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔ ❽ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| مَعَ نُوۡحٍ ؕ اِنَّهٗ | نوح کے ساتھ (کشتی میں) بیشک وہ |
| كَانَ عَبۡدًا شَكُوۡرًا ﴿3﴾ | شکر گزار بندہ تھا۔ ﴿3﴾ |
| وَ قَضَيۡنَاۤ اِلٰى بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ | اور ہم نے فیصلہ سنا دیا بنی اسرائیل کو |
| فِى الۡكِتٰبِ لَـتُفۡسِدُنَّ | کتاب میں (کہ) بلاشبہ ضرور تم فساد کرو گے |
| فِى الۡاَرۡضِ مَرَّتَيۡنِ وَلَتَعۡلُنَّ | زمین میں دو مرتبہ اور ضرور بالضرور تم چڑھائی کرو گے |
| عُلُوًّا كَبِيۡرًا ﴿4﴾ فَاِذَا جَآءَ وَعۡدُ | بہت بڑی چڑھائی۔ ﴿4﴾ پھر جب آ گیا وعدہ |
| اُوۡلٰٮهُمَا | ان دونوں میں سے پہلے (فساد کے بدلہ لینے) کا |
| بَعَثۡنَا عَلَيۡكُمۡ عِبَادًا لَّنَاۤ | (تو) ہم نے بھیجے تم پر اپنے کچھ بندے |
| اُولِىۡ بَاۡسٍ شَدِيۡدٍ | بہت سخت لڑائی والے |
| فَجَاسُوۡا خِلٰلَ الدِّيَارِ ؕ | تو وہ گھس گئے گھروں کے اندر |
| وَكَانَ وَعۡدًا مَّفۡعُوۡلًا ﴿5﴾ | اور تھا (یہ) وعدہ پورا کیا ہوا۔ ﴿5﴾ |
| ثُمَّ رَدَدۡنَا لَـكُمُ الۡكَرَّةَ عَلَيۡهِمۡ | پھر ہم نے دوبارہ دیا تمہیں غلبہ ان پر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَعَ | مع اہل وعیال، معیت۔ | اُوۡلٰٮهُمَا | قرونِ اُولیٰ، اوّل درجہ ۔ |
| شَكُوۡرًا | شکر، شاکر، مشکور، اظہار تشکر۔ | بَعَثۡنَا | بعثت، مبعوث۔ |
| قَضَيۡنَاۤ | قضا، قاضی، قاضی القضاۃ۔ | عَلَيۡكُمۡ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| فِى | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اُولِىۡ | اولوالعزم، اولوالعلم۔ |
| لَـتُفۡسِدُنَّ | فساد، فسادی، مفسد، فاسد مادہ۔ | خِلٰلَ | خلل، مخل، خلال۔ |
| مَرَّتَيۡنِ | روزمرہ۔ | الدِّيَارِ | دارفانی، دارالکتب، دیارِ غیر۔ |
| لَتَعۡلُنَّ | عالی شان، جناب عالی، اللہ تعالیٰ۔ | مَّفۡعُوۡلًا | فعل، فاعل، مفعول۔ |
| كَبِيۡرًا | کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ | رَدَدۡنَا | رد، مردود، تردید، مرتد۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَعَ نُوۡحٍ ؕ | اِنَّهٗ | كَانَ ❶ | عَبۡدًا | شَكُوۡرًا ❷ (3) |
| نوح کے ساتھ | بیشک وہ | تھا | بندہ | بہت شکر گزار |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | قَضَیۡنَاۤ ❸ | اِلٰی بَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ ❹ | فِی الۡكِتٰبِ |
| اور | ہم نے فیصلہ سنا دیا | بنی اسرائیل کو | کتاب میں (کہ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَتُفۡسِدُنَّ ❺ | فِی الۡاَرۡضِ | مَرَّتَیۡنِ | وَ | لَتَعۡلُنَّ ❺ |
| بلاشبہ ضرور تم فساد کرو گے | زمین میں | دو مرتبہ | اور | ضرور بالضرور تم چڑھائی کرو گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عُلُوًّا | كَبِیۡرًا ❷ (4) | فَاِذَا | جَآءَ | وَعۡدُ | اُوۡلٰىهُمَا |
| چڑھائی | بہت بڑی | پھر جب | آ گیا | وعدہ | ان دونوں میں سے پہلے کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَعَثۡنَا ❸ | عَلَیۡكُمۡ | عِبَادًا ❻ | لَّنَاۤ ❼❽ | اُولِیۡ بَاۡسٍ | شَدِیۡدٍ |
| ہم نے بھیجے | تم پر | کچھ بندے | اپنے | لڑائی والے | بہت سخت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَجَاسُوۡا | خِلٰلَ الدِّیَارِ ؕ | وَكَانَ ❶ | وَعۡدًا | مَّفۡعُوۡلًا (5) |
| تو وہ سب گھس گئے | گھروں کے اندر | اور تھا | وعدہ | پورا کیا ہوا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | رَدَدۡنَا ❸ | لَكُمُ ❼ | الۡكَرَّةَ | عَلَیۡهِمۡ |
| پھر | ہم نے لوٹایا (دوبارہ دیا) | تمہیں | غلبہ | ان پر |

## ضروری وضاحت

❶ كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہو اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔ ❷ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❹ اِلٰی کا ترجمہ کو ضرورتاً کیا گیا ہے اصل ترجمہ تک یا طرف ہے۔ ❺ اگر نَّ سے پہلے پیش ہو تو اس لفظ میں جمع مذکر اور تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ یہاں علامت لَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❽ نَا کا ترجمہ کبھی اپنا، اپنی، اپنے بھی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ اَمۡدَدۡنٰکُمۡ بِاَمۡوَالٍ وَّ بَنِیۡنَ | اور ہم نے مدد دی تمہیں مالوں اور بیٹوں سے |
| وَ جَعَلۡنٰکُمۡ اَکۡثَرَ نَفِیۡرًا ﴿6﴾ | اور ہم نے کر دیا تمہیں تعداد میں بہت زیادہ۔ ﴿6﴾ |
| اِنۡ اَحۡسَنۡتُمۡ اَحۡسَنۡتُمۡ | اگر تم نے بھلائی کی (تو) تم نے بھلائی کی |
| لِاَنۡفُسِکُمۡ ۟ وَ اِنۡ اَسَاۡتُمۡ | اپنے نفسوں کے لیے اور اگر تم نے برائی کی |
| فَلَهَا ؕ فَاِذَا جَآءَ وَعۡدُ | تو (وہ بھی) انہی (نفسوں) کے لیے ہے، پھر جب آیا وعدہ |
| الۡاٰخِرَةِ | دوسری بار (کی سزا) کا (ہم نے مسلط کر دیئے تم پر اور بندے) |
| لِیَسُوۡٓءٗا وُجُوۡهَکُمۡ | تاکہ وہ بگاڑ دیں تمہارے چہرے |
| وَ لِیَدۡخُلُوا الۡمَسۡجِدَ کَمَا | اور تاکہ وہ داخل ہو جائیں مسجد (اقصیٰ) میں جیسا کہ |
| دَخَلُوۡهُ اَوَّلَ مَرَّةٍ وَّ لِیُتَبِّرُوۡا | داخل ہوئے اس میں پہلی بار اور تاکہ وہ تباہ کر دیں (اسے) |
| مَا عَلَوۡا تَتۡبِیۡرًا ﴿7﴾ | جس پر وہ غلبہ پائیں مکمل تباہ کرنا۔ ﴿7﴾ |
| عَسٰی رَبُّکُمۡ اَنۡ یَّرۡحَمَکُمۡ ۚ | قریب ہے کہ تمہارا رب تم پر رحم کرے |
| وَ اِنۡ عُدۡتُّمۡ | اور اگر تم دوبارہ کرو گے (وہی حرکتیں تو) |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَمۡدَدۡنٰکُمۡ : مدد، امداد، مددگار، ممدومعاون۔ | وَعۡدُ : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| بِاَمۡوَالٍ : مال و دولت، مال و جان، مالی خسارہ۔ | وُجُوۡهَکُمۡ : وجہ، متوجہ، توجہ، علیٰ وجہ البصیرت۔ |
| بَنِیۡنَ : ابن قاسم، متبنّٰی، ابن آدم۔ | لِیَدۡخُلُوا : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ |
| اَکۡثَرَ : اکثر، کثیر، کثرت۔ | کَمَا : کماحقہ، کالعدم۔ |
| نَفِیۡرًا : بھاری نفری۔ | مَرَّةٍ : روزمرہ۔ |
| اَحۡسَنۡتُمۡ : محسن، احسان، احسان مند۔ | عَلَوۡا : عالی شان، جناب عالی، اللّٰہ تعالیٰ۔ |
| لِاَنۡفُسِکُمۡ : نفس، نفسانفسی، نظام تنفس۔ | یَّرۡحَمَکُمۡ : رحم، رحمت، مرحوم۔ |
| اَسَاۡتُمۡ، لِیَسُوۡٓءٗا : علمائے سوء، اعمال سیئہ۔ | عُدۡتُّمۡ : اعادہ، عود کرنا۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَمْدَدْنٰكُمْ ❶❷ | بِاَمْوَالٍ | وَّ | بَنِيْنَ | وَ | جَعَلْنٰكُمْ ❶❷ |
| اور | ہم نے مدد دی تمہیں | مالوں سے | اور | بیٹوں (سے) | اور | ہم نے کر دیا تمہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَكْثَرَ ❸ | نَفِيْرًا (6) | اِنْ | اَحْسَنْتُمْ | اَحْسَنْتُمْ |
| بہت زیادہ | تعداد (میں) | اگر | تم نے بھلائی کی | تم نے بھلائی کی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِاَنْفُسِكُمْ قف | وَاِنْ | اَسَاْتُمْ | فَلَهَا ❹ ط | فَاِذَا ❹ |
| اپنے نفسوں کے لیے | اور اگر | تم نے برائی کی | تو انہی کے لیے ہے | پھر جب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَآءَ | وَعْدُ | الْاٰخِرَةِ ❺ | لِيَسُوْٓءٗا ❻ | وُجُوْهَكُمْ |
| آیا | وعدہ | آخری (دوسری بار کی سزا کا) | تا کہ وہ سب بگاڑ دیں | تمہارے چہرے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لِيَدْخُلُوا | الْمَسْجِدَ | كَمَا | دَخَلُوْهُ ❼ |
| اور | تا کہ وہ سب داخل ہو جائیں | مسجد (میں) | جیسا کہ | وہ سب داخل ہوئے اس میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوَّلَ مَرَّةٍ ❺ | وَّ | لِيُتَبِّرُوْا | مَا | عَلَوْا | تَتْبِيْرًا (7) |
| پہلی بار | اور | تا کہ وہ سب تباہ کر دیں | جس (پر) | وہ سب غلبہ پائیں | مکمل تباہ کرنا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَسٰى | رَبُّكُمْ | اَنْ | يَّرْحَمَكُمْ ج | وَ | اِنْ | عُدْتُّمْ |
| قریب ہے | تمہارا رب | کہ | وہ رحم کرے تم پر | اور | اگر | تم نے دوبارہ کیا |

### ضروری وضاحت

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔ ❸ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❹ فَ کا ترجمہ کبھی پس ہو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❺ ةٍ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ اصل میں لِيَسُوْءُوا ہے جمع کی وْ کی بجائے ء پر الٹا پیش دیا گیا ہے جو وْا کے قائم مقام ہے۔ ❼ علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اس کا الف (ا) گر جاتا ہے۔

وقف لازم

| | |
|---|---|
| عُدْنَا ۘ وَ جَعَلْنَا | ہم (بھی) دوبارہ کریں گے (وہی سلوک) اور ہم نے بنایا |
| جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِیْنَ حَصِیْرًا ﴿8﴾ | جہنم کو کافروں کے لیے قید خانہ۔ ﴿8﴾ |
| اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ یَهْدِیْ لِلَّتِیْ | بیشک یہ قرآن ہدایت دیتا ہے اس (راہ) کی جو |
| هِیَ اَقْوَمُ وَ یُبَشِّرُ | وہ سب سے سیدھی ہے اور وہ خوشخبری دیتا ہے |
| الْمُؤْمِنِیْنَ الَّذِیْنَ یَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ | مومنوں کو جو عمل کرتے ہیں نیک |
| اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا كَبِیْرًا ﴿9﴾ | کہ بیشک ان کے لیے بہت بڑا اجر ہے۔ ﴿9﴾ |
| وَّ اَنَّ الَّذِیْنَ لَا یُؤْمِنُوْنَ | اور (یہ) کہ بے شک جو لوگ ایمان نہیں رکھتے |
| بِالْاٰخِرَةِ اَعْتَدْنَا لَهُمْ | آخرت پر ہم نے تیار کر رکھا ہے ان کے لیے |
| عَذَابًا اَلِیْمًا ﴿10﴾ ع | بہت دردناک عذاب۔ ﴿10﴾ |
| وَ یَدْعُ الْاِنْسَانُ بِالشَّرِّ | اور دعا کرتا ہے انسان برائی کی |
| دُعَآءَهٗ بِالْخَیْرِ ؕ | اپنے بھلائی کی دعا کرنے کی طرح |
| وَ كَانَ الْاِنْسَانُ عَجُوْلًا ﴿11﴾ | اور ہے انسان بہت جلد باز۔ ﴿11﴾ |

ع 1/10/1

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عُدْنَا | اعادہ، عود کرنا۔ | یَعْمَلُوْنَ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| لِلْكٰفِرِیْنَ | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | الصّٰلِحٰتِ | صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ |
| حَصِیْرًا | حصار، محاصرہ، محصور۔ | كَبِیْرًا | کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ |
| هٰذَا | لہٰذا، حامل رقعہ ہذا، ہذا من فضل ربی۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| یَهْدِیْ | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | اَلِیْمًا | الم ناک حادثہ، رنج والم۔ |
| اَقْوَمُ | قائم، مقام۔ | دُعَآءَهٗ | دعا، مدعو، الداعی الی الخیر۔ |
| یُبَشِّرُ | بشارت، مبشر، بشیر۔ | بِالْخَیْرِ | خیر، خیریت۔ |
| الْمُؤْمِنِیْنَ | ایمان، مؤمن، امن۔ | عَجُوْلًا | عجلت، مہر معجّل، تعجیل۔ |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عُدْنَا ۘ | وَ | جَعَلْنَا ❶ | جَهَنَّمَ | لِلْكٰفِرِيْنَ | حَصِيْرًا ﴿8﴾ |
| ہم دوبارہ کریں گے | اور | ہم نے بنایا | جہنم کو | کافروں کے لیے | قید خانہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | هٰذَا | الْقُرْاٰنَ | يَهْدِيْ | لِلَّتِيْ | هِيَ | اَقْوَمُ ❷ |
| بیشک | یہ | قرآن | وہ ہدایت دیتا ہے | (اس راہ) کی جو | وہ | سب سے زیادہ سیدھی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يُبَشِّرُ | الْمُؤْمِنِيْنَ | الَّذِيْنَ | يَعْمَلُوْنَ | الصّٰلِحٰتِ ❸ |
| اور | وہ خوشخبری دیتا ہے | سب مومنوں کو | جو | وہ سب عمل کرتے ہیں | نیک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَّ | لَهُمْ | اَجْرًا | كَبِيْرًا ﴿9﴾ لا | وَّاَنَّ | الَّذِيْنَ |
| کہ بیشک | ان کے لیے | اجر | بہت بڑا | اور (یہ) کہ بے شک | جو لوگ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا يُؤْمِنُوْنَ | بِالْاٰخِرَةِ ❹❸ | اَعْتَدْنَا ❶ | لَهُمْ ❺ |
| نہیں وہ سب ایمان رکھتے | آخرت پر | ہم نے تیار کر رکھا ہے | ان کے لیے |

ع 1/10/1

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَذَابًا | اَلِيْمًا ﴿10﴾ ع | وَ | يَدْعُ | الْاِنْسَانُ | بِالشَّرِّ ❹ |
| عذاب | بہت دردناک | اور | وہ دعا کرتا ہے | انسان | برائی کی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| دُعَآءَهٗ ❻ | بِالْخَيْرِ ❹ ط | وَ | كَانَ | الْاِنْسَانُ | عَجُوْلًا ﴿11﴾ |
| اپنے دعا کرنے (کی طرح) | بھلائی کی | اور | ہے | انسان | بہت جلد باز |

## ضروری وضاحت

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو عموماً ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❸ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❺ لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لِ سے لَ ہو جاتا ہے۔ ❻ یعنی جس طرح بھلائی کی دعا کرتا ہے، اسی طرح برائی کی دعا کرتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ جَعَلۡنَا الَّیۡلَ وَ النَّہَارَ اٰیَتَیۡنِ | اور ہم نے بنایا رات اور دن کو دو نشانیاں |
| فَمَحَوۡنَاۤ اٰیَۃَ الَّیۡلِ | پھر ہم نے مٹا دیا رات کی نشانی کو |
| وَ جَعَلۡنَاۤ اٰیَۃَ النَّہَارِ مُبۡصِرَۃً | اور ہم نے بنا دیا دن کی نشانی کو روشن |
| لِّتَبۡتَغُوۡا فَضۡلًا مِّنۡ رَّبِّکُمۡ | تا کہ تم تلاش کرو فضل (رزق) اپنے رب کی طرف سے |
| وَ لِتَعۡلَمُوۡا عَدَدَ السِّنِیۡنَ | اور تا کہ تم معلوم کرو سالوں کی گنتی |
| وَ الۡحِسَابَ ؕ وَ کُلَّ شَیۡءٍ | اور حساب، اور ہر چیز کو |
| فَصَّلۡنٰہُ تَفۡصِیۡلًا ﴿12﴾ | ہم نے کھول کر بیان کیا اسے خوب کھول کر۔ ﴿12﴾ |
| وَ کُلَّ اِنۡسَانٍ اَلۡزَمۡنٰہُ | اور ہر انسان کو ہم نے لازم کر دیا ہے اس کے لیے |
| طٰٓئِرَہٗ فِیۡ عُنُقِہٖ ؕ | اس کی قسمت (برا بھلا سب) اس کی گردن میں |
| وَ نُخۡرِجُ لَہٗ یَوۡمَ الۡقِیٰمَۃِ | اور ہم نکالیں گے اس کے لیے قیامت کے دن |
| کِتٰبًا یَّلۡقٰىہُ مَنۡشُوۡرًا ﴿13﴾ | ایک کتاب وہ پائے گا اسے کھلی ہوئی۔ ﴿13﴾ |
| اِقۡرَاۡ کِتٰبَکَ ؕ | (اسے کہا جائے گا) پڑھ اپنی کتاب (اعمال نامہ) |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الَّیۡلَ | لیل ونہار، لیلۃ القدر۔ | فَصَّلۡنٰہُ | تفصیل، مفصل۔ |
| النَّہَارَ | نہار منہ، لیل ونہار۔ | اَلۡزَمۡنٰہُ | لازم وملزوم۔ |
| فَمَحَوۡنَاۤ | محو ہو جانا۔ | فِیۡ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| مُبۡصِرَۃً | سمع وبصر، بصارت، بصیرت۔ | عُنُقِہٖ | معانقہ (گلے ملنا)۔ |
| فَضۡلًا | فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | نُخۡرِجُ | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| لِتَعۡلَمُوۡا | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | یَّلۡقٰىہُ | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |
| عَدَدَ | عدد، معدود، تعداد۔ | مَنۡشُوۡرًا | ناشر، منشور، نشر واشاعت، نشریات۔ |
| السِّنِیۡنَ | سن پیدائش، سن بلوغت۔ | اِقۡرَاۡ | قاری، قرأت، مقابلہ حسن قرأت۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جَعَلْنَا ❶ | الَّيْلَ | وَ | النَّهَارَ | اٰيَتَيْنِ ❷ | فَمَحَوْنَآ ❶ |
| اور | ہم نے بنایا | رات کو | اور | دن کو | دو نشانیاں | پھر ہم نے مٹا دیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اٰيَةَ ❸ | الَّيْلِ | وَ | جَعَلْنَآ ❶ | اٰيَةَ ❸ | النَّهَارِ | مُبْصِرَةً ❸ |
| نشانی | رات کی | اور | ہم نے بنا دیا | نشانی | دن کی | روشن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّتَبْتَغُوْا ❹ | فَضْلًا | مِّنْ رَّبِّكُمْ | وَ | لِتَعْلَمُوْا ❹ |
| تا کہ تم سب تلاش کرو | فضل | اپنے رب (کی طرف) سے | اور | تا کہ تم سب معلوم کرو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَدَدَ | السِّنِيْنَ | وَالْحِسَابَ ؕ | وَ | كُلَّ شَيْءٍ | فَصَّلْنٰهُ ❶ |
| گنتی | سالوں کی | اور حساب | اور | ہر چیز کو | ہم نے کھول کر بیان کیا اسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَفْصِيْلًا (12) | وَ | كُلَّ | اِنْسَانٍ | اَلْزَمْنٰهُ ❶ |
| خوب کھول کر | اور | ہر | انسان | ہم نے لازم کر دیا ہے اس کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| طٰٓئِرَهٗ | فِيْ عُنُقِهٖ ؕ | وَ | نُخْرِجُ | لَهٗ | يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ❸ |
| اس کی قسمت | اس کی گردن میں | اور | ہم نکالیں گے | اس کے لیے | قیامت کے دن |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كِتٰبًا ❺ | يَّلْقٰىهُ | مَنْشُوْرًا ❻ (13) | اِقْرَاْ ❼ | كِتٰبَكَ ؕ |
| ایک کتاب | وہ پائے گا اسے | کھلا ہوا | تو پڑھ | اپنی کتاب |

**ضروری وضاحت**

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ اسم کے آخر میں یْنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تا کہ اور کبھی چاہیے کہ ہوتا ہے۔ ❺ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ فعل کے شروع میں أ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| كَفٰى بِنَفۡسِكَ الۡيَوۡمَ | کافی ہے تیرا نفس آج |
| عَلَيۡكَ حَسِيۡبًا ﴿14﴾ؕ | اپنے آپ پر خوب محاسبہ کرنے والا۔ ﴿14﴾ |
| مَنِ اهۡتَدٰى فَاِنَّمَا يَهۡتَدِىۡ | جس نے ہدایت پائی تو بیشک صرف وہ ہدایت پاتا ہے |
| لِنَفۡسِهٖ ۚ وَمَنۡ ضَلَّ | اپنے نفس کے لیے اور جو گمراہ ہوا |
| فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيۡهَا ؕ | تو بیشک صرف وہ گمراہ ہوتا ہے اپنے (نفس) پر |
| وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ | اور نہیں بوجھ اٹھاتی کوئی بوجھ اٹھانے والی |
| وِّزۡرَ اُخۡرٰى ؕ | کسی دوسری (جان) کا بوجھ |
| وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيۡنَ | اور نہیں ہیں ہم عذاب دینے والے |
| حَتّٰى نَبۡعَثَ رَسُوۡلًا ﴿15﴾ | یہاں تک کہ ہم بھیجتے ہیں کوئی رسول۔ ﴿15﴾ |
| وَاِذَاۤ اَرَدۡنَاۤ اَنۡ نُّهۡلِكَ قَرۡيَةً | اور جب ہم ارادہ کر لیں کہ ہم ہلاک کریں کسی بستی کو |
| اَمَرۡنَا مُتۡرَفِيۡهَا | (تو) ہم حکم دیتے ہیں اس کے خوشحال لوگوں کو |
| فَفَسَقُوۡا فِيۡهَا | تو وہ نافرمانی کرتے ہیں اس میں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَفٰى | : کافی، ناکافی، کفایت۔ | حَتّٰى | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ |
| بِنَفۡسِكَ | : نفس، نفسانفسی، نظام تنفس۔ | نَبۡعَثَ | : بعثت، مبعوث۔ |
| الۡيَوۡمَ | : یوم، ایام، یوم آخرت۔ | اَرَدۡنَاۤ | : ارادہ، مرید، مراد۔ |
| عَلَيۡكَ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | نُّهۡلِكَ | : ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ |
| حَسِيۡبًا | : حساب و کتاب، محتسب، احتساب۔ | قَرۡيَةً | : قریہ قریہ بستی بستی۔ |
| اهۡتَدٰى | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | اَمَرۡنَا | : امر، آمر، مامور، امارت۔ |
| ضَلَّ | : ضلالت و گمراہی۔ | فَفَسَقُوۡا | : فسق و فجور، فاسق و فاجر۔ |
| تَزِرُ | : وزیر، وزارت، وزراء۔ | فِيۡهَا | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| کَفٰی | بِنَفۡسِكَ ❶ | الۡيَوۡمَ | عَلَيۡكَ | حَسِيۡبًا ؕ (14) |
| کافی ہے | تیرا نفس (یعنی تو خود ہی) | آج | اپنے آپ پر | بہت محاسبہ کرنے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنِ | اهۡتَدٰى | فَاِنَّمَا | يَهۡتَدِىۡ | لِنَفۡسِهٖ ۚ |
| جس نے | ہدایت پائی | تو بیشک صرف | وہ ہدایت پاتا ہے | اپنے نفس کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنۡ | ضَلَّ | فَاِنَّمَا | يَضِلُّ | عَلَيۡهَا ؕ |
| اور | جو | گمراہ ہوا | تو بیشک صرف | وہ گمراہ ہوتا ہے | اپنے (نفس) پر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَزِرُ ❷ | وَازِرَةٌ ❸❹ | وِّزۡرَ | اُخۡرٰى ❺ ؕ | وَ | مَا |
| اور | نہیں بوجھ اٹھاتی | کوئی بوجھ اٹھانے والی | بوجھ | کسی دوسری (جان) کا | اور | نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُنَّا ❻ | مُعَذِّبِيۡنَ ❼ | حَتّٰى | نَبۡعَثَ | رَسُوۡلًا ❹ (15) |
| ہیں ہم | عذاب دینے والے | یہاں تک کہ | ہم بھیجتے ہیں | کوئی رسول |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِذَاۤ | اَرَدۡنَاۤ | اَنۡ | نُّهۡلِكَ | قَرۡيَةً ❸❹ |
| اور | جب | ہم ارادہ کر لیں | کہ | ہم ہلاک کریں | کسی بستی کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَمَرۡنَا | مُتۡرَفِيۡهَا ❽ | فَفَسَقُوۡا | فِيۡهَا |
| ہم حکم دیتے ہیں | اس کے سب خوشحال لوگوں کو | تو وہ سب نافرمانی کرتے ہیں | اس میں |

**ضروری وضاحت**

❶ بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ علامت ـٰی واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ کُنَّا دراصل کُنۡ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ❼ علامت یۡنَ کے الگ ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❽ اصل میں مُتۡرَفِيۡنَ + هَا تھا گرامر کے قاعدے کے مطابق اس کے آخر سے ن گر گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَحَقَّ عَلَیۡهَا الۡقَوۡلُ | پھر ثابت ہو جاتی ہے اس (بستی) پر بات (عذاب کی) |
| فَدَمَّرۡنٰهَا تَدۡمِیۡرًا ﴿16﴾ | تو ہم تباہ کر دیتے ہیں اسے (مکمل) تباہ کرنا۔ ﴿16﴾ |
| وَ کَمۡ اَهۡلَکۡنَا مِنَ الۡقُرُوۡنِ | اور کتنی ہی ہم نے ہلاک کر دیں امتیں |
| مِنۡۢ بَعۡدِ نُوۡحٍ ؕ وَ کَفٰی بِرَبِّکَ | نوح کے بعد اور کافی ہے آپ کا رب |
| بِذُنُوۡبِ عِبَادِهٖ | اپنے بندوں کے گناہوں کی |
| خَبِیۡرًۢا بَصِیۡرًا ﴿17﴾ | خوب خبر رکھنے والا خوب دیکھنے والا۔ ﴿17﴾ |
| مَنۡ کَانَ یُرِیۡدُ الۡعَاجِلَۃَ | جو ہو چاہتا جلدی والی (دنیا) |
| عَجَّلۡنَا لَهٗ فِیۡهَا | (تو) ہم جلدی دیتے ہیں اس کو اس (دنیا) میں |
| مَا نَشَآءُ لِمَنۡ نُّرِیۡدُ | جو ہم چاہتے ہیں جس کے لیے ہم چاہتے ہیں |
| ثُمَّ جَعَلۡنَا لَهٗ جَهَنَّمَ ۚ | پھر ہم نے بنا رکھی ہے اس کے لیے جہنم |
| یَصۡلٰهَا مَذۡمُوۡمًا مَّدۡحُوۡرًا ﴿18﴾ | وہ داخل ہوگا اس میں مذمت کیا ہوا دھتکارا ہوا۔ ﴿18﴾ |
| وَ مَنۡ اَرَادَ الۡاٰخِرَۃَ | اور جس نے ارادہ کیا آخرت کا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَحَقَّ | حق و باطل، حقیقت، حقیقی بھائی۔ | بَصِیۡرًا | بصر، بصارت، بصیرت۔ |
| عَلَیۡهَا | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | یُرِیۡدُ | ارادہ، مرید، مراد۔ |
| الۡقَوۡلُ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | الۡعَاجِلَۃَ | عجلت، مہر معجّل، تعجیل۔ |
| اَهۡلَکۡنَا | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | فِیۡهَا | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| الۡقُرُوۡنِ | قرون اولیٰ۔ | نَشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| کَفٰی | کافی، ناکافی، کفایت۔ | مَذۡمُوۡمًا | مذمت، مذموم مقاصد، مذمتی بیان۔ |
| خَبِیۡرًا | خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر۔ | الۡاٰخِرَۃَ | آخرت، آخری، یوم آخرت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَحَقَّ ① | عَلَيۡهَا | الۡقَوۡلُ | فَدَمَّرۡنٰهَا | تَدۡمِيۡرًا (16) |
| پھر ثابت ہوجاتی ہے | اس پر | بات | تو ہم تباہ کر دیتے ہیں اسے | (مکمل) تباہ کرنا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَمۡ | اَهۡلَكۡنَا | مِنَ الۡقُرُوۡنِ | مِنۢ بَعۡدِ نُوۡحٍ ؕ ② |
| اور | کتنی | ہم نے ہلاک کر دیں | امتوں میں سے | نوح کے بعد |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَفٰى | بِرَبِّكَ ③ | بِذُنُوۡبِ عِبَادِهٖ | خَبِيۡرًاۢ ④ |
| اور | کافی ہے | آپ کا رب | اپنے بندوں کے گناہوں کی | خوب خبر رکھنے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَصِيۡرًا ④ (17) | مَنۡ | كَانَ | يُرِيۡدُ | الۡعَاجِلَةَ ⑤ |
| خوب دیکھنے والا | جو | ہو | وہ چاہتا ہے | جلدی والی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَجَّلۡنَا | لَهٗ ⑥ | فِيۡهَا | مَا | نَشَآءُ | لِمَنۡ |
| ہم جلدی دیتے ہیں | اس کو | اس (دنیا) میں | جو | ہم چاہتے ہیں | جس کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نُّرِيۡدُ | ثُمَّ | جَعَلۡنَا | لَهٗ | جَهَنَّمَ ۚ | يَصۡلٰىهَا |
| ہم چاہتے ہیں | پھر | ہم نے بنا رکھی ہے | اس کے لیے | جہنم | وہ داخل ہوگا اس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَذۡمُوۡمًا ⑦ | مَّدۡحُوۡرًا ⑦ (18) | وَمَنۡ | اَرَادَ | الۡاٰخِرَةَ ⑤ |
| مذمت کیا ہوا | دھتکارا ہوا | اور جس نے | ارادہ کیا | آخرت کا |

**ضروری وضاحت**

①فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔②اگر لفظ بَعۡدِ سے پہلے مِنۡ ہو تو اس مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔③یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔④فَعِيۡلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے۔
⑤ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥لَهٗ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لِ سے لَ ہوجاتا ہے۔⑦مَفۡعُوۡلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَسَعٰى لَهَا سَعْيَهَا | اور کوشش کی اس کے لیے اپنی (پوری) کوشش |
| وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ | اس حال میں کہ وہ مومن ہو تو یہی لوگ ہیں |
| كَانَ سَعْيُهُمْ مَّشْكُوْرًا ﴿19﴾ | (کہ) ہے ان کی کوشش قابل قدر۔ ﴿19﴾ |
| كُلًّا نُّمِدُّ هٰٓؤُلَآءِ وَهٰٓؤُلَآءِ | ہر ایک کو ہم نوازتے ہیں اُن کو (بھی) اور اِن کو (بھی) |
| مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ ۭ وَمَا كَانَ | آپ کے رب کے عطیّے سے اور نہیں ہے |
| عَطَآءُ رَبِّكَ مَحْظُوْرًا ﴿20﴾ | آپ کے رب کا عطیّہ (کسی سے) روکا ہوا۔ ﴿20﴾ |
| اُنْظُرْ كَيْفَ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ | دیکھ کیسے ہم نے فضیلت دی ہے ان میں سے بعض کو |
| عَلٰى بَعْضٍ ۭ وَلَلْاٰخِرَةُ اَكْبَرُ دَرَجٰتٍ | بعض پر اور یقیناً آخرت زیادہ بڑی ہے درجوں میں |
| وَّاَكْبَرُ تَفْضِيْلًا ﴿21﴾ | اور زیادہ بڑی ہے فضیلت میں۔ ﴿21﴾ |
| لَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَقْعُدَ | مت بنا اللہ کیساتھ دوسرا معبود ورنہ تو بیٹھا رہ جائے گا |
| مَذْمُوْمًا مَّخْذُوْلًا ﴿22﴾ ع | مذمت کیا ہوا رسوا کیا ہوا (بے یارو مددگار)۔ ﴿22﴾ |
| وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا | اور فیصلہ کردیا آپکے رب نے کہ نہ تم عبادت کرو |

ع 2 12 2

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

سَعٰى، سَعْيَهَا : سعی کرنا، سعی لاحاصل، مساعی جمیلہ۔
مُؤْمِنٌ : ایمان، مؤمن، امن۔
مَّشْكُوْرًا : شکرگزار، شاکر، مشکور، اظہار تشکر۔
مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
عَطَآءِ : عطیہ، عطاء، عطیات۔
اُنْظُرْ : نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر، تناظر۔
كَيْفَ : کیفیت، بہرکیف، کوائف۔
فَضَّلْنَا : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔
عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔
اَكْبَرُ : کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔
لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
مَعَ : مع اہل وعیال، معیت۔
فَتَقْعُدَ : مقعد، قعدہ اولیٰ۔
مَذْمُوْمًا : مذمت، مذموم مقاصد، مذمتی بیان۔
قَضٰى : قضا، قاضی، قاضی القضاۃ۔
تَعْبُدُوْٓا : عبادت، عابد، معبود۔

| وَسَعٰى ❶ | لَهَا ❷ | سَعْيَهَا | وَهُوَ ❶ | مُؤْمِنٌ | فَاُولٰٓئِكَ | كَانَ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور کوشش کی | اس کے لیے | اپنی کوشش | اس حال میں کہ وہ | مومن ہو | تو یہی لوگ | ہے |

| سَعْيُهُمْ | مَّشْكُوْرًا ❸ ﴿19﴾ | كُلًّا | نُّمِدُّ | هٰٓؤُلَآءِ | وَهٰٓؤُلَآءِ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان کی کوشش | قدر کی ہوئی | ہر ایک کو | ہم نوازتے ہیں | اُن کو | اور اِن کو |

| مِنْ عَطَآءِ رَبِّكَ ؕ | وَمَا | كَانَ | عَطَآءُ رَبِّكَ |
|---|---|---|---|
| آپ کے رب کے عطیّے سے | اور نہیں | ہے | آپ کے رب کا عطیّہ |

| مَحْظُوْرًا ❸ ﴿20﴾ | اُنْظُرْ ❹ | كَيْفَ | فَضَّلْنَا | بَعْضَهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| روکا ہوا | تو دیکھ | کیسے | ہم نے فضیلت دی | ان میں سے بعض کو |

| عَلٰى بَعْضٍ ؕ | وَلَلْاٰخِرَةُ ❺ | اَكْبَرُ ❻ | دَرَجٰتٍ ❺ | وَّاَكْبَرُ ❻ |
|---|---|---|---|---|
| بعض پر | اور یقیناً آخرت | زیادہ بڑی ہے | درجوں میں | اور زیادہ بڑی ہے |

| تَفْضِيْلًا ﴿21﴾ | لَا تَجْعَلْ ❼ | مَعَ اللّٰهِ | اِلٰهًا | اٰخَرَ | فَتَقْعُدَ |
|---|---|---|---|---|---|
| فضیلت میں | مت تو بنا | اللہ کے ساتھ | معبود | دوسرا | ورنہ تو بیٹھ رہے گا |

| مَذْمُوْمًا ❸ | مَّخْذُوْلًا ❸ ﴿22﴾ ع | وَقَضٰى | رَبُّكَ | اَلَّا ❽ | تَعْبُدُوْٓا |
|---|---|---|---|---|---|
| مذمت کیا ہوا | رسوا کیا ہوا | اور فیصلہ کر دیا | آپکے رب نے | کہ نہ | تم سب عبادت کرو |

ع 2 12 2

### ضروری وضاحت

❶ وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی اس حال میں کہ کیا جاتا ہے۔ ❷ لَهَا میں لَ دراصل لِ تھا، پڑھنے میں آسانی کے لیے لِ سے لَ ہوگیا ہے۔ ❸ مَفْعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں سکون میں کام کرنے کے حکم کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❼ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❽ اَلَّا دراصل اَنْ + لَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ؕ | مگر صرف اسی کی اور والدین کیساتھ نیکی کرنے کا (حکم دیا) |
| اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ | اگر واقعی وہ پہنچ جائیں تیرے پاس بڑھاپے کو |
| اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ | ان دونوں میں سے ایک یا دونوں تو مت کہہ |
| لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا | ان دونوں سے اُف بھی اور مت ڈانٹ ان دونوں کو |
| وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا (23) | اور کہہ ان دونوں سے نرم بات۔ (23) |
| وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ | اور جھکا دے ان دونوں کے لیے عاجزی کا بازو |
| مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ | رحمدلی سے اور کہہ (اے میرے) رب |
| ارْحَمْهُمَا كَمَا | رحم فرما ان دونوں پر جس طرح |
| رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ؕ (24) | ان دونوں نے پالا مجھے بچپن میں۔ (24) |
| رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَا فِيْ نُفُوْسِكُمْ ؕ | تمہارا رب خوب جاننے والا ہے اسکو جو تمہارے دلوں میں ہے |
| اِنْ تَكُوْنُوْا صٰلِحِيْنَ فَاِنَّهٗ كَانَ | اگر تم ہو گے نیک تو یقیناً وہ ہے |
| لِلْاَوَّابِيْنَ غَفُوْرًا (25) | بار بار رجوع کرنیوالوں کے لیے بہت بخشنے والا۔ (25) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اِحْسَانًا | محسن، احسان، احسان مند۔ |
| يَبْلُغَنَّ | بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ |
| عِنْدَكَ | عندالطلب، عنداللہ، عندیہ۔ |
| الْكِبَرَ | تکبر، کبیر، اکبر، تکبیر۔ |
| اَحَدُهُمَآ | واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ |
| تَقُلْ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| كَرِيْمًا | رحیم و کریم، شان کریمی۔ |
| الذُّلِّ | ذلیل، ذلت و رسوائی۔ |
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| الرَّحْمَةِ | رحمت، رحم، مرحوم۔ |
| كَمَا | کماحقہ۔ |
| صَغِيْرًا | صغر سنی، صغیرہ گناہ، اصغر۔ |
| اَعْلَمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| نُفُوْسِكُمْ | نفس، نفسا نفسی، نفوس قدسیہ۔ |
| صٰلِحِيْنَ | صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ |
| غَفُوْرًا | مغفرت، استغفار، استغفراللہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّاۤ | اِیَّاهُ | وَبِالۡوَالِدَیۡنِ | اِحۡسَانًا ؕ | اِمَّا | یَبۡلُغَنَّ ❶ |
| مگر | صرف اسی کی | اور والدین کیساتھ | حسن سلوک کرنا | اگر | واقعی وہ پہنچ جائیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عِنۡدَكَ | الۡكِبَرَ ❷ | اَحَدُهُمَاۤ | اَوۡ كِلٰهُمَا ❸ | فَلَا تَقُلۡ ❹ |
| تیرے پاس | بڑھاپے کو | ان دونوں میں سے ایک | یا وہ دونوں | تو مت تُو کہہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَّهُمَاۤ | اُفٍّ | وَّلَا تَنۡهَرۡهُمَا ❹ | وَقُلۡ | لَّهُمَا | قَوۡلًا كَرِیۡمًا ﴿23﴾ |
| ان دونوں سے | اُف | اور مت ڈانٹ ان دونوں کو | اور تو کہہ | ان دونوں سے | نرم بات |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اخۡفِضۡ ❺ | لَهُمَا | جَنَاحَ الذُّلِّ | مِنَ الرَّحۡمَةِ | وَقُلۡ |
| اور | توجھکا دے | ان دونوں کے لیے | عاجزی کا بازو | رحم دلی سے | اور تو کہہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَّبِّ ❻ | ارۡحَمۡهُمَا ❺ | كَمَا | رَبَّیٰنِیۡ | صَغِیۡرًا ﴿24﴾ ؕ |
| اے میرے رب | تو رحم فرما ان دونوں پر | جس طرح | ان دونوں نے پالا مجھے | بچپن میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَبُّكُمۡ | اَعۡلَمُ ❼ | بِمَا | فِیۡ نُفُوۡسِكُمۡ ؕ | اِنۡ | تَكُوۡنُوۡا |
| تمہارا رب | خوب جاننے والا | (اس) کو جو | تمہارے دلوں میں | اگر | تم سب ہو گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| صٰلِحِیۡنَ | فَاِنَّهٗ | كَانَ | لِلۡاَوَّابِیۡنَ | غَفُوۡرًا ﴿25﴾ |
| سب نیک | تو یقیناً وہ | ہے | بار بار رجوع کرنے والوں کے لیے | بہت بخشنے والا |

## ضروری وضاحت

❶ فعل کے آخر میں نّ تاکید کی علامت ہے۔ ❷ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ❸ کِلَا اور هُمَا دونوں کا ملا کر ترجمہ وہ دونوں ہے۔ ❹ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❺ فعل کے شروع میں أ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ یہاں شروع میں یَا اور آخر سے یِ پڑھنے میں آسانی کے لیے گر گئی ہے اسی یَا کا ترجمہ اے اور یِ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔ ❼ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ | اور دے قرابت والے کو اس کا حق |
| وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ | اور مسکین کو اور مسافر کو (بھی) |
| وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا ﴿26﴾ | اور نہ فضول خرچی کر فضول خرچی کرنا۔ ﴿26﴾ |
| اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ | بے شک فضول خرچی کرنے والے |
| كَانُوْٓا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ ؕ | شیطانوں کے بھائی ہیں |
| وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ﴿27﴾ | اور ہے شیطان اپنے رب کا بہت ناشکرا۔ ﴿27﴾ |
| وَاِمَّا تُعْرِضَنَّ | اور اگر تو ضرور اعراض کرے |
| عَنْهُمُ ابْتِغَآءَ | ان (مساکین رشتہ داروں، مسافروں وغیرہ) سے تلاش کرتے ہوئے |
| رَحْمَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ تَرْجُوْهَا | اپنے رب کی رحمت (کہ) تو امید رکھتا ہو اس کی |
| فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا مَّيْسُوْرًا ﴿28﴾ | تو کہہ ان سے آسان (نرم) بات۔ ﴿28﴾ |
| وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُوْلَةً اِلٰى عُنُقِكَ | اور نہ کر اپنے ہاتھ کو بندھا ہوا اپنی گردن سے |
| وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ | اور نہ کھول دے اسے بالکل کھول دینا |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

الْقُرْبٰى : قرب، قریب، مقرب، تقرب۔
حَقَّهٗ : حق و باطل، حقیقت، حقیقی بھائی۔
الْمِسْكِيْنَ : مسکین، مساکین۔
ابْنَ : ابن قاسم، متبنّٰی، ابن آدم۔
السَّبِيْلِ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔
اِخْوَانَ : اخوت، مواخات، اخوان المسلمین۔
كَفُوْرًا : کفران نعمت۔
تُعْرِضَنَّ : اعراض کرنا۔

رَحْمَةٍ : رحمت، رحم، مرحوم۔
مِّنْ : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔
تَرْجُوْهَا : اُمید و رجا، بیم و رجا۔
فَقُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
مَّيْسُوْرًا : میّسر، تیسیر۔
يَدَكَ : ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔
اِلٰى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔
تَبْسُطْهَا : بساط لپیٹ دینا، بساط کے مطابق۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاٰتِ ❶ | ذَا الْقُرْبٰى | حَقَّهٗ | وَالْمِسْكِیْنَ ❷ | وَ | ابْنَ السَّبِیْلِ |
| اور تو دے | قرابت والے کو | اس کا حق | اور مسکین | اور | راستے کا بیٹا (مسافر) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تُبَذِّرْ ❸ | تَبْذِیْرًا ﴿26﴾ | اِنَّ | الْمُبَذِّرِیْنَ ❹ | كَانُوْٓا |
| اور | نہ فضول خرچی کر | فضول خرچی کرنا | بے شک | سب فضول خرچی کرنے والے | وہ سب ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِخْوَانَ الشَّیٰطِیْنِ ❷ ط | وَ | كَانَ | الشَّیْطٰنُ | لِرَبِّهٖ |
| شیطانوں کے بھائی | اور | ہے | شیطان | اپنے رب کا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَفُوْرًا ❺ ﴿27﴾ | وَ | اِمَّا | تُعْرِضَنَّ ❻ | عَنْهُمُ | ابْتِغَآءَ |
| بہت ناشکرا | اور | اگر | تو ضرور اعراض کرے | ان سے | تلاش کرتے ہوئے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَحْمَةٍ ❼ | مِّنْ رَّبِّكَ | تَرْجُوْهَا | فَقُلْ | لَّهُمْ |
| رحمت | اپنے رب (کی طرف) سے | تو اُمید رکھتا ہو اس کی | تو کہہ | ان سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَوْلًا | مَّیْسُوْرًا ﴿28﴾ | وَ | لَا تَجْعَلْ ❸ | یَدَكَ | مَغْلُوْلَةً ❼ |
| بات | آسان (نرم) | اور | نہ تو کر | اپنا ہاتھ | بندھا ہوا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلٰى عُنُقِكَ | وَ | لَا تَبْسُطْهَا ❸ | كُلَّ الْبَسْطِ |
| اپنی گردن کی طرف | اور | نہ تو کھول دے اسے | بالکل کھول دینا |

**ضروری وضاحت**

❶ اس فعل کے اصل حروف اَتَیَ ہیں قاعدے کی رو سے یہاں ی گر ہوئی ہے۔ ❷ یہاں یْنَ اصل لفظ کا حصہ ہے جمع مذکر کی علامت نہیں۔ ❸ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❹ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ فَعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ فعل کے آخر میں نّ تاکید کی علامت ہے۔ ❼ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَتَقۡعُدَ مَلُوۡمًا مَّحۡسُوۡرًا ﴿29﴾ | ورنہ بیٹھ رہے گا تو ملامت کیا ہوا تھکا ماندہ۔ ﴿29﴾ |
| اِنَّ رَبَّكَ يَبۡسُطُ الرِّزۡقَ | بے شک تیرا رب (ہی) فراخ کرتا ہے رزق کو |
| لِمَنۡ يَّشَآءُ وَ يَقۡدِرُ ؕ | جس کے لیے وہ چاہتا ہے اور وہی تنگ کرتا ہے |
| اِنَّهٗ كَانَ بِعِبَادِهٖ | بلاشبہ وہ ہے اپنے بندوں کی |
| خَبِيۡرًۢا بَصِيۡرًا ﴿30﴾ ع | خوب خبر رکھنے والا (ان کو) خوب دیکھنے والا۔ ﴿30﴾ |
| وَلَا تَقۡتُلُوۡۤا اَوۡلَادَكُمۡ خَشۡيَةَ اِمۡلَاقٍ ؕ | اور تم مت قتل کرو اپنی اولاد کو مفلسی کے ڈر سے |
| نَحۡنُ نَرۡزُقُهُمۡ وَاِيَّاكُمۡ ؕ | ہم ہی رزق دیتے ہیں انہیں اور تمہیں بھی |
| اِنَّ قَتۡلَهُمۡ كَانَ خِطۡاً كَبِيۡرًا ﴿31﴾ | بے شک ان کا قتل گناہ ہے بہت بڑا۔ ﴿31﴾ |
| وَلَا تَقۡرَبُوا الزِّنٰۤى اِنَّهٗ | اور تم مت قریب جاؤ زنا کے بے شک وہ |
| كَانَ فَاحِشَةً ؕ وَسَآءَ سَبِيۡلًا ﴿32﴾ | بے حیائی ہے اور برا راستہ ہے۔ ﴿32﴾ |
| وَلَا تَقۡتُلُوا النَّفۡسَ الَّتِىۡ حَرَّمَ اللّٰهُ | اور مت قتل کرو اس جان کو جسے حرام کردیا اللہ نے |
| اِلَّا بِالۡحَـقِّ ؕ وَمَنۡ قُتِلَ مَظۡلُوۡمًا | مگر حق کیساتھ، اور جو قتل کیا گیا مظلومی کی حالت میں |

ع 3/8/3

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَتَقۡعُدَ | مقعد، قعدہ اولیٰ۔ | خِطۡاً | خطا، خطا کار، خطائیں۔ |
| مَلُوۡمًا | ملامت۔ | كَبِيۡرًا | کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ |
| يَبۡسُطُ | بساط، بساط کے مطابق، فضائے بسیط۔ | تَقۡرَبُوا | قرب، قریب، مقرب، تقرب۔ |
| يَّشَآءُ | ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیئت الٰہی۔ | الزِّنٰۤى | زِنا کار، زانی، زانیہ۔ |
| خَبِيۡرًا | خبر، اخبار، مخبر، خبردار، باخبر۔ | فَاحِشَةً | فحش، فحاشی، فواحش۔ |
| بَصِيۡرًا | بصر، بصارت، بصیرت۔ | سَآءَ | علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔ |
| تَقۡتُلُوۡۤا | قتل، قاتل، مقتول۔ | سَبِيۡلًا | فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| خَشۡيَةَ | خشیت الٰہی۔ | مَظۡلُوۡمًا | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَتَقْعُدَ ❶ | مَلُوْمًا | مَّحْسُوْرًا ﴿29﴾ | اِنَّ | رَبَّكَ | يَبْسُطُ | الرِّزْقَ |
| ورنہ تو بیٹھ رہے گا | ملامت کیا ہوا | تھکا ماندہ | بیشک | تیرا رب | وہ فراخ کرتا ہے | رزق |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِمَنْ | يَّشَآءُ | وَيَقْدِرُ ؕ | اِنَّهٗ كَانَ | بِعِبَادِهٖ ❷ | خَبِيْرًا ❸ |
| جس کے لیے | وہ چاہتا ہے | اور وہی تنگ کرتا ہے | بلاشبہ وہ ہے | اپنے بندوں کی | خوب خبر رکھنے والا |

ع 3 8 3

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَصِيْرًا ❸ ﴿30﴾ ع | وَ | لَا تَقْتُلُوْٓا ❹ | اَوْلَادَكُمْ | خَشْيَةَ ❺ اِمْلَاقٍ ؕ |
| خوب دیکھنے والا | اور | مت تم سب قتل کرو | اپنی اولاد کو | مفلسی کے ڈر سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ | نَرْزُقُهُمْ | وَاِيَّاكُمْ ؕ | اِنَّ | قَتْلَهُمْ | كَانَ |
| ہم | ہم رزق دیتے ہیں انہیں | اور تمہیں بھی | بے شک | ان کا قتل | ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خِطْاً | كَبِيْرًا ❸ ﴿31﴾ | وَ | لَا تَقْرَبُوا ❹ | الزِّنٰٓى | اِنَّهٗ | كَانَ |
| گناہ | بہت بڑا | اور | مت تم سب قریب جاؤ | زنا کے | بے شک وہ | ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاحِشَةً ❺ ؕ | وَسَآءَ | سَبِيْلًا ﴿32﴾ | وَ | لَا تَقْتُلُوا ❹ | النَّفْسَ ❻ | الَّتِيْ |
| بے حیائی | اور برا | راستہ | اور | مت تم سب قتل کرو | جان | جسے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَرَّمَ اللّٰهُ | اِلَّا | بِالْحَقِّ ❷ ؕ | وَمَنْ | قُتِلَ ❼ | مَظْلُوْمًا |
| حرام کر دیا اللہ نے | مگر | حق کے ساتھ | اور جو | قتل کیا گیا | مظلومی کی حالت میں |

**ضروری وضاحت**

❶ فَ کا ترجمہ کبھی پس، پھر کبھی ورنہ کیا جاتا ہے۔ ❷ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❸ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا ہو تو اس میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ ة واحد مؤنث کی علامت ہے۔ ❻ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ❼ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَقَدۡ جَعَلۡنَا لِوَلِیِّہٖ سُلۡطٰنًا | تو یقیناً ہم نے کر دیا ہے اس کے ولی کے لیے غلبہ |
| فَلَا یُسۡرِفۡ فِّی الۡقَتۡلِ ؕ | تو نہ وہ زیادتی کرے قتل کرنے میں |
| اِنَّہٗ کَانَ مَنۡصُوۡرًا ﴿۳۳﴾ | بے شک وہ مدد دیا ہوا ہے۔ ﴿33﴾ |
| وَلَا تَقۡرَبُوۡا مَالَ الۡیَتِیۡمِ | اور مت قریب جاؤ یتیم کے مال کے |
| اِلَّا بِالَّتِیۡ ہِیَ اَحۡسَنُ | مگر (اس طریقے) سے جو وہ بہت ہی بہتر ہو |
| حَتّٰی یَبۡلُغَ اَشُدَّہٗ ۪ | یہاں تک کہ وہ پہنچ جائے اپنی جوانی کو |
| وَاَوۡفُوۡا بِالۡعَہۡدِ ۚ | اور پورا کرو (اپنے) عہد کو |
| اِنَّ الۡعَہۡدَ کَانَ مَسۡـُٔوۡلًا ﴿۳۴﴾ | بے شک عہد (کے بارے میں) باز پرس ہو گی۔ ﴿34﴾ |
| وَاَوۡفُوا الۡکَیۡلَ اِذَا کِلۡتُمۡ | اور تم پورا کرو ماپ کو جب تم ماپو |
| وَزِنُوۡا بِالۡقِسۡطَاسِ الۡمُسۡتَقِیۡمِ ؕ | اور تم وزن کرو سیدھے ترازو کے ساتھ |
| ذٰلِکَ خَیۡرٌ وَّاَحۡسَنُ تَاۡوِیۡلًا ﴿۳۵﴾ | یہی بہتر ہے اور بہت اچھا ہے انجام کے لحاظ سے ﴿35﴾ |
| وَلَا تَقۡفُ مَا لَیۡسَ لَکَ | اور نہ آپ پیچھا کریں (اسکا) جو نہیں ہے آپ کو |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِوَلِیِّہٖ | : ولی، اولیاء کرام، ولایت۔ | یَبۡلُغَ | : بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ |
| فَلَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | اَشُدَّہٗ | : شدید، شدت، مشدد، تشدد۔ |
| یُسۡرِفۡ | : اسراف۔ | اَوۡفُوۡا | : وفا، بے وفا، ایفائے عہد۔ |
| الۡقَتۡلِ | : قتل، قاتل، مقتول۔ | بِالۡعَہۡدِ | : عہد و پیمان، ایفائے عہد، عہد نامہ۔ |
| مَنۡصُوۡرًا | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ | مَسۡـُٔوۡلًا | : سوال، سائل، مسئول۔ |
| تَقۡرَبُوۡا | : قرب، تقرب، قربت۔ | زِنُوۡا | : وزن، میزان، وزنی۔ |
| اَحۡسَنُ | : محسن، احسان، احسان مند۔ | الۡمُسۡتَقِیۡمِ | : صراط مستقیم، خط مستقیم، استقامت ۔ |
| حَتّٰی | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسع۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَقَدْ | جَعَلْنَا ❶ | لِوَلِیِّهٖ | سُلْطٰنًا | فَلَا یُسْرِفْ ❷ |
| تو یقینًا | ہم نے کر دیا ہے | اس کے ولی کے لیے | غلبہ | تو نہ وہ زیادتی کرے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِّی الْقَتْلِ ؕ | اِنَّهٗ | كَانَ | مَنْصُوْرًا ❸ ﴿33﴾ | وَ | لَا تَقْرَبُوْا ❷ |
| قتل کرنے میں | بے شک وہ | ہے | مدد دیا ہوا | اور | مت تم سب قریب جاؤ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَالَ الْيَتِيْمِ | اِلَّا | بِالَّتِيْ ❹ | هِيَ | اَحْسَنُ ❺ | حَتّٰى |
| یتیم کا مال | مگر | (اس طریقے) سے جو | وہ | بہت ہی بہتر | یہاں تک کہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَبْلُغَ | اَشُدَّهٗ ۖ | وَ | اَوْفُوْا ❻ | بِالْعَهْدِ ❹ ۚ | اِنَّ | الْعَهْدَ |
| وہ پہنچ جائے | اپنی جوانی کو | اور | تم سب پورا کرو | (اپنے) عہد کو | بے شک | عہد |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| كَانَ | مَسْئُوْلًا ❸ ﴿34﴾ | وَ | اَوْفُوا ❻ | الْكَيْلَ | اِذَا | كِلْتُمْ |
| ہے | پوچھا جانے والا | اور | تم سب پورا کرو | ماپ کو | جب | تم ماپو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | زِنُوْا | بِالْقِسْطَاسِ ❹ | الْمُسْتَقِيْمِ ؕ | ذٰلِكَ | خَيْرٌ | وَّ |
| اور | تم سب وزن کرو | ترازو کے ساتھ | سیدھا | یہی | بہتر ہے | اور |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَحْسَنُ ❺ | تَاْوِيْلًا ﴿35﴾ | وَ | لَا تَقْفُ | مَا | لَيْسَ | لَكَ |
| بہت اچھا ہے | انجام (کے لحاظ سے) | اور | نہ آپ پیچھا کریں | (اسکا) جو | نہیں | آپ کو |

**ضروری وضاحت**

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون یا وْا میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❸ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا گیا ہوا یا کیا جانے والا کا مفہوم ہوتا۔ ❹ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❺ اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❻ فعل کے شروع میں اَ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمِنَ الَّيۡلِ فَتَهَجَّدۡ بِهٖ | اور رات سے (کچھ حصہ) پس آپ تہجد پڑھیں اس (قرآن) سے |
| نَافِلَةً لَّكَ ۖ عَسٰٓى اَنۡ يَّبۡعَثَكَ | (یہ) زائد ہے آپکے لیے، قریب ہے کہ کھڑا کرے آپکو |
| رَبُّكَ مَقَامًا مَّحۡمُوۡدًا ﴿79﴾ وَقُلۡ رَّبِّ | آپکا رب مقامِ محمود میں ﴿79﴾ اور کہیے اے میرے رب! |
| اَدۡخِلۡنِىۡ مُدۡخَلَ صِدۡقٍ | داخل کر مجھے (مدینہ میں) داخل کرنا سچائی (بہتری) کیساتھ |
| وَّاَخۡرِجۡنِىۡ مُخۡرَجَ صِدۡقٍ | نکال مجھے (مکہ سے) نکالنا سچائی (بہتری) کے ساتھ |
| وَّاجۡعَلۡ لِّىۡ مِنۡ لَّدُنۡكَ | اور کردے میرے لیے اپنی طرف سے |
| سُلۡطٰنًا نَّصِيۡرًا ﴿80﴾ | غلبہ مدد دینے والا۔ ﴿80﴾ |
| وَقُلۡ جَآءَ الۡحَـقُّ وَزَهَقَ الۡبَاطِلُ ؕ | اور کہہ دیجیے آ گیا حق اور مٹ گیا باطل |
| اِنَّ الۡبَاطِلَ كَانَ زَهُوۡقًا ﴿81﴾ | بے شک باطل ہے (ہی) مٹنے والا۔ ﴿81﴾ |
| وَنُنَزِّلُ مِنَ الۡقُرۡاٰنِ | اور ہم نازل کرتے ہیں قرآن (میں) سے (وہ کچھ) |
| مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ۙ | جو (کہ) وہ شفا اور رحمت ہے ایمان والوں کے لیے |
| وَلَا يَزِيۡدُ الظّٰلِمِيۡنَ اِلَّا خَسَارًا ﴿82﴾ | اور نہیں وہ زیادہ کرتا ظالموں کو مگر خسارے میں ﴿82﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَخۡرِجۡنِىۡ | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| فَتَهَجَّدۡ | نماز تہجد، تہجد گزار۔ | نَّصِيۡرًا | نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ |
| بِهٖ | بالکل، بہر حال، بالواسطہ، بالمشافہ۔ | سُلۡطٰنًا | سلطان، سلطنت، سلطانی گواہ۔ |
| يَّبۡعَثَكَ | بعثت، مبعوث، بعث بعد الموت۔ | نُنَزِّلُ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| مَّحۡمُوۡدًا | حمد وثنا، حامد، محمود، حماد، حمید۔ | مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| قُلۡ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَزِيۡدُ | زیادہ، مزید، زائد۔ |
| اَدۡخِلۡنِىۡ | داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ | الظّٰلِمِيۡنَ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| صِدۡقٍ | صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ | خَسَارًا | خسارہ، خائب وخاسر۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنَ الَّيۡلِ | فَتَهَجَّدۡ | بِهٖ | نَافِلَةً ❶ | لَّكَ ۖ | عَسٰۤى |
| اور | رات سے | پس آپ تہجد پڑھیں | اس سے | زائد | آپ کے لیے | قریب ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | يَّبۡعَثَكَ ❷ | رَبُّكَ | مَقَامًا مَّحۡمُوۡدًا ﴿79﴾ | وَ | قُلۡ | رَّبِّ ❸ |
| کہ | وہ کھڑا کرے آپکو | آپکا رب | مقامِ محمود | اور | کہیے | (اے) میرے رب! |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَدۡخِلۡنِىۡ ❹ | مُدۡخَلَ | صِدۡقٍ | وَّ | اَخۡرِجۡنِىۡ ❹ | مُخۡرَجَ |
| داخل کر مجھے | داخل کرنا | سچائی (کا) | اور | نکال مجھے | نکالنا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صِدۡقٍ | وَّاجۡعَلۡ ❺ | لِّىۡ | مِنۡ لَّدُنۡكَ | سُلۡطٰنًا | نَّصِيۡرًا ﴿80﴾ |
| سچائی (کا) | اور تو کردے | میرے لیے | اپنی طرف سے | غلبہ | مدد دینے والا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَقُلۡ | جَآءَ الۡحَـقُّ | وَ | زَهَقَ الۡبَاطِلُ ؕ | اِنَّ الۡبَاطِلَ | كَانَ | زَهُوۡقًا ﴿81﴾ |
| اور کہہ دیجیے | آ گیا حق | اور | مٹ گیا باطل | بے شک باطل | ہے | مٹنے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نُنَزِّلُ | مِنَ الۡقُرۡاٰنِ | مَا هُوَ | شِفَآءٌ | وَّرَحۡمَةٌ ❶ |
| اور | ہم نازل کرتے ہیں | قرآن (میں) سے | جو وہ | شفا | اور رحمت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ❻ ۙ | وَ | لَا يَزِيۡدُ | الظّٰلِمِيۡنَ | اِلَّا | خَسَارًا ﴿82﴾ |
| ایمان والوں کے لیے | اور | نہیں وہ زیادہ کرتا | ظالموں کو | مگر | خسارے (میں) |

ضروری وضاحت

❶ ةً واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ كَ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تجھے یا آپ کو کیا جاتا ہے۔
❸ اصل میں رَبِّیْ تھا یْ پڑھنے میں آسانی کے لیے گر گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔ ❹ اگر فعل کے آخر میں یْ
آئے تو فعل اور یْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے۔ ❺ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں کام
کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| | وَاِذَآ اَنْعَمْنَا عَلَى الْاِنْسَانِ | اور جب ہم انعام کریں انسان پر |
| | اَعْرَضَ وَنَاٰ بِجَانِبِهٖ ۚ | (تو) وہ منہ موڑ لیتا ہے اور وہ دور کر لیتا ہے اپنے پہلو کو |
| | وَاِذَا مَسَّهُ الشَّرُّ | اور جب پہنچے اسے تکلیف |
| | كَانَ يَـُٔوْسًا ﴿83﴾ | (تو) وہ ہو جاتا ہے بہت نا اُمید۔ ﴿83﴾ |
| | قُلْ كُلٌّ يَّعْمَلُ عَلٰى شَاكِلَتِهٖ ۭ | کہہ دیجیے ہر ایک عمل کرتا ہے اپنے طریقے پر |
| | فَرَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ | پس تمہارا رب زیادہ جاننے والا ہے اس کو جو |
| ع 7 9 | هُوَ اَهْدٰى سَبِيْلًا ﴿84﴾ | وہ سب سے زیادہ سیدھے راستے پر ہے۔ ﴿84﴾ |
| | وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الرُّوْحِ ۭ | اور وہ پوچھتے ہیں آپ سے روح کے بارے میں |
| | قُلِ الرُّوْحُ مِنْ اَمْرِ رَبِّيْ وَمَآ | کہہ دیجیے روح میرے رب کے حکم سے ہے اور نہیں |
| | اُوْتِيْتُمْ مِّنَ الْعِلْمِ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿85﴾ | تم دیے گئے علم سے مگر بہت تھوڑا۔ ﴿85﴾ |
| | وَلَىِٕنْ شِئْنَا لَنَذْهَبَنَّ | اور یقیناً اگر ہم چاہیں (تو) ضرور بالضرور ہم لے جائیں |
| | بِالَّذِيْٓ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ | اس (قرآن) کو جسے ہم نے وحی کیا آپ کی طرف |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَنْعَمْنَا : نعمت، انعام، منعم حقیقی۔

عَلَى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔

اَعْرَضَ : اعراض کرنا۔

بِجَانِبِهٖ : جانب، جانبین، منجانب۔

مَسَّهُ : مس، مس کرنا (چھونا)۔

الشَّرُّ : خیر وشر، شریر، شرارت۔

يَـُٔوْسًا : مایوس، یاس و ناامیدی۔

قُلْ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔

يَّعْمَلُ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔

اَعْلَمُ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔

اَهْدٰى : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔

سَبِيْلًا : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔

يَسْـَٔلُوْنَكَ : سوال، سائل، مسئول۔

قَلِيْلًا : قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔

شِئْنَا : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔

اَوْحَيْنَآ : وحی، وحی متلو۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِذَآ ❶ | اَنْعَمْنَا ❷ | عَلَى الْاِنْسَانِ | اَعْرَضَ | وَ | نَا |
| اور جب | ہم نے انعام کیا | انسان پر | وہ منہ موڑ لیتا ہے | اور | وہ دور کر لیتا ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِجَانِبِهٖ ج | وَاِذَا ❶ | مَسَّهُ ❸ | الشَّرُّ | كَانَ | يَئُوْسًا (83) |
| اپنے پہلو کو | اور جب | پہنچے اسے | تکلیف | وہ ہو جاتا ہے | بہت نا اُمید |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | كُلٌّ | يَّعْمَلُ | عَلٰى شَاكِلَتِهٖ ط | فَرَبُّكُمْ |
| کہہ دیجیے | ہر ایک | وہ عمل کرتا ہے | اپنے طریقے پر | پس تمہارا رب |

ع ۹ ۷ ۹

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَعْلَمُ ❹ | بِمَنْ | هُوَ | اَهْدٰى ❹ | سَبِيْلًا (84) ع | وَ |
| زیادہ جاننے والا | (اس) کو جو | وہ | زیادہ ہدایت یافتہ | راستے (کے لحاظ سے) | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَسْـَٔلُوْنَكَ | عَنِ الرُّوْحِ ط | قُلِ | الرُّوْحُ | مِنْ اَمْرِ رَبِّيْ |
| وہ سب پوچھتے ہیں آپ سے | روح کے بارے میں | کہہ دیجیے | روح | میرے رب کے حکم سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اُوْتِيْتُمْ ❺ | مِّنَ الْعِلْمِ | اِلَّا | قَلِيْلًا (85) | وَ | لَئِنْ ❻ |
| اور نہیں | تم دیے گئے | علم سے | مگر | بہت تھوڑا | اور | یقیناً اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| شِئْنَا | لَنَذْهَبَنَّ ❼ | بِالَّذِيْٓ | اَوْحَيْنَآ ❷ | اِلَيْكَ |
| ہم چاہیں | ضرور بالضرور ہم لے جائیں | (اس) کو جو | ہم نے وحی کیا | آپ کی طرف |

### ضروری وضاحت

❶ اِذَا کا ترجمہ جب ہوتا ہے اور اِذًا کا ترجمہ اس وقت یا تب ہوتا ہے۔ ❷ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو
ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❸ ہٗ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔ ❹ اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ
ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ اِنْ کا ترجمہ اگر
اور اَنْ کا ترجمہ کہ ہوتا ہے۔ ❼ نَذْهَبُ اصل ترجمہ ہم جائیں ہے اگر اس کے بعد بِ ہو تو ترجمہ ہم لے جائیں ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ | پھر نہیں پائیں گے آپ اپنے لیے |
| بِهٖ عَلَيۡنَا وَكِيۡلًا ﴿86﴾ | اس (قرآن کو لے جانے) پر ہمارے خلاف کوئی حمایتی ﴿86﴾ |
| اِلَّا رَحۡمَةً مِّنۡ رَّبِّكَؕ | مگر آپ کے رب کی رحمت سے |
| اِنَّ فَضۡلَهٗ كَانَ عَلَيۡكَ كَبِيۡرًا ﴿87﴾ | بیشک اس کا فضل ہے آپ پر بہت بڑا۔ ﴿87﴾ |
| قُلْ لَّئِنِ اجۡتَمَعَتِ الۡاِنۡسُ وَالۡجِنُّ | کہہ دیجیے یقیناً اگر جمع ہوجائیں (تمام) انسان اور جن |
| عَلٰٓى اَنۡ يَّاۡتُوۡا بِمِثۡلِ هٰذَا الۡقُرۡاٰنِ | اس (بات) پر کہ وہ (بنا) لائیں اس قرآن کی مثل |
| لَا يَاۡتُوۡنَ بِمِثۡلِهٖ وَلَوۡ كَانَ | (تو) نہیں وہ لا سکیں گے اس کے مثل اور اگرچہ ہو |
| بَعۡضُهُمۡ لِبَعۡضٍ ظَهِيۡرًا ﴿88﴾ | ان کا بعض بعض کے لیے مددگار۔ ﴿88﴾ |
| وَلَقَدۡ صَرَّفۡنَا | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے پھیر پھیر کر بیان کی ہے |
| لِلنَّاسِ فِىۡ هٰذَا الۡقُرۡاٰنِ مِنۡ كُلِّ مَثَلٍۚ | لوگوں کے لیے اس قرآن میں ہر ایک مثال |
| فَاَبٰٓى اَكۡثَرُ النَّاسِ اِلَّا كُفُوۡرًا ﴿89﴾ | تو انکار کیا اکثر لوگوں نے (ہر چیز کا) کفر کے سوا۔ ﴿89﴾ |
| وَقَالُوۡا لَنۡ نُّؤۡمِنَ لَكَ | اور انہوں نے کہا ہرگز نہیں ہم ایمان لائینگے آپ پر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | كَبِيۡرًا | : کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ |
| تَجِدُ | : وجود، موجود، وجد۔ | قُلْ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| عَلَيۡنَا | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اجۡتَمَعَتِ | : جمع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ |
| وَكِيۡلًا | : وکیل، وکالت۔ | الۡاِنۡسُ | : جنّ و اِنس، انسان، انسانیت۔ |
| اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | صَرَّفۡنَا | : صرف نظر۔ |
| رَحۡمَةً | : رحمت، رحم، مرحوم۔ | هٰذَا | : حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ |
| مِّنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَكۡثَرُ | کثرت، اکثر، کثیر۔ |
| فَضۡلَهٗ | : فضل، فضیلت، فاضل، افضل۔ | كُفُوۡرًا | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | لَا | تَجِدُ | لَكَ | بِهٖ | عَلَيْنَا ❶ | وَكِيْلًا ﴿86﴾ | اِلَّا |
| پھر | نہیں | آپ پائیں گے | اپنے لیے | اس پر | ہم پر | کوئی حمایتی | مگر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رَحْمَةً ❷ | مِّنْ رَّبِّكَ ؕ | اِنَّ | فَضْلَهٗ | كَانَ | عَلَيْكَ | كَبِيْرًا ﴿87﴾ |
| رحمت | آپ کے رب (کی طرف) سے | بیشک | اس کا فضل | ہے | آپ پر | بہت بڑا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | لَّئِنِ | اجْتَمَعَتِ ❸ | الْاِنْسُ | وَالْجِنُّ | عَلٰٓى | اَنْ | يَّاْتُوْا ❹ |
| کہہ دیجیے | یقیناً اگر | جمع ہوجائیں | انسان | اور جن | (اس بات) پر | کہ | وہ (بنا) لائیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِمِثْلِ هٰذَا الْقُرْاٰنِ | لَا يَاْتُوْنَ ❹ | بِمِثْلِهٖ | وَلَوْ | كَانَ | بَعْضُهُمْ |
| اس قرآن کی مثل | نہیں وہ سب لاسکیں گے | اس کی مثل | اور اگرچہ | ہو | ان کا بعض |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِبَعْضٍ | ظَهِيْرًا ﴿88﴾ | وَ | لَقَدْ ❺ | صَرَّفْنَا | لِلنَّاسِ |
| بعض کے لیے | مددگار | اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے پھیر پھیر کر بیان کی ہے | لوگوں کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِيْ هٰذَا الْقُرْاٰنِ | مِنْ كُلِّ مَثَلٍ ؗ | فَاَبٰٓى | اَكْثَرُ ❻ | النَّاسِ |
| اس قرآن میں | ہر مثال سے | تو انکار کیا | اکثر | لوگوں نے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | كُفُوْرًا ﴿89﴾ | وَ | قَالُوْا | لَنْ | نُّؤْمِنَ | لَكَ |
| سوائے | کفر کے | اور | انہوں نے کہا | ہرگز نہیں | ہم ایمان لائینگے | آپ پر |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں ہم پر سے مراد ہمارے خلاف ہے۔ ❷ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ فعل کے ساتھ تِ واحد مؤنث کی علامت ہے الگ ترجمہ ممکن نہیں البتہ یہاں اگلے لفظ سے ملاتے ہوئے اسے زیر دی گئی ہے۔ ❹ يَاْتُوْا کا ترجمہ ہے وہ آئیں اگر اسکے بعد علامت بِ آجائے تو اسکا ترجمہ وہ لائیں کیا جاتا ہے، البتہ بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔
❺ لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ ❻ اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| حَتّٰى تَفۡجُرَ لَنَا مِنَ الۡاَرۡضِ | یہاں تک کہ تو جاری کرے ہمارے لیے زمین سے |
| یَنۡۢبُوۡعًا ﴿90﴾ اَوۡ تَكُوۡنَ لَكَ | ایک چشمہ۔ ﴿90﴾ یا ہو تیرے لیے |
| جَنَّةٌ مِّنۡ نَّخِیۡلٍ وَّ عِنَبٍ | ایک باغ کھجوروں اور انگوروں سے |
| فَتُفَجِّرَ الۡاَنۡهٰرَ خِلٰلَهَا تَفۡجِیۡرًا ﴿91﴾ | پھر تو جاری کرے نہریں انکے درمیان جاری کرنا ﴿91﴾ |
| اَوۡ تُسۡقِطَ السَّمَآءَ كَمَا زَعَمۡتَ | یا تو گرا دے آسمان کو جیسا کہ تو نے دعوٰی کیا ہے |
| عَلَیۡنَا كِسَفًا اَوۡ تَاۡتِیَ بِاللّٰهِ | ہم پر ٹکڑے ٹکڑے کر کے یا تو لے آئے اللہ کو |
| وَالۡمَلٰٓئِكَةِ قَبِیۡلًا ﴿92﴾ اَوۡ یَكُوۡنَ لَكَ | اور فرشتوں کو سامنے۔ ﴿92﴾ یا ہو تیرے لیے |
| بَیۡتٌ مِّنۡ زُخۡرُفٍ اَوۡ تَرۡقٰى فِی السَّمَآءِ | ایک گھر سونے کا یا تو چڑھ جائے آسمان میں |
| وَ لَنۡ نُّؤۡمِنَ لِرُقِیِّكَ | اور ہرگز نہیں ہم مانیں گے تیرے چڑھ جانے کو |
| حَتّٰى تُنَزِّلَ عَلَیۡنَا كِتٰبًا | یہاں تک کہ تو اتار لائے ہم پر کوئی کتاب |
| نَّقۡرَؤُهٗ قُلۡ سُبۡحَانَ رَبِّیۡ | (کہ) ہم اسے پڑھیں، کہہ دیجیے پاک ہے میرا رب |
| هَلۡ كُنۡتُ اِلَّا بَشَرًا رَّسُوۡلًا ﴿93﴾ | نہیں ہوں میں مگر ایک انسان (اور) رسول۔ ﴿93﴾ ع 10/9/10 |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَتّٰى | حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | قَبِیۡلًا | مقابلہ، مقابل۔ |
| تَفۡجُرَ | جاری، اجرا۔ | بَیۡتٌ | بیت اللہ، بیت المقدس، بیت المال۔ |
| نَّخِیۡلٍ | نخلستان۔ | تَرۡقٰى، لِرُقِیِّكَ | ترقی کرنا، ترقی پسند، ترقی پزیر۔ |
| خِلٰلَهَا | خلل، خلال۔ | تُنَزِّلَ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| تُسۡقِطَ | ساقط، اسقاط حمل، سقوط ڈھاکہ۔ | نَّقۡرَؤُهٗ | قاری، قرات، مقابلہ حسن قرات۔ |
| كَمَا | کما حقہ۔ | قُلۡ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| زَعَمۡتَ | زعم میں مبتلا ہونا، زعم باطل، زعیم۔ | سُبۡحَانَ | سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔ |
| عَلَیۡنَا | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | رَّسُوۡلًا | رسول، مرسل، انبیاء ورسل۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰى | تَفْجُرَ | لَنَا | مِنَ الْاَرْضِ | يَنْۢبُوْعًا ❶ (90) | اَوْ تَكُوْنَ ❷ |
| یہاں تک کہ | تو جاری کرے | ہمارے لیے | زمین سے | ایک چشمہ | یا ہو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَكَ | جَنَّةٌ ❶❷ | مِّنْ نَّخِيْلٍ | وَّ عِنَبٍ | فَتُفَجِّرَ ❸ | الْاَنْهٰرَ | خِلٰلَهَا |
| تیرے لیے | ایک باغ | کھجوروں سے | اور انگور | پھر تو جاری کرے | نہریں | انکے درمیان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَفْجِيْرًا (91) | اَوْ تُسْقِطَ | السَّمَآءَ | كَمَا | زَعَمْتَ | عَلَيْنَا |
| جاری کرنا | یا تو گرادے | آسمان | جس طرح | تو نے دعویٰ کیا | ہم پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كِسَفًا | اَوْ تَاْتِيَ ❹ | بِاللّٰهِ | وَالْمَلٰٓئِكَةِ ❺ | قَبِيْلًا (92) | اَوْ يَكُوْنَ ❻ |
| ٹکڑے | یا تو لے آئے | اللہ کو | اور فرشتوں (کو) | سامنے | یا ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَكَ | بَيْتٌ ❶ | مِّنْ زُخْرُفٍ | اَوْ تَرْقٰى | فِي السَّمَآءِ ؕ | وَلَنْ نُّؤْمِنَ |
| تیرے لیے | ایک گھر | سونے سے | یا تو چڑھ جائے | آسمان میں | اور ہرگز نہیں ہم مانیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِرُقِيِّكَ | حَتّٰى | تُنَزِّلَ | عَلَيْنَا | كِتٰبًا ❶ | نَّقْرَؤُهٗ ؕ |
| تیرے چڑھ جانے کو | یہاں تک کہ | تو اُتار لائے | ہم پر | کوئی کتاب | ہم پڑھیں اسے |

ع 10 9 10

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | سُبْحَانَ | رَبِّيْ | هَلْ ❼ | كُنْتُ | اِلَّا بَشَرًا ❶ | رَّسُوْلًا (93) ع |
| آپ کہہ دیجیے | پاک ہے | میرا رب | نہیں | ہوں میں | مگر ایک انسان | رسول |

**ضروری وضاحت**

❶ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ تَ فعل کے شروع، ۃ اسم کے آخر میں مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ❹ تَاْتِيَ کا ترجمہ آتا ہے ہوتا ہے اگر اسکے بعد علامت بِ آجائے تو اسکا ترجمہ لاتا ہے کیا جاتا ہے۔ ❺ یہاں ۃ واحد مؤنث کی نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔ ❻ یہاں علامت یَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ هَلْ کا اصل ترجمہ کیا ہوتا ہے اگر اس کے بعد اِلَّا آرہا ہو تو اس هَلْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَا مَنَعَ النَّاسَ اَنۡ یُّؤۡمِنُوۡۤا | اور نہیں روکا لوگوں کو (کسی چیز نے) کہ وہ ایمان لائیں |
| اِذۡ جَآءَهُمُ الۡهُدٰۤی اِلَّاۤ | جب آگئی انکے پاس ہدایت مگر (صرف اس بات نے) |
| اَنۡ قَالُوۡۤا اَبَعَثَ اللّٰهُ | کہ انہوں نے کہا کیا بھیجا ہے اللہ نے |
| بَشَرًا رَّسُوۡلًا ﴿94﴾ قُلۡ لَّوۡ | ایک انسان کو رسول بنا کر۔ ﴿94﴾ کہہ دیجیے اگر |
| کَانَ فِی الۡاَرۡضِ مَلٰٓئِکَةٌ یَّمۡشُوۡنَ | (رہتے) ہوتے زمین میں فرشتے (جو) چلتے (پھرتے) |
| مُطۡمَئِنِّیۡنَ لَنَزَّلۡنَا عَلَیۡهِمۡ | مطمئن ہو کر (تو) ضرور ہم اتارتے اُن پر |
| مِّنَ السَّمَآءِ مَلَکًا رَّسُوۡلًا ﴿95﴾ | آسمان سے کوئی فرشتہ رسول بنا کر۔ ﴿95﴾ |
| قُلۡ کَفٰی بِاللّٰهِ شَهِیۡدًۢا بَیۡنِیۡ | کہہ دیجیے کافی ہے اللہ بطور گواہ میرے درمیان |
| وَبَیۡنَکُمۡ ؕ اِنَّهٗ کَانَ بِعِبَادِهٖ | اور تمہارے درمیان، بیشک وہ ہے اپنے بندوں سے |
| خَبِیۡرًۢا بَصِیۡرًا ﴿96﴾ | خوب خبر دار (اور) خوب دیکھنے والا۔ ﴿96﴾ |
| وَمَنۡ یَّهۡدِ اللّٰهُ فَهُوَ الۡمُهۡتَدِ ۚ | اور جسے اللہ ہدایت دے تو وہی ہدایت پانے والا ہے |
| وَمَنۡ یُّضۡلِلۡ فَلَنۡ تَجِدَ | اور جسے وہ گمراہ کر دے تو ہر گز نہیں آپ پائیں گے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مَنَعَ | : منع، ممانعت، ممنوع۔ | مِّنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| یُّؤۡمِنُوۡۤا | : ایمان، مؤمن، امن۔ | شَهِیۡدًا | : شاہد، شہادت، مشہود، شہید۔ |
| الۡهُدٰۤی | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | بَیۡنِیۡ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| اِلَّاۤ | : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | بِعِبَادِهٖ | : عابد، عبادت، معبود۔ |
| قَالُوۡۤا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | خَبِیۡرًا | : خبر، اخبار، مخبر، خبر دار، باخبر۔ |
| بَعَثَ | : بعثت، مبعوث۔ | بَصِیۡرًا | : سمع وبصر، بصارت، مبصر، تبصرہ۔ |
| مُطۡمَئِنِّیۡنَ | : اطمینان، مطمئن، طمانیت۔ | یُّضۡلِلۡ | : ضلالت وگمراہی۔ |
| لَنَزَّلۡنَا | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | تَجِدَ | : وجود، موجود، وجد۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | مَنَعَ | النَّاسَ ❶ | اَنۡ | يُّؤۡمِنُوۡۤا | اِذۡ | جَآءَهُمُ |
| اور نہیں | روکا | لوگوں کو | کہ | وہ سب ایمان لائیں | جب | آ گئی ان کے پاس |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الۡهُدٰٓى | اِلَّاۤ اَنۡ | قَالُوۡۤا | اَ | بَعَثَ اللّٰهُ | بَشَرًا ❷ | رَّسُوۡلًا ﴿94﴾ |
| ہدایت | مگر (یہ) کہ | انہوں نے کہا | کیا | بھیجا ہے اللہ نے | ایک انسان کو | رسول (بنا کر) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | لَّوۡ | كَانَ ❸ | فِى الۡاَرۡضِ | مَلٰٓـئِكَةٌ | يَّمۡشُوۡنَ |
| آپ کہہ دیجیے | اگر | ہوتے | زمین میں | فرشتے | وہ سب چلتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مُطۡمَئِنِّيۡنَ | لَنَزَّلۡنَا ❹ | عَلَيۡهِمۡ | مِّنَ السَّمَآءِ | مَلَكًا ❷ | رَّسُوۡلًا ﴿95﴾ |
| سب مطمئن ہو کر | ضرور ہم اتارتے | اُن پر | آسمان سے | کوئی فرشتہ | رسول بنا کر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلۡ | كَفٰى | بِاللّٰهِ ❺ | شَهِيۡدًاۢ | بَيۡنِىۡ | وَبَيۡنَكُمۡ ؕ |
| آپ کہہ دیجیے | کافی ہے | اللہ | گواہ | میرے درمیان | اور تمہارے درمیان |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | كَانَ | بِعِبَادِهٖ | خَبِيۡرًاۢ ❻ | بَصِيۡرًا ❻ ﴿96﴾ | وَمَنۡ | يَّهۡدِ |
| بیشک وہ | ہے | اپنے بندوں سے | خوب خبردار | خوب دیکھنے والا | اور جسے | وہ ہدایت دے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | فَهُوَ الۡمُهۡتَدِ ۚ ❼ | وَمَنۡ | يُّضۡلِلۡ | فَلَنۡ | تَجِدَ |
| اللہ | تو وہی ہدایت پانے والا ہے | اور جسے | وہ گمراہ کر دے | تو ہرگز نہیں | آپ پائیں گے |

**ضروری وضاحت**

❶ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔ ❷ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ کان کا ترجمہ عموماً ہے، تھا، ہو وغیرہ ہوتا ہے یہاں ضرورتاً ہوتے ترجمہ کیا گیا ہے۔ ❹ فعل کے شروع لَ تاکید کی علامت ہے۔ ❺ یہاں علامت بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ فَعِیْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَهُمْ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِهٖ ؕ | ان کے لیے کوئی مدد کرنے والے اس کے سوا |
| وَنَحْشُرُهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | اور ہم اکٹھا کریں گے انہیں قیامت کے دن |
| عَلٰى وُجُوْهِهِمْ عُمْيًا | انکے چہروں کے بل اندھے |
| وَّبُكْمًا وَّصُمًّا ؕ | اور گونگے اور بہرے کر کے |
| مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ؕ كُلَّمَا خَبَتْ | ان کا ٹھکانا جہنم ہے، جب کبھی وہ بجھنے لگے گی (تو) |
| زِدْنٰهُمْ سَعِيْرًا ﴿97﴾ | ہم زیادہ کردیں گے انکے لیے آگ کا بھڑکانا ﴿97﴾ |
| ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ بِاَنَّهُمْ | یہ ان کی سزا ہے اس وجہ سے کہ بیشک انہوں نے |
| كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا وَقَالُوْٓا | کفر کیا ہماری آیات کے ساتھ اور انہوں نے کہا |
| ءَاِذَا كُنَّا عِظَامًا وَّرُفَاتًا | کیا جب ہم ہوجائیں گے ہڈیاں اور ریزہ ریزہ |
| ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ | کیا بیشک ہم واقعی اٹھائے جانے والے ہیں |
| خَلْقًا جَدِيْدًا ﴿98﴾ | نئے سرے سے پیدا کر کے۔ ﴿98﴾ |
| اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّ اللّٰهَ الَّذِيْ | اور کیا نہیں دیکھا انہوں نے کہ بیشک اللہ جس نے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَوْلِيَآءَ | ولی، اولیاء کرام، ولایت۔ | زِدْنٰهُمْ | زیادہ، مزید، زائد۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | جَزَآؤُهُمْ | جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ |
| نَحْشُرُهُمْ | حشر، محشر، حشر نشر۔ | كَفَرُوْا | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| يَوْمَ | یوم، ایام، یوم آخرت۔ | بِاٰيٰتِنَا | آیت، آیات قرآنی۔ |
| الْقِيٰمَةِ | یوم قیامت، قیامتیں گزر گئیں۔ | قَالُوْٓا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| عَلٰى | علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔ | خَلْقًا | خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| وُجُوْهِهِمْ | وجہ، متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔ | جَدِيْدًا | جدید، جدت پسند، تجدید عہد۔ |
| مَاْوٰىهُمْ | ملجاوماوٰی۔ | يَرَوْا | مرئی وغیر مرئی اشیاء، رویئت ہلال۔ |

النصف

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُمۡ | اَوۡلِيَآءَ | مِنۡ دُوۡنِهٖ ❶ | وَنَحۡشُرُهُمۡ | يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ❷ |
| ان کے لیے | مدد کرنے والے | اس کے سوا | اور ہم اکٹھا کریں گے انہیں | قیامت کے دن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰى وُجُوۡهِهِمۡ | عُمۡيًا | وَّ | بُكۡمًا | وَّ | صُمًّا ؕ |
| انکے چہروں کے بل | اندھے | اور | گونگے | اور | بہرے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَاۡوٰٮهُمۡ | جَهَنَّمُ ؕ | كُلَّمَا | خَبَتۡ ❷ | زِدۡنٰهُمۡ |
| ان کا ٹھکانا | جہنم | جب کبھی | وہ بجھنے لگے گی | ہم زیادہ کر دیں گے ان پر |

النصف

| | | | |
|---|---|---|---|
| سَعِيۡرًا ﴿97﴾ | ذٰلِكَ ❸ | جَزَآؤُهُمۡ | بِاَنَّهُمۡ ❹ كَفَرُوۡا |
| آگ کا بھڑکانا | یہ | ان کی سزا | اس وجہ سے کہ بیشک ان سب نے کفر کیا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| بِاٰيٰتِنَا | وَ | قَالُوۡۤا | ءَ | اِذَا | كُنَّا ❺ | عِظَامًا |
| ہماری آیات کے ساتھ | اور | انہوں نے کہا | کیا | جب | ہم ہوجائیں گے | ہڈیاں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | رُفَاتًا | ءَ | اِنَّا ❻ | لَمَبۡعُوۡثُوۡنَ | خَلۡقًا |
| اور | ریزہ ریزہ | کیا | بیشک ہم | واقعی سب اٹھائے جانے والے | پیدا کر کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| جَدِيۡدًا ﴿98﴾ | اَوَ ❼ | لَمۡ يَرَوۡا ❽ | اَنَّ اللّٰهَ | الَّذِىۡ |
| نئے (سرے سے) | اور کیا | نہیں دیکھا ان سب نے | کہ بیشک اللہ | جس نے |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ ة اسم کے آخر میں اور تۡ فعل کے آخر میں واحد مؤنث کی علامتیں ہیں۔ ❸ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❹ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو، پر، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ❺ كُنَّا دراصل كُنۡ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ❻ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ❼ أ کے بعد وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ لَمۡ کے بعد علامت یہ کا ترجمہ عموماً اس یا ان کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ | پیدا کیا آسمانوں اور زمین کو |
| قَادِرٌ عَلٰۤى اَنْ یَّخْلُقَ مِثْلَهُمْ | (وہ) قادر ہے اس پر کہ وہ پیدا کر دے ان کی مثل |
| وَ جَعَلَ لَهُمْ اَجَلًا | اور اس نے مقرر کیا ان کے لیے ایک معیّن وقت |
| لَّا رَیْبَ فِیْهِ ؕ فَاَبَى | (کہ) نہیں کوئی شک اس میں، پھر (بھی) انکار کیا |
| الظّٰلِمُوْنَ اِلَّا كُفُوْرًا ﴿99﴾ | ظالموں نے (ہر چیز کا) سوائے کفر کے۔ ﴿99﴾ |
| قُلْ لَّوْ اَنْتُمْ تَمْلِكُوْنَ | کہہ دیجیے اگر تم مالک ہوتے |
| خَزَآىِٕنَ رَحْمَةِ رَبِّیْۤ اِذًا | میرے رب کی رحمت کے خزانوں کے اس وقت |
| لَّاَمْسَكْتُمْ خَشْیَةَ الْاِنْفَاقِ ؕ | ضرور تم روک لیتے (ان کو) خرچ ہو جانے کے ڈر سے |
| وَ كَانَ الْاِنْسَانُ قَتُوْرًا ﴿100﴾ ع | اور ہے انسان بہت ہی بخیل۔ ﴿100﴾ — ع 11 / 7 / 11 |
| وَ لَقَدْ اٰتَیْنَا مُوْسٰى | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے دیں موسیٰ کو |
| تِسْعَ اٰیٰتٍۭ بَیِّنٰتٍ فَسْــَٔلْ | نو واضح نشانیاں (یعنی معجزات) پس پوچھ لیجیے |
| بَنِیْۤ اِسْرَآءِیْلَ اِذْ جَآءَهُمْ فَقَالَ لَهٗ | بنی اسرائیل سے جب وہ آیا انکے پاس تو کہا اس سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| خَلَقَ | خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | تَمْلِكُوْنَ | مالک، ملکیت۔ |
| الْاَرْضَ | ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | خَزَآىِٕنَ | خزانہ، خزانے، خزائن، خزانچی۔ |
| قَادِرٌ | قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔ | رَحْمَةِ | رحمت، رحم، مرحوم۔ |
| عَلٰۤى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | لَّاَمْسَكْتُمْ | ممسک، امساک۔ |
| اَجَلًا | فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل، مہر موجّل۔ | خَشْیَةَ | خشیت الٰہی۔ |
| الظّٰلِمُوْنَ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ | الْاِنْفَاقِ | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| كُفُوْرًا | کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ | بَیِّنٰتٍ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| قُلْ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | فَسْــَٔلْ | سوال، سائل، مسئول۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ [1] | وَالْاَرْضَ | قَادِرٌ | عَلٰٓى اَنْ | يَّخْلُقَ |
| پیدا کیا | آسمانوں | اور زمین کو | قادر | اس پر کہ | وہ پیدا کردے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِثْلَهُمْ | وَجَعَلَ | لَهُمْ | اَجَلًا [2] | لَّا رَيْبَ [3] | فِيْهِ ۭ |
| ان کی مثل | اور اس نے مقرر کیا | ان کے لیے | ایک معین وقت | نہیں کوئی شک | اس میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَبَى [4] | الظّٰلِمُوْنَ | اِلَّا كُفُوْرًا (99) | قُلْ | لَّوْ | اَنْتُمْ |
| پھر انکار کیا | سب ظالموں نے | سوائے کفر کے | آپ کہہ دیجیے | اگر | تم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَمْلِكُوْنَ | خَزَآئِنَ | رَحْمَةِ [1] رَبِّيْٓ | اِذًا | لَّاَمْسَكْتُمْ |
| تم سب مالک ہوتے | خزانوں کے | میرے رب کی رحمت کے | اس وقت | ضرور تم روک لیتے |

11 ع 7 11

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خَشْيَةَ [1] الْاِنْفَاقِ ۭ | وَ | كَانَ | الْاِنْسَانُ | قَتُوْرًا [5] ۧ (100) |
| خرچ ہوجانے کے ڈر سے | اور | ہے | انسان | بہت ہی بخیل |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ [6] | اٰتَيْنَا [7] | مُوْسٰى | تِسْعَ | اٰيٰتٍۢ | بَيِّنٰتٍ [1] |
| اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے دیں | موسیٰ کو | نو | نشانیاں | واضح |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَسْئَلْ [4] | بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | اِذْ | جَآءَهُمْ | فَقَالَ [4] | لَهٗ |
| پس آپ پوچھ لیجیے | بنی اسرائیل سے | جب | وہ آیا انکے پاس | تو کہا | اس سے |

**ضروری وضاحت**

[1] ۃ اور ات اسم کے آخر مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ [2] اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ [3] لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے۔ [4] فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ [5] فَعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔ [6] علامت لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ [7] نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فِرۡعَوۡنُ اِنِّیۡ لَاَظُنُّكَ | فرعون نے بیشک میں یقیناً گمان کرتا ہوں تجھے |
| یٰمُوۡسٰی مَسۡحُوۡرًا ﴿101﴾ | اے موسیٰ جادو زدہ۔ ﴿101﴾ |
| قَالَ لَقَدۡ عَلِمۡتَ مَاۤ اَنۡزَلَ | (موسیٰ نے) کہا بلاشبہ یقیناً تو جان چکا ہے (کہ) نہیں اتارا |
| هٰۤؤُلَآءِ اِلَّا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ | اِن کو مگر آسمانوں اور زمین کے رب نے |
| بَصَآئِرَ ۚ وَاِنِّیۡ لَاَظُنُّكَ | واضح دلائل بنا کر اور بیشک میں یقیناً گمان کرتا ہوں تجھے |
| یٰفِرۡعَوۡنُ مَثۡبُوۡرًا ﴿102﴾ فَاَرَادَ | اے فرعون ہلاک کیا ہوا۔ ﴿102﴾ پھر (فرعون نے) ارادہ کیا |
| اَنۡ یَّسۡتَفِزَّهُمۡ مِّنَ الۡاَرۡضِ | کہ وہ پھسلا دے ان کو (اس) سرزمین سے |
| فَاَغۡرَقۡنٰهُ وَمَنۡ مَّعَهٗ جَمِیۡعًا ۙ ﴿103﴾ | تو ہم نے غرق کر دیا اسے اور جو اسکے ساتھ تھے سب کو۔ ﴿103﴾ |
| وَّقُلۡنَا مِنۡۢ بَعۡدِهٖ | اور ہم نے کہا اس کے بعد |
| لِبَنِیۡۤ اِسۡرَآءِیۡلَ اسۡكُنُوا الۡاَرۡضَ | بنی اسرائیل سے تم رہو (اس) زمین میں |
| فَاِذَا جَآءَ وَعۡدُ الۡاٰخِرَةِ | پھر جب آئے گا آخرت کا وعدہ |
| جِئۡنَا بِكُمۡ لَفِیۡفًا ﴿104﴾ | ہم لے آئیں گے تم سب کو اکٹھا کر کے۔ ﴿104﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لَاَظُنُّكَ | سوءِ ظن، بدظن، ظن غالب۔ |
| مَسۡحُوۡرًا | سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحور کن آواز۔ |
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| عَلِمۡتَ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| اَنۡزَلَ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| بَصَآئِرَ | بصر، بصارت، بصیرت۔ |
| فَاَرَادَ | ارادہ، مرید، مراد۔ |
| مِّنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| فَاَغۡرَقۡنٰهُ | غرق، غرقاب، مستغرق۔ |
| مَّعَهٗ | مع اہل وعیال، معیت۔ |
| جَمِیۡعًا | جمع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ |
| اسۡكُنُوا | ساکن، سکونت، مسکن، سکنہ۔ |
| وَعۡدُ | وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| الۡاٰخِرَةِ | آخرت، یوم آخرت، آخری۔ |
| لَفِیۡفًا | لفافہ، لفافے، ملفوف، لف ہٰذا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِرْعَوْنُ | اِنِّيْ | لَاَظُنُّكَ | يٰمُوْسٰى | مَسْحُوْرًا (1) ﴿101﴾ |
| فرعون نے | بیشک میں | یقیناً میں گمان کرتا ہوں تجھے | اے موسیٰ | جادو کیا ہوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | لَقَدْ (2) | عَلِمْتَ | مَآ اَنْزَلَ | هٰٓؤُلَآءِ | اِلَّا |
| کہا | بلاشبہ یقیناً | تو جان چکا ہے | نہیں اُتارا | ان کو | مگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبُّ السَّمٰوٰتِ (3) | وَالْاَرْضِ | بَصَآئِرَ ۚ | وَاِنِّيْ | لَاَظُنُّكَ |
| آسمانوں کے رب نے | اور زمین (کے) | واضح دلائل | اور بیشک میں | یقیناً میں گمان کرتا ہوں تجھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يٰفِرْعَوْنُ | مَثْبُوْرًا (1) ﴿102﴾ | فَاَرَادَ (4) | اَنْ | يَّسْتَفِزَّهُمْ |
| اے فرعون | ہلاک کیا ہوا | پھر اس نے ارادہ کیا | کہ | وہ پھسلا دے ان کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنَ الْاَرْضِ | فَاَغْرَقْنٰهُ (4) | وَمَنْ | مَّعَهٗ | جَمِيْعًا ﴿103﴾ ۙ |
| (اس) سرزمین سے | تو ہم نے غرق کردیا اسے | اور جو | اس کے ساتھ (تھے) | سب کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّقُلْنَا | مِنْۢ بَعْدِهٖ (5) | لِبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | اسْكُنُوا (6) | الْاَرْضَ |
| اور ہم نے کہا | اس کے بعد | بنی اسرائیل سے | تم سب رہو | زمین (میں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاِذَا (4) | جَآءَ | وَعْدُ الْاٰخِرَةِ (3) | جِئْنَا | بِكُمْ (7) | لَفِيْفًا ﴿104﴾ ؕ |
| پھر جب | آئے گا | آخرت کا وعدہ | ہم (لے) آئیں گے | تم سب کو | اکٹھا کر کے |

## ضروری وضاحت

(1) مَفْعُوْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔ (2) علامت لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ (3) ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ (4) فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ (5) اگر لفظ بَعْدِ سے پہلے مِنْ ہو تو اس کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ (6) فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ (7) بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔

وقف لازم

| | |
|---|---|
| وَ بِالۡحَقِّ اَنۡزَلۡنٰهُ وَ بِالۡحَقِّ | اور حق کیساتھ ہم نے نازل کیا اسے اور حق کیساتھ |
| نَزَلَ ؕ وَ مَاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ | وہ نازل ہوا اور نہیں ہم نے بھیجا آپ کو |
| اِلَّا مُبَشِّرًا وَّ نَذِیۡرًا ﴿105﴾ | مگر خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا بنا کر۔ ﴿105﴾ |
| وَ قُرۡاٰنًا فَرَقۡنٰهُ | قرآن کو ہم نے جدا جدا (نازل) کیا اسے |
| لِتَقۡرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ عَلٰى مُكۡثٍ | تاکہ آپ پڑھیں اسے لوگوں پر ٹھہر ٹھہر کر |
| وَّ نَزَّلۡنٰهُ تَنۡزِیۡلًا ﴿106﴾ | اور ہم نے اتارا اسے اتارنا (تھوڑا تھوڑا)۔ ﴿106﴾ |
| قُلۡ اٰمِنُوۡا بِهٖۤ اَوۡ لَا تُؤۡمِنُوۡا ؕ | کہہ دیجیے تم ایمان لاؤ اس پر یا نہ ایمان لاؤ |
| اِنَّ الَّذِیۡنَ اُوۡتُوا الۡعِلۡمَ مِنۡ قَبۡلِهٖۤ | بے شک جو لوگ دیے گئے علم اس سے پہلے |
| اِذَا یُتۡلٰى عَلَیۡهِمۡ یَخِرُّوۡنَ | جب وہ پڑھا جاتا ہے ان پر (تو) وہ گر پڑتے ہیں |
| لِلۡاَذۡقَانِ سُجَّدًا ۙ ﴿107﴾ | ٹھوڑیوں پر سجدہ کرتے ہوئے۔ ﴿107﴾ |
| وَّ یَقُوۡلُوۡنَ سُبۡحٰنَ رَبِّنَاۤ اِنۡ كَانَ | اور وہ کہتے ہیں پاک ہے ہمارا رب بلاشبہ ہے |
| وَعۡدُ رَبِّنَا لَمَفۡعُوۡلًا ﴿108﴾ | ہمارے رب کا وعدہ یقیناً (پورا) کیا ہوا۔ ﴿108﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنۡزَلۡنٰهُ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | اٰمِنُوۡا | : ایمان، مؤمن، امن۔ |
| اَرۡسَلۡنٰكَ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | الۡعِلۡمَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مُبَشِّرًا | : بشیر و نذیر، بشارت۔ | قَبۡلِهٖۤ | : قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| نَذِیۡرًا | : بشارت و انذار، نذیر۔ | یُتۡلٰى | : تلاوت، وحی متلو۔ |
| فَرَقۡنٰهُ | : فریق، تفریق، فرق، فرقہ واریت۔ | سُجَّدًا | : سجدہ، مسجود ملائکہ، ساجد۔ |
| لِتَقۡرَاَهٗ | : قاری، قرات، مقابلہ حسن قرات۔ | سُبۡحٰنَ | : سبحان تیری قدرت، سبحان اللہ۔ |
| عَلٰى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | وَعۡدُ | : وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ |
| قُلۡ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | لَمَفۡعُوۡلًا | : فعل، فاعل، مفعول۔ |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَبِالْحَقِّ | اَنْزَلْنٰهُ ❶❷ | وَبِالْحَقِّ | نَزَلَ ؕ | وَمَآ | اَرْسَلْنٰكَ ❶ |
| اور حق کیساتھ | ہم نے نازل کیا اسے | اور حق کیساتھ | وہ نازل ہوا | اور نہیں | ہم نے بھیجا آپ کو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اِلَّا مُبَشِّرًا ❸ | وَّنَذِيْرًا ﴿105﴾ | وَقُرْاٰنًا | فَرَقْنٰهُ ❶❷ |
| مگر خوشخبری دینے والا | اور ڈرانے والا | اور قرآن | ہم نے جدا جدا (نازل) کیا اسے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِتَقْرَاَهٗ ❷❹ | عَلَى النَّاسِ | عَلٰى مُكْثٍ ❺ | وَّنَزَّلْنٰهُ ❶❷ | تَنْزِيْلًا ﴿106﴾ |
| تاکہ آپ پڑھیں اسے | لوگوں پر | ٹھہر ٹھہر کر | اور ہم نے اُتارا اسے | اتارنا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | اٰمِنُوْا ❻ | بِهٖٓ | اَوْ | لَا تُؤْمِنُوْا ؕ | اِنَّ | الَّذِيْنَ |
| آپ کہہ دیجیے | تم سب ایمان لاؤ | اس پر | یا | نہ تم سب ایمان لاؤ | بے شک | جو لوگ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اُوْتُوا | الْعِلْمَ | مِنْ قَبْلِهٖٓ | اِذَا | يُتْلٰى | عَلَيْهِمْ | يَخِرُّوْنَ |
| دیے گئے | علم | اس سے پہلے | جب | وہ پڑھا جاتا ہے | ان پر | وہ سب گر پڑتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلْاَذْقَانِ ❼ | سُجَّدًا ﴿107﴾ | وَّ | يَقُوْلُوْنَ | سُبْحٰنَ |
| ٹھوڑیوں پر | سجدہ کرتے ہوئے | اور | وہ سب کہتے ہیں | پاک ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبِّنَآ | اِنْ ❽ | كَانَ | وَعْدُ رَبِّنَا | لَمَفْعُوْلًا ﴿108﴾ |
| ہمارا رب | بلاشبہ | ہے | ہمارے رب کا وعدہ | یقیناً (پورا) کیا ہوا |

**ضروری وضاحت**

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ ہٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے کیا جاتا ہے۔
❸ مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تاکہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔
❺ یہاں عَلٰی کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❼ لِ کا اصل ترجمہ کے لیے ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ پر کیا گیا ہے۔ ❽ یہ دراصل اِنَّ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے اِنْ ہو گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ يَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ يَبْكُوْنَ | اور وہ گر پڑتے ہیں ٹھوڑیوں پر روتے ہیں |
| وَ يَزِيْدُهُمْ خُشُوْعًا ﴿109﴾ السجدۃ | اور (قرآن) زیادہ کر دیتا ہے انہیں عاجزی میں ﴿109﴾ |
| قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ | کہہ دیجیے تم پکارو اللہ (کہہ کر) یا پکارو رحمٰن (کہہ کر) |
| اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ | جس (نام) کو (بھی) تم پکارو تو اسی کے ہیں |
| الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ | (یہ) اچھے اچھے (سارے) نام اور مت بلند کر |
| بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا | اپنی نماز (میں آواز) کو اور نہ پست کیجیے اس کو |
| وَ ابْتَغِ بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ﴿110﴾ | اور اختیار کیجیے اس کے درمیان کوئی راستہ۔ ﴿110﴾ |
| وَ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ | اور کہہ دیجیے تمام تعریف اللہ ہی کے لیے ہے |
| الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ | جس نے (اپنے لیے) نہ کوئی اولاد بنائی اور نہ ہے |
| لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ | اس کا کوئی شریک بادشاہی میں اور نہ ہے اس کا |
| وَلِيٌّ مِّنَ الذُّلِّ | کوئی مددگار عاجز ہو جانے (کی وجہ) سے |
| وَ كَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ﴿111﴾ ع | اور بڑائی بیان کر اس کی خوب بڑائی بیان کرنا۔ ﴿111﴾ ع |

السجدۃ 4

ع 12 / 11 / 12

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَبْكُوْنَ | : آہ و بکا۔ | بَيْنَ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| يَزِيْدُ | : زیادہ، مزید، زائد۔ | سَبِيْلًا | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| خُشُوْعًا | : خشوع وخضوع۔ | يَتَّخِذْ | : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| قُلِ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | وَلَدًا | : ولد، ولدیت، اولاد، ولادت۔ |
| ادْعُوا | : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ | شَرِيْكٌ | : شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |
| الْاَسْمَآءُ | : اسم، اسم گرامی، اسم بامسمّٰی۔ | وَلِيٌّ | : ولی، اولیاء کرام، ولایت۔ |
| الْحُسْنٰى | : حسن، محسن، تحسین۔ | الذُّلِّ | : ذلت ورسوائی، ذلت آمیز۔ |
| تَجْهَرْ | : جہری قراءت، آمین بالجہر۔ | كَبِّرْهُ | : کبریائی، اکبر، تکبیر۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَخِرُّوْنَ | لِلْاَذْقَانِ ❶ | يَبْكُوْنَ | وَ | يَزِيْدُهُمْ ❷ |
| اور | وہ سب گر پڑتے ہیں | ٹھوڑیوں پر | وہ سب روتے ہیں | اور | وہ زیادہ کردیتا ہے اُنہیں |

السجدة 4

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خُشُوْعًا ۩ (109) السجدة | قُلِ | ادْعُوا ❸ | اللّٰهَ | اَوِ | ادْعُوا ❸ | الرَّحْمٰنَ ط |
| عاجزی میں | آپ کہہ دیجیے | تم سب پکارو | اللہ (کہہ کر) | یا | تم سب پکارو | رحمٰن (کہہ کر) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَيًّا مَّا ❹ | تَدْعُوْا | فَلَهُ | الْاَسْمَآءُ | الْحُسْنٰى ❺ ج | وَ |
| جس (نام کو بھی) | تم سب پکارو | تو اسی کے ہیں | سارے نام | اچھے اچھے | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا تَجْهَرْ ❻ | بِصَلَاتِكَ | وَ | لَا تُخَافِتْ ❻ | بِهَا | وَابْتَغِ |
| مت آپ بلند کیجیے | اپنی نماز (میں آواز) کو | اور | نہ آپ پست کیجیے | اس کو | اور اختیار کیجیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَيْنَ ذٰلِكَ | سَبِيْلًا ❼ (110) | وَقُلِ | الْحَمْدُ | لِلّٰهِ | الَّذِيْ |
| اس کے درمیان | کوئی راستہ | اور کہہ دیجیے | تمام تعریف | اللہ ہی کے لیے | جس نے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَمْ يَتَّخِذْ ❽ | وَلَدًا ❼ | وَّ | لَمْ يَكُنْ | لَّهٗ | شَرِيْكٌ ❼ | فِي الْمُلْكِ | وَلَمْ |
| نہیں اس نے بنائی | کوئی اولاد | اور | نہ وہ ہے | اس کا | کوئی شریک | بادشاہی میں | اور نہ |

ع 12 11 12

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَكُنْ | لَّهٗ | وَلِيٌّ ❼ | مِّنَ الذُّلِّ | وَكَبِّرْهُ | تَكْبِيْرًا (111) ع |
| وہ ہے | اس کا | کوئی مددگار | عاجز (ہوجانے کی وجہ) سے | اور بڑائی بیان کیجیے اسکی | خوب بڑائی بیان کرنا |

**ضروری وضاحت**

❶ لِ کا اسم کے ساتھ ترجمہ کے لیے ہوتا ہے یہاں ضرورتا ترجمہ پر کیا گیا ہے۔❷ هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں کیا جاتا ہے۔❸ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❹ یہاں اَيًّا اسم شرط کے لیے ہے اور مَا زائدہ ہے۔❺ ـٰى واحد مؤنث کی علامت ہے۔❻ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔❽ لَمْ کے بعد یَ کا ترجمہ کبھی اس نے بھی کیا جاتا ہے۔

# اٰیَاتُھَا 110 — 18 سُوْرَۃُ الْکَھْفِ مَکِّیَّۃٌ 69 — رُکُوْعَاتُھَا 12

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | |
|---|---|
| اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ الَّذِیۡۤ | سب تعریف اللہ کے لیے ہے جس نے |
| اَنۡزَلَ عَلٰی عَبۡدِہِ الۡکِتٰبَ | نازل کی اپنے بندے پر کتاب |
| وَلَمۡ یَجۡعَلۡ لَّہٗ عِوَجًا ﴿1﴾ | اور نہیں رکھی اس میں کوئی کجی۔ ﴿1﴾ |
| قَیِّمًا لِّیُنۡذِرَ بَاۡسًا شَدِیۡدًا | بالکل سیدھی، تاکہ وہ ڈرائے سخت عذاب سے |
| مِّنۡ لَّدُنۡہُ وَیُبَشِّرَ | اس (اللہ) کی طرف سے اور وہ خوشخبری دے |
| الۡمُؤۡمِنِیۡنَ الَّذِیۡنَ یَعۡمَلُوۡنَ الصّٰلِحٰتِ | ایمان والوں کو جو نیک عمل کرتے ہیں |
| اَنَّ لَہُمۡ اَجۡرًا حَسَنًا ﴿2﴾ | کہ بیشک ان کے لیے اچھا اجر ہے۔ ﴿2﴾ |
| مَّاکِثِیۡنَ فِیۡہِ اَبَدًا ﴿3﴾ | رہنے والے ہیں اس میں ہمیشہ۔ ﴿3﴾ |
| وَّیُنۡذِرَ الَّذِیۡنَ قَالُوا | اور (تاکہ) وہ ڈرائے (ان لوگوں کو) جنہوں نے کہا |
| اتَّخَذَ اللّٰہُ وَلَدًا ﴿4﴾ | بنا رکھی ہے اللہ نے اولاد۔ ﴿4﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَلۡحَمۡدُ | حمد وثنا، حامد، محمود۔ | یَعۡمَلُوۡنَ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| اَنۡزَلَ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | الصّٰلِحٰتِ | صالح، صلح، اعمال صالحہ۔ |
| عَلٰی | علی الاعلان، علی العموم، علیحدہ۔ | اَجۡرًا | اجر وثواب، اجر عظیم، اجرت۔ |
| عَبۡدِہِ | عبادت، عابد، معبود۔ | حَسَنًا | حسن، محسن، تحسین، احسان۔ |
| قَیِّمًا | قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ | اَبَدًا | ابدالآباد، ابدی نیند سلا دیا۔ |
| شَدِیۡدًا | شدید، شدت، مشدد، تشدد۔ | قَالُوا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| یُبَشِّرَ | بشارت، مبشر، بشیر۔ | اتَّخَذَ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| الۡمُؤۡمِنِیۡنَ | امن، ایمان، مؤمن۔ | وَلَدًا | ولد، ولدیت، اولاد، ولادت۔ |

## ایاتھا 110 — 18 سُوۡرَةُ الۡكَهۡفِ مَكِّيَّةٌ 69 — رکوعاتھا 12

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَلۡحَمۡدُ | لِلّٰهِ | الَّذِيۡۤ | اَنۡزَلَ ❶ | عَلٰى عَبۡدِهِ | الۡكِتٰبَ |
| سب تعریف | اللہ کے لیے | جس نے | نازل کی | اپنے بندے پر | کتاب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَمۡ يَجۡعَلۡ ❷ | لَّهٗ | عِوَجًا ❸ ۜ (1) | قَيِّمًا | لِّيُنۡذِرَ ❹ |
| اور نہیں اس نے رکھی | اس میں | کوئی کجی | بالکل سیدھی | تاکہ وہ ڈرائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَاۡسًا شَدِيۡدًا | مِّنۡ لَّدُنۡهُ | وَ | يُبَشِّرَ | الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ❺ |
| سخت عذاب (سے) | اس (اللہ) کی طرف سے | اور | (تاکہ) وہ خوشخبری دے | سب ایمان لانے والوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيۡنَ | يَعۡمَلُوۡنَ | الصّٰلِحٰتِ ❻ | اَنَّ | لَهُمۡ |
| جو | وہ سب عمل کرتے ہیں | نیک | کہ بیشک | ان کے لیے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَجۡرًا حَسَنًا ۙ (2) | مَّاكِثِيۡنَ | فِيۡهِ | اَبَدًا ۙ (3) |
| اچھا اجر | سب رہنے والے | اسی میں | ہمیشہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | يُنۡذِرَ | الَّذِيۡنَ | قَالُوا | اتَّخَذَ اللّٰهُ ❼ | وَلَدًا ۗ (4) |
| اور | (تاکہ) وہ ڈرائے | (ان لوگوں کو) جن | سب نے کہا | بنا رکھی ہے اللہ نے | اولاد |

### ضروری وضاحت

❶ اَنۡزَلَ کے شروع میں أ فعل کے معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے مثلاً: نَزَلَ: اُترا، اَنۡزَلَ: اُتارا۔ ❷ لَمۡ کے بعد علامت یَ کا ترجمہ عموماً اس نے کیا جاتا ہے۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔ ❺ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ ات اسم کیساتھ جمع مؤنث کی علامت ہے۔ ❼ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں پیش ہو وہ اس فعل کا فاعل ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ وَّلَا لِاٰبَآئِهِمْ ؕ | نہیں ہے انکو اس کا کوئی علم اور نہ انکے باپ دادا کو |
| كَبُرَتْ كَلِمَةً تَخْرُجُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ؕ | بڑی (غلط) بات ہے (جو) نکلتی ہے ان کے مونہوں سے |
| اِنْ يَّقُوْلُوْنَ اِلَّا كَذِبًا ۝5 | نہیں وہ کہتے مگر جھوٹ ہی۔ 5 |
| فَلَعَلَّكَ بَاخِعٌ | پس شاید آپ ہلاکت میں ڈالنے والے ہیں |
| نَّفْسَكَ عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ اِنْ لَّمْ يُؤْمِنُوْا | اپنی جان کو ان کے پیچھے اگر نہ وہ ایمان لائیں |
| بِهٰذَا الْحَدِيْثِ اَسَفًا ۝6 | اس بات (قرآن) پر افسوس کرتے ہوئے۔ 6 |
| اِنَّا جَعَلْنَا مَا عَلَى الْاَرْضِ | بے شک ہم نے بنایا (اسے) جو زمین پر ہے |
| زِيْنَةً لَّهَا لِنَبْلُوَهُمْ | اس کے لیے زینت تا کہ ہم آزمائیں انہیں |
| اَيُّهُمْ اَحْسَنُ عَمَلًا ۝7 | (کہ) ان میں کون زیادہ اچھا ہے عمل میں۔ 7 |
| وَاِنَّا لَجٰعِلُوْنَ | اور بیشک ہم ضرور بنانے والے ہیں |
| مَا عَلَيْهَا صَعِيْدًا جُرُزًا ۝8 ؕ | (اسے) جو کچھ اس پر ہے چٹیل میدان۔ 8 |
| اَمْ حَسِبْتَ اَنَّ اَصْحٰبَ الْكَهْفِ | کیا آپ نے خیال کیا ہے کہ بیشک غار والے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| عِلْمٍ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | الْحَدِيْثِ | حدیث قدسی، حدیث نبوی۔ |
| لِاٰبَآئِهِمْ | آباؤاجداد، آبائی علاقہ۔ | زِيْنَةً | زیب وزینت، مزیّن، تزئین وآرائش۔ |
| كَبُرَتْ | کبیر، اکبر، مکبر، تکبر۔ | لِنَبْلُوَهُمْ | بلا، ابتلاء، مبتلا۔ |
| تَخْرُجُ | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | اَحْسَنُ | احسن، محسن، تحسین، احسان۔ |
| اَفْوَاهِهِمْ | افواہ، افواہ پھیلانا۔ | عَمَلًا | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| يَّقُوْلُوْنَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | مَا | ماحول، ماجرا، ماورائے عدالت۔ |
| اٰثَارِهِمْ | آثار، آثار قدیمہ۔ | حَسِبْتَ | حسبِ حال، حسبِ موقع، حسبِ معمول۔ |
| بِهٰذَا | حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔ | اَصْحٰبَ | اصحابِ صفہ، اصحابِ بدر، اصحابِ خیر۔ |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | لَهُمْ | بِهٖ | مِنْ عِلْمٍ ❶ | وَّلَا | لِاٰبَآئِهِمْ ؕ | كَبُرَتْ ❷ | كَلِمَةً ❷ |
| نہیں | ان کو | اس کا | کوئی علم | اور نہ | انکے باپ دادا کو | بڑی (غلط) | بات |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَخْرُجُ ❷ | مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ؕ | اِنْ ❸ | يَّقُوْلُوْنَ | اِلَّا | كَذِبًا ﴿5﴾ |
| نکلتی ہے | ان کے مونہوں سے | نہیں | وہ سب کہتے | مگر | جھوٹ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَلَعَلَّكَ | بَاخِعٌ ❹ | نَّفْسَكَ | عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ ❺ | اِنْ |
| پس شاید آپ | ہلاکت میں ڈالنے والے ہیں | اپنی جان کو | ان کے پیچھے | اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَّمْ يُؤْمِنُوْا | بِهٰذَا الْحَدِيْثِ | اَسَفًا ﴿6﴾ | اِنَّا ❻ | جَعَلْنَا |
| نہ وہ سب ایمان لائیں | اس بات (قرآن) پر | افسوس کرتے ہوئے | بیشک ہم | ہم نے بنایا (اسے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | عَلَى الْاَرْضِ | زِيْنَةً ❷ | لَّهَا | لِنَبْلُوَهُمْ ❼ | اَيُّهُمْ |
| جو | زمین پر ہے | زینت | اس کے لیے | تاکہ ہم آزمائیں انہیں | (کہ) ان میں کون |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَحْسَنُ ❽ | عَمَلًا ﴿7﴾ | وَ | اِنَّا ❻ | لَجٰعِلُوْنَ | مَا | عَلَيْهَا |
| زیادہ اچھا | عمل | اور | بیشک ہم | ضرور سب بنانے والے ہیں | جو | اس پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صَعِيْدًا | جُرُزًا ﴿8﴾ ؕ | اَمْ | حَسِبْتَ | اَنَّ | اَصْحٰبَ الْكَهْفِ |
| میدان | چٹیل | کیا | آپ نے خیال کیا ہے | کہ بیشک | غار والے |

**ضروری وضاحت**

❶ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ تْ، ۃ، تا اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ اِنْ کے بعد اگر اسی جملے اِلَّا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔ ❹ فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ یہاں عَلٰی کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔ ❼ فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔ ❽ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالرَّقِیْمِ ۙ کَانُوْا مِنْ اٰیٰتِنَا | اور کتبے والے تھے وہ ہماری نشانیوں میں سے |
| عَجَبًا ﴿9﴾ اِذْ اَوَی الْفِتْیَۃُ | ایک عجیب (نشانی)۔ ﴿9﴾ جب پناہ لی ان نوجوانوں نے |
| اِلَی الْکَھْفِ فَقَالُوْا رَبَّنَآ | غار کی طرف (جاکر) تو انہوں نے کہا اے ہمارے رب! |
| اٰتِنَا مِنْ لَّدُنْکَ رَحْمَۃً | تو دے ہمیں اپنی طرف سے کوئی رحمت |
| وَّھَیِّئْ لَنَا مِنْ اَمْرِنَا | اور مہیا فرما ہمارے لیے ہمارے معاملے میں |
| رَشَدًا ﴿10﴾ فَضَرَبْنَا | کوئی رہنمائی۔ ﴿10﴾ تو ہم نے ڈال دیا (پردہ) |
| عَلٰٓی اٰذَانِھِمْ فِی الْکَھْفِ | ان کے کانوں پر غار میں |
| سِنِیْنَ عَدَدًا ﴿11﴾ ۙ | کئی سال گنتی کے۔ ﴿11﴾ |
| ثُمَّ بَعَثْنٰھُمْ لِنَعْلَمَ | پھر ہم نے اٹھایا انہیں تا کہ ہم جان لیں |
| اَیُّ الْحِزْبَیْنِ | (کہ) کون ہے دو گروہوں میں سے |
| اَحْصٰی لِمَا | زیادہ یاد رکھنے والا اس (مدت) کو کہ |
| لَبِثُوْٓا اَمَدًا ﴿12﴾ ؑ | وہ ٹھہرے رہے اس مدت تک۔ ﴿12﴾ ع 12 13 |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الرَّقِیْمِ | : رقم، مرقوم، راقم الحروف، رقم طراز۔ |
| مِنْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| عَجَبًا | : عجب، عجیب، تعجب، عجائب گھر۔ |
| اَوٰی | : ملجا و ماوٰی۔ |
| الْکَھْفِ | : اصحاب کہف، اصحابِ کہف کا کتا۔ |
| فَقَالُوْا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| رَحْمَۃً | : رحمت، رحم، مرحوم۔ |
| ھَیِّئْ | : مہیا کرنا۔ |
| اَمْرِنَا | : امر، آمر، مامور، امارت۔ |
| رَشَدًا | : رُشد و ہدایت، خلافت راشدہ۔ |
| عَلٰٓی | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| سِنِیْنَ | : سن پیدائش، سن بلوغت، سن وفات۔ |
| عَدَدًا | : عدد، معدود، متعدد، تعداد۔ |
| بَعَثْنٰھُمْ | : بعثت رسول، مبعوث ہونا۔ |
| الْحِزْبَیْنِ | : حزب اللہ، حزب الشیطان، حزب اختلاف۔ |
| اَمَدًا | : مدت، امتداد زمانہ۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الرَّقِیۡمِ ۙ | کَانُوۡا | مِنۡ اٰیٰتِنَا ❶ | عَجَبًا ❷ (9) |
| اور | کتبے والے | تھے وہ سب | ہماری نشانیوں میں سے | ایک عجیب (نشانی) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذۡ | اَوَی | الۡفِتۡیَۃُ ❸ | اِلَی الۡکَهۡفِ | فَقَالُوۡا |
| جب | پناہ لی | نوجوانوں (نے) | غار کی طرف | تو انہوں نے کہا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبَّنَاۤ | اٰتِنَا | مِنۡ لَّدُنۡكَ | رَحۡمَةً ❷❹ |
| اے ہمارے رب! | تو دے ہمیں | اپنی طرف سے | کوئی رحمت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | هَيِّئۡ | لَنَا | مِنۡ اَمۡرِنَا | رَشَدًا ❷ (10) |
| اور | مہیا فرما | ہمارے لیے | ہمارے معاملے میں | کوئی رہنمائی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَضَرَبۡنَا | عَلٰۤی اٰذَانِهِمۡ | فِی الۡكَهۡفِ | سِنِيۡنَ | عَدَدًا ۙ (11) |
| تو ہم نے ڈال دیا (پردہ) | ان کے کانوں پر | غار میں | بہت سال | گنتی کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | بَعَثۡنٰهُمۡ | لِنَعۡلَمَ ❺ | اَیُّ | الۡحِزۡبَيۡنِ |
| پھر | ہم نے اٹھایا انہیں | تاکہ ہم جان لیں | (کہ) کون | دو گروہوں (میں سے) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَحۡصٰی ❻ | لِمَا ❼ | لَبِثُوۡۤا | اَمَدًا ؏ (12) |
| زیادہ یاد رکھنے والا | (اس مدت) کو کہ | وہ سب ٹھہرے رہے | اس مدت تک |

ع 1 12 13

**ضروری وضاحت**

❶ نَا اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ ہمارا، ہماری، ہمارے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❷ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں عموماً اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ یہاں ۃ واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔ ❹ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ فعل کے شروع میں لِ اور آخر میں زبر ہو تو اس لِ کا ترجمہ تاکہ کیا جاتا ہے۔ ❻ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❼ لِ کا ترجمہ کبھی کے لیے اور کبھی کا، کی، کے، کو بھی ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| نَحۡنُ نَقُصُّ عَلَيۡكَ نَبَاَهُمۡ | ہم بیان کرتے ہیں آپ پر انکا واقعہ |
| بِالۡحَقِّ ؕ اِنَّهُمۡ فِتۡيَةٌ اٰمَنُوۡا | حق کیساتھ، بیشک وہ (چند) نوجوان تھے (جو) ایمان لائے |
| بِرَبِّهِمۡ وَزِدۡنٰهُمۡ هُدًى ۖ ﴿13﴾ | اپنے رب پر اور ہم نے زیادہ کردیا انہیں ہدایت میں ﴿13﴾ |
| وَّرَبَطۡنَا عَلٰى قُلُوۡبِهِمۡ | اور ہم نے بند باندھ دیا ان کے دلوں پر (یعنی مضبوط کردیے) |
| اِذۡ قَامُوۡا فَقَالُوۡا رَبُّنَا | جب وہ کھڑے ہوئے تو انہوں نے کہا ہمارا رب |
| رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ لَنۡ نَّدۡعُوَا۟ | آسمانوں اور زمین کا رب ہے ہرگز نہیں ہم پکاریں گے |
| مِنۡ دُوۡنِهٖۤ اِلٰهًا لَّقَدۡ | اس کے سوا کسی معبود کو (اگر ہم ایسا کریں تو) بلاشبہ یقیناً |
| قُلۡنَاۤ اِذًا شَطَطًا ﴿14﴾ | ہم نے کہی اس وقت زیادتی کی بات۔ ﴿14﴾ |
| هٰٓؤُلَاۤءِ قَوۡمُنَا اتَّخَذُوۡا | یہ ہماری قوم ہے انہوں نے بنا لیے ہیں |
| مِنۡ دُوۡنِهٖۤ اٰلِهَةً ؕ لَوۡلَا يَاۡتُوۡنَ | اس کے سوا کئی معبود، کیوں نہیں وہ لاتے |
| عَلَيۡهِمۡ بِسُلۡطٰنٍۢ بَيِّنٍ ؕ فَمَنۡ اَظۡلَمُ | ان (کے معبود ہونے) پر کوئی واضح دلیل، پھر کون زیادہ ظالم ہے |
| مِمَّنِ افۡتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ؕ ﴿15﴾ | اس سے جو باندھے اللہ پر جھوٹ۔ ﴿15﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| نَقُصُّ | قصہ، قصص الانبیاء، قصص القرآن۔ |
| عَلَيۡكَ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| نَبَاَهُمۡ | نبی، نبوت، انبیاء۔ |
| اٰمَنُوۡا | ایمان، مؤمن، امن۔ |
| زِدۡنٰهُمۡ | زیادہ، مزید، زائد۔ |
| رَبَطۡنَا | رابطہ، مربوط۔ |
| قُلُوۡبِهِمۡ | قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔ |
| قَامُوۡا | قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| فَقَالُوۡا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| نَّدۡعُوَا۟ | دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ |
| اتَّخَذُوۡا | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| بِسُلۡطٰنٍۢ | سلطان، سلطانی گواہ، سلطنت۔ |
| بَيِّنٍ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| اَظۡلَمُ | ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| افۡتَرٰى | افترٰی پردازی، مفتری۔ |
| كَذِبًا | کذب بیانی، کذاب۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| نَحْنُ | نَقُصُّ | عَلَيْكَ | نَبَاَهُمْ | بِالْحَقِّ ؕ | اِنَّهُمْ | فِتْيَةٌ ❶ |
| ہم | ہم بیان کرتے ہیں | آپ پر | انکا واقعہ | حق کیساتھ | بیشک وہ | (چند) نوجوان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | بِرَبِّهِمْ | وَزِدْنٰهُمْ ❷ | هُدًى ۖ (13) | وَّ | رَبَطْنَا ❷ |
| سب ایمان لائے | اپنے رب پر | اور ہم نے زیادہ کردیا انکو | ہدایت | اور | ہم نے بند باندھ دیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلٰى قُلُوْبِهِمْ | اِذْ | قَامُوْا | فَقَالُوْا | رَبُّنَا | رَبُّ السَّمٰوٰتِ ❸ |
| انکے دلوں پر | جب | وہ سب کھڑے ہوئے | تو ان سب نے کہا | ہمارا رب | آسمانوں کا رب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَرْضِ | لَنْ نَّدْعُوَا۠ | مِنْ دُوْنِهٖٓ ❹ | اِلٰهًا ❺ | لَّقَدْ ❻ |
| اور | زمین (کا) | ہرگز نہیں ہم پکاریں گے | اس کے سوا | کسی معبود کو | بلاشبہ یقیناً |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْنَآ ❷ | اِذًا | شَطَطًا (14) | هٰٓؤُلَآءِ | قَوْمُنَا | اتَّخَذُوْا | مِنْ دُوْنِهٖٓ ❹ |
| ہم نے کہی | اس وقت | زیادتی کی بات | یہ | ہماری قوم | انہوں نے بنالیے | اس کے سوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اٰلِهَةً ❶ ؕ | لَوْلَا | يَاْتُوْنَ | عَلَيْهِمْ | بِسُلْطٰنٍۭ | بَيِّنٍ ؕ |
| کئی معبود | کیوں نہیں | وہ سب لاتے | ان (کے معبود ہونے) پر | دلیل | واضح |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَنْ | اَظْلَمُ ❼ | مِمَّنِ ❽ | افْتَرٰى | عَلَى اللّٰهِ | كَذِبًا ؕ (15) |
| پھر کون | زیادہ ظالم ہے | اس سے جو | باندھے | اللہ پر | جھوٹ |

### ضروری وضاحت

❶ یہاں ۃ واحد مؤنث کی علامت نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔ ❷ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❸ ات جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں عموماً اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ علامت لَ اور قَدْ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ ❼ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ مِمَّنْ دراصل مِنْ + مَنْ کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِذِ اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ | اور جب تم الگ ہو گئے ہو ان سے |
| وَمَا يَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ | اور (ان سے) جن کی وہ عبادت کرتے ہیں اللہ کے سوا |
| فَاْوٗٓا اِلَى الْكَهْفِ يَنْشُرْ لَكُمْ | تو تم پناہ لو غار کی طرف، کھول دے گا تم پر |
| رَبُّكُمْ مِّنْ رَّحْمَتِهٖ وَيُهَيِّئْ | تمہارا رب اپنی رحمت سے اور مہیا کر دے گا |
| لَكُمْ مِّنْ اَمْرِكُمْ مِّرْفَقًا ﴿16﴾ | تمہارے لیے تمہارے معاملے میں کوئی سہولت ﴿16﴾ |
| وَتَرَى الشَّمْسَ اِذَا طَلَعَتْ | اور تو دیکھے گا سورج کو جب وہ طلوع ہوتا ہے |
| تَّزٰوَرُ عَنْ كَهْفِهِمْ | (تو) وہ جھک (کر کنارہ کر) جاتا ہے ان کے غار سے |
| ذَاتَ الْيَمِيْنِ وَاِذَا غَرَبَتْ | دائیں طرف کو اور جب غروب ہوتا ہے |
| تَّقْرِضُهُمْ ذَاتَ الشِّمَالِ | (تو) وہ کترا کر نکل جاتا ہے ان سے بائیں طرف سے |
| وَهُمْ فِيْ فَجْوَةٍ مِّنْهُ ؕ | اور وہ کھلی جگہ میں ہیں اس (غار) سے |
| ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ ؕ | یہ (واقعہ) اللہ کی نشانیوں میں سے ہے |
| مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۚ | جسے اللہ ہدایت دے تو وہی ہدایت پانے والا ہے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

وَ : شام وسحر، شان وشوکت، مشرق ومغرب۔

اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ : معزول کرنا، معتزلہ فرقہ۔

يَعْبُدُوْنَ : عابد، عبادت، معبود۔

فَاْوٗا : ملجا وماوٰی۔

اِلَى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔

الْكَهْفِ : اصحاب کہف، اصحابِ کہف کا کتا۔

يَنْشُرْ : ناشر، منشور، نشر واشاعت، نشریات۔

يُهَيِّئْ : مہیا کرنا۔

اَمْرِكُمْ : امر، آمر، مامور، امارت۔

تَرٰى : مرئی وغیر مرئی اشیاء، رویئت ہلال۔

الشَّمْسَ : شمس وقمر، نظام شمسی، شمسی توانائی۔

طَلَعَتْ : طلوع آفتاب، مطلع ابر آلود۔

الْيَمِيْنِ : یمین ویسار، میمنہ ومیسرہ۔

غَرَبَتْ : غروب آفتاب، شرق وغرب، مغرب۔

الشِّمَالِ : شمال وجنوب، شمالی علاقہ جات۔

يَّهْدِ : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَاِذِ | اعْتَزَلْتُمُوْهُمْ [1] | وَمَا | يَعْبُدُوْنَ | اِلَّا اللّٰهَ |
| اور جب | تم سب الگ ہو گئے ہو ان سے | اور جن کی | وہ سب عبادت کرتے ہیں | اللہ کے سوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاْوٗٓا | اِلَى الْكَهْفِ | يَنْشُرْ | لَكُمْ [2] | رَبُّكُمْ | مِّنْ رَّحْمَتِهٖ |
| تو تم سب پناہ لو | غار کی طرف | وہ کھول دے گا | تم پر | تمہارا رب | اپنی رحمت سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | يُهَيِّئْ | لَكُمْ | مِّنْ اَمْرِكُمْ | مِّرْفَقًا [3] (16) |
| اور | وہ مہیا کر دے گا | تمہارے لیے | تمہارے معاملے سے | کوئی سہولت |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَرَى | الشَّمْسَ | اِذَا | طَلَعَتْ [4] | تَّزٰوَرُ [4] |
| اور | تو دیکھے گا | سورج کو | جب | وہ طلوع ہوتا ہے | وہ جھک جاتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَنْ كَهْفِهِمْ | ذَاتَ الْيَمِيْنِ [5] | وَاِذَا | غَرَبَتْ [4] | تَّقْرِضُهُمْ [4] |
| ان کے غار سے | دائیں طرف | اور جب | غروب ہوتا ہے | وہ کترا کر نکل جاتا ہے ان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ذَاتَ الشِّمَالِ [5] | وَهُمْ | فِيْ فَجْوَةٍ [4] | مِّنْهُ ؕ | ذٰلِكَ [6] |
| بائیں طرف سے | اور وہ | کھلی جگہ میں | اس (غار) سے | یہ (واقعہ) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ [4] ؕ | مَنْ | يَّهْدِ | اللّٰهُ | فَهُوَ الْمُهْتَدِ [7] ۚ |
| اللہ کی نشانیوں میں سے | جسے | وہ ہدایت دے | اللہ | تو وہی ہدایت پانے والا |

### ضروری وضاحت

❶ تُمْ کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو تُمْ اور اس علامت کے درمیان وْ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔ ❷ لَ اصل میں لِ تھا اور اسکا ترجمہ کے لیے ہے ضرورتاً ترجمہ پر کیا گیا ہے۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ تَ، تْ اور، ۃ، ات مؤنث کی علامتیں ہیں انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ ذَاتَ الْيَمِيْنِ کا اصل ترجمہ دائیں والی اور ذَاتَ الشِّمَالِ کا اصل ترجمہ بائیں والی ہے۔ ❻ ذٰلِكَ کا ضرورتاً ترجمہ یہ یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔ ❼ هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔

ع 2/5/14

| | |
|---|---|
| وَ مَنۡ یُّضۡلِلۡ فَلَنۡ تَجِدَ | اور جسے وہ گمراہ کر دے تو ہرگز نہیں تو پائے گا |
| لَهٗ وَلِیًّا مُّرۡشِدًا ﴿17﴾ | اس کے لیے کوئی دوست رہنمائی کرنے والا۔ ﴿17﴾ |
| وَ تَحۡسَبُهُمۡ اَیۡقَاظًا | اور آپ خیال کریں گے انہیں جاگتے ہوئے |
| وَّهُمۡ رُقُوۡدٌ ۖ | حالانکہ وہ سوئے ہوئے ہیں، |
| وَّ نُقَلِّبُهُمۡ ذَاتَ الۡیَمِیۡنِ | اور ہم (کروٹ) پلٹتے رہتے ہیں ان کی دائیں طرف |
| وَ ذَاتَ الشِّمَالِ ۖ وَ کَلۡبُهُمۡ بَاسِطٌ | اور بائیں طرف اور ان کا کتا پھیلائے ہوئے ہے |
| ذِرَاعَیۡهِ بِالۡوَصِیۡدِ ؕ لَوِ اطَّلَعۡتَ | اپنے دونوں بازو دہلیز پر، اگر آپ جھانکیں |
| عَلَیۡهِمۡ لَوَلَّیۡتَ مِنۡهُمۡ | ان پر (تو) ضرور آپ پیٹھ پھیر لیں ان سے |
| فِرَارًا وَّ لَمُلِئۡتَ | بھاگتے ہوئے اور ضرور آپ بھر دیے جائیں |
| مِنۡهُمۡ رُعۡبًا ﴿18﴾ | ان (کی وجہ) سے رعب سے۔ ﴿18﴾ |
| وَ کَذٰلِكَ بَعَثۡنٰهُمۡ | اور اسی طرح ہم نے اٹھایا انہیں |
| لِیَتَسَآءَلُوۡا بَیۡنَهُمۡ ؕ | تاکہ وہ ایک دوسرے سے پوچھیں اپنے درمیان (آپس میں) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| یُّضۡلِلۡ | : ضلالت وگمراہی۔ | بَاسِطٌ | : بساط، بساط کے مطابق، بساط لپیٹنا۔ |
| تَجِدَ | : وجود، موجود، وجد۔ | اطَّلَعۡتَ | : اطلاع، مطلع کرنا۔ |
| وَلِیًّا | : ولی، اولیاء کرام، ولایت۔ | عَلَیۡهِمۡ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| مُّرۡشِدًا | : رُشد وہدایت، خلافت راشدہ، مرشد۔ | مِنۡهُمۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| رُقُوۡدٌ | : مرقد۔ | رُعۡبًا | : رعب ودبدبہ، مرعوب، رعب دار۔ |
| نُقَلِّبُهُمۡ | : انقلاب، انقلابی اقدام۔ | بَعَثۡنٰهُمۡ | : بعثتِ انبیاء، مبعوث۔ |
| الۡیَمِیۡنِ | : یمین ویسار، میمنہ ومیسرہ۔ | لِیَتَسَآءَلُوۡا | : سوال، سائل، مسئول۔ |
| الشِّمَالِ | : شمال وجنوب، شمالی علاقہ جات۔ | بَیۡنَهُمۡ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنْ ❶ | يُّضْلِلْ | فَلَنْ | تَجِدَ | لَهٗ | وَلِيًّا ❷ |
| اور | جسے | وہ گمراہ کردے | تو ہرگز نہیں | تو پائے گا | اس کے لیے | کوئی دوست |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُّرْشِدًا ❸ ع (17) | وَتَحْسَبُهُمْ ❹ | اَيْقَاظًا | وَّهُمْ | رُقُوْدٌ ۖ |
| رہنمائی کرنے والا | اور آپ خیال کریں گے انہیں | جاگے ہوئے | حالانکہ وہ | سوئے ہوئے |

ع 2 5 14

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | نُقَلِّبُهُمْ ❹ | ذَاتَ الْيَمِيْنِ | وَ | ذَاتَ الشِّمَالِ ۖ |
| اور | ہم پلٹتے رہتے ہیں انہیں | دائیں طرف | اور | بائیں طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | كَلْبُهُمْ ❺ | بَاسِطٌ | ذِرَاعَيْهِ ❻ | بِالْوَصِيْدِ ط |
| اور | ان کا کتا | پھیلائے ہوئے | اپنے دونوں بازو | دہلیز پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَوِ | اطَّلَعْتَ | عَلَيْهِمْ | لَوَلَّيْتَ | مِنْهُمْ |
| اگر | آپ جھانکیں | ان پر | (تو) ضرور آپ پیٹھ پھیر لیں | ان سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِرَارًا | وَّ | لَمُلِئْتَ | مِنْهُمْ | رُعْبًا (18) | وَ |
| بھاگتے ہوئے | اور | ضرور آپ بھر دیے جائیں | ان (کی وجہ) سے | رعب سے | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| كَذٰلِكَ | بَعَثْنٰهُمْ ❹ | لِيَتَسَآءَلُوْا ❼ | بَيْنَهُمْ ط |
| اسی طرح | ہم نے اٹھایا انہیں | تاکہ وہ سب ایک دوسرے سے پوچھیں | اپنے درمیان (آپس میں) |

**ضروری وضاحت**

❶مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون کیا جاتا ہے۔❷ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔❸اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔❹هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں کیا جاتا ہے۔❺هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔❻اصل میں ذِرَاعَيْنِ تھا قواعد کی رو سے نون گر گیا ہے اور يْنِ میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔❼اس فعل میں موجود تَ اور الف میں کسی کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ قَآئِلٌ مِّنۡهُمۡ | کہا ایک کہنے والے نے ان میں سے |
| كَمۡ لَبِثۡتُمۡ ؕ قَالُوۡا | کتنی دیر تم ٹھہرے رہے، انہوں نے کہا |
| لَبِثۡنَا يَوۡمًا اَوۡ بَعۡضَ يَوۡمٍ ؕ | ہم ٹھہرے رہے ایک دن یا دن کا کچھ حصہ |
| قَالُوۡا رَبُّكُمۡ اَعۡلَمُ | انہوں نے کہا تمہارا رب خوب جاننے والا ہے |
| بِمَا لَبِثۡتُمۡ ؕ فَابۡعَثُوۡۤا | (اس) کو جتنا (عرصہ) تم ٹھہرے رہے ہو، پس بھیجو |
| اَحَدَكُمۡ بِوَرِقِكُمۡ هٰذِهٖۤ | اپنے میں سے ایک کو اپنے اِس چاندی کے سکے کیساتھ |
| اِلَى الۡمَدِيۡنَةِ فَلۡيَنۡظُرۡ | شہر کی طرف پس چاہیے کہ وہ دیکھے |
| اَيُّهَاۤ اَزۡكٰى طَعَامًا | ان میں سے کون سا کھانا زیادہ پاکیزہ ہے |
| فَلۡيَاۡتِكُمۡ بِرِزۡقٍ مِّنۡهُ | پس چاہیے کہ وہ لائے تمہارے پاس کھانا اس میں سے |
| وَلۡيَتَلَطَّفۡ وَلَا يُشۡعِرَنَّ | اور چاہیے کہ وہ نرمی اختیار کرے اور نہ ہرگز آگاہ کرے |
| بِكُمۡ اَحَدًا ﴿19﴾ | تمہارے بارے میں کسی ایک کو۔ ﴿19﴾ |
| اِنَّهُمۡ اِنۡ يَّظۡهَرُوۡا عَلَيۡكُمۡ | بے شک وہ اگر مطلع ہو گئے تم پر |

نصف القرآن باعتبار عدد الحروف
بان التاء بعد الیاء من النصف الاول
واللام الثانیة من النصف الاخیر

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اِلَى | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| مِّنۡهُمۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | فَلۡيَنۡظُرۡ | : نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر، تناظر۔ |
| بَعۡضَ | : بعض الناس، بعض اوقات۔ | اَزۡكٰى | : تزکیہ نفس، زکوٰۃ۔ |
| اَعۡلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | وَلۡيَتَلَطَّفۡ | : لطف وکرم، لطیف، لطافت۔ |
| بِمَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| فَابۡعَثُوۡۤا | : بعثت، مبعوث۔ | يُشۡعِرَنَّ | : عقل وشعور، لاشعور، شعوری طور پر۔ |
| اَحَدَكُمۡ | : واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ | يَّظۡهَرُوۡا | : ظاہر، مظہر، مظاہر۔ |
| بِوَرِقِكُمۡ | : چاندی کے ورق۔ | عَلَيۡكُمۡ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | قَآئِلٌ ❶❷ | مِّنْهُمْ | كَمْ | لَبِثْتُمْ ؕ | قَالُوْا |
| کہا | ایک کہنے والے نے | ان میں سے | کتنی (دیر) | تم ٹھہرے رہے | انہوں نے کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَبِثْنَا | يَوْمًا | اَوْ | بَعْضَ يَوْمٍ ؕ | قَالُوْا |
| ہم ٹھہرے رہے | ایک دن | یا | دن کا کچھ حصہ | انہوں نے کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَبُّكُمْ | اَعْلَمُ ❸ | بِمَا ❹ | لَبِثْتُمْ ؕ | فَابْعَثُوْٓا |
| تمہارا رب | خوب جاننے والا | (اس) کو جو | تم ٹھہرے رہے ہو | پس تم سب بھیجو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَحَدَكُمْ | بِوَرِقِكُمْ ❹ هٰذِهٖٓ | اِلَى الْمَدِيْنَةِ | فَلْيَنْظُرْ ❺ |
| اپنے میں سے ایک کو | اپنے اس چاندی کے سکے کیساتھ | شہر کی طرف | پس چاہیے کہ وہ دیکھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَيُّهَآ | اَزْكٰى ❸ | طَعَامًا | فَلْيَاْتِكُمْ ❺ | بِرِزْقٍ ❻ |
| ان میں سے کون سا | زیادہ پاکیزہ | کھانا | پس چاہیے کہ وہ لائے تمہارے پاس | کھانا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْهُ | وَلْيَتَلَطَّفْ ❺ | وَ | لَا يُشْعِرَنَّ ❼ | بِكُمْ ❹ |
| اس میں سے | اور چاہیے کہ وہ نرمی اختیار کرے | اور | نہ ہرگز آگاہ کرے | تمہارے بارے میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَحَدًا ❶ (19) | اِنَّهُمْ | اِنْ | يَّظْهَرُوْا | عَلَيْكُمْ |
| کسی ایک کو | بے شک وہ | اگر | وہ سب مطلع ہو گئے | تم پر |

منتصف القرآن باعتبار عدد الحروف
بأن التاء بعد اللام من النصف الأول
واللام الثانية من النصف الآخر

**ضروری وضاحت**

❶ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❷ فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❹ بِ کا ترجمہ کبھی سے، کبھی ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب کیا جاتا ہے۔ ❺ وَ یا ف کے بعد سکون والے لام ( لْ ) کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔ ❻ یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❼ فعل کے آخر میں نّ میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| يَرْجُمُوْكُمْ | (تو) وہ سنگسار کردیں گے تمہیں |
| اَوْ يُعِيْدُوْكُمْ فِيْ مِلَّتِهِمْ | یا وہ لوٹا دیں گے تمہیں اپنے دین میں |
| وَلَنْ تُفْلِحُوْٓا اِذًا اَبَدًا ﴿20﴾ | اور ہرگز نہیں تم فلاح پاؤ گے اس وقت کبھی بھی۔ ﴿20﴾ |
| وَكَذٰلِكَ اَعْثَرْنَا عَلَيْهِمْ | اور اسی طرح ہم نے مطلع کر دیا ان پر (لوگوں کو) |
| لِيَعْلَمُوْٓا اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ | تاکہ وہ جان لیں کہ بیشک اللہ کا وعدہ سچا ہے |
| وَّاَنَّ السَّاعَةَ لَا رَيْبَ فِيْهَا ۚ | اور بیشک قیامت! نہیں کوئی شک اس (کے آنے) میں |
| اِذْ يَتَنَازَعُوْنَ بَيْنَهُمْ | جب وہ جھگڑ رہے تھے آپس میں اپنے درمیان |
| اَمْرَهُمْ فَقَالُوا ابْنُوْا عَلَيْهِمْ | انکے معاملے میں تو انہوں نے کہا تم بناؤ ان پر |
| بُنْيَانًا ۭ رَبُّهُمْ اَعْلَمُ بِهِمْ ۭ | ایک عمارت، ان کا رب خوب جاننے والا ہے ان کو |
| قَالَ الَّذِيْنَ غَلَبُوْا عَلٰٓي اَمْرِهِمْ | کہا ان لوگوں نے جو غالب آئے ان کے معاملے پر |
| لَنَتَّخِذَنَّ عَلَيْهِمْ مَّسْجِدًا ﴿21﴾ | ضرور بالضرور ہم بنائیں گے ان پر ایک مسجد۔ ﴿21﴾ |
| سَيَقُوْلُوْنَ ثَلٰثَةٌ | عنقریب وہ کہیں گے (کہ وہ) تین تھے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَرْجُمُوْكُمْ | رجم، حدرجم۔ |
| يُعِيْدُوْكُمْ | اعادہ، بیماری عود کر آئی۔ |
| فِيْ | فی الحال، فی الفور، اظہار مافی الضمیر۔ |
| تُفْلِحُوْٓا | فوز وفلاح، فلاح دارین، فلاحی ادارہ۔ |
| اَبَدًا | ابد الآباد۔ |
| عَلَيْهِمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| لِيَعْلَمُوْٓا | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| لَا | لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| رَيْبَ | کتاب لاریب۔ |
| يَتَنَازَعُوْنَ | تنازعہ، متنازعہ۔ |
| بَيْنَهُمْ | بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| اَمْرَهُمْ | امر، آمر، مامور، امارت۔ |
| فَقَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| غَلَبُوْا | غالب، غلبہ، مغلوب، ظن غالب۔ |
| لَنَتَّخِذَنَّ | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ |
| ثَلٰثَةٌ | ثلث، مثلث، تثلیث۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَرْجُمُوْكُمْ ❶ | اَوْ | يُعِيْدُوْكُمْ ❶ | فِيْ مِلَّتِهِمْ | وَ |
| وہ سب سنگسار کر دیں گے تمہیں | یا | وہ سب لوٹا دیں گے تمہیں | اپنے دین میں | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَنْ | تُفْلِحُوْٓا | اِذًا ❷ | اَبَدًا ﴿20﴾ | وَكَذٰلِكَ | اَعْثَرْنَا |
| ہرگز نہیں | تم سب فلاح پاؤ گے | اس وقت | کبھی بھی | اور اسی طرح | ہم نے مطلع کر دیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمْ | لِيَعْلَمُوْٓا | اَنَّ | وَعْدَ اللّٰهِ | حَقٌّ | وَّاَنَّ |
| ان پر | تاکہ وہ سب جان لیں | کہ بیشک | اللہ کا وعدہ | سچا ہے | اور بیشک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| السَّاعَةَ ❸ | لَا رَيْبَ ❹ | فِيْهَا ۚ | اِذْ | يَتَنَازَعُوْنَ ❺ | بَيْنَهُمْ |
| قیامت | نہیں کوئی شک | اس میں | جب | وہ سب آپس میں جھگڑ رہے تھے | اپنے درمیان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْرَهُمْ | فَقَالُوا | ابْنُوْا ❻ | عَلَيْهِمْ | بُنْيَانًا ❼ ؕ | رَبُّهُمْ |
| ان کے معاملے میں | تو انہوں نے کہا | تم سب بناؤ | ان پر | ایک عمارت | ان کا رب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَعْلَمُ | بِهِمْ ؕ | قَالَ | الَّذِيْنَ | غَلَبُوْا | عَلٰٓى اَمْرِهِمْ |
| خوب جاننے والا | ان کو | کہا | ان لوگوں نے جو | سب غالب آئے | ان کے معاملے پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَنَتَّخِذَنَّ ❽ | عَلَيْهِمْ | مَّسْجِدًا ❼ ﴿21﴾ | سَيَقُوْلُوْنَ | ثَلٰثَةٌ ❸ |
| ضرور بالضرور ہم بنائیں گے | ان پر | ایک مسجد | عنقریب وہ سب کہیں گے | تین (تھے) |

**ضروری وضاحت**

❶ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا ا گر جاتا ہے۔ ❷ اِذًا کا ترجمہ کبھی تب اور کبھی اس وقت ہوتا ہے اور اِذًا کا ترجمہ جب ہوتا ہے۔ ❸ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے۔ ❹ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے۔ ❺ اس فعل میں موجود تَ اور الف میں کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم ہے۔ ❻ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں وْا ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❼ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❽ شروع میں لَ اور آخر میں نّ تاکید کی علامتیں ہیں۔

| | |
|---|---|
| رَّابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ ۚ وَيَقُوْلُوْنَ | ان کا چوتھا ان کا کتا تھا اور (بعض) کہیں گے |
| خَمْسَةٌ سَادِسُهُمْ كَلْبُهُمْ | (کہ وہ) پانچ تھے ان کا چھٹا ان کا کتا تھا |
| رَجْمًا بِالْغَيْبِ ۚ | (یہ تو) بن دیکھے پتھر مارنا (یعنی رائے زنی کرنا) ہے |
| وَيَقُوْلُوْنَ سَبْعَةٌ وَّثَامِنُهُمْ كَلْبُهُمْ ۭ | اور (بعض) کہیں گے سات تھے اور انکا آٹھواں انکا کتا تھا |
| قُلْ رَّبِّيْٓ اَعْلَمُ بِعِدَّتِهِمْ | کہہ دیجیے میرا رب خوب جاننے والا ہے انکی تعداد کو |
| مَّا يَعْلَمُهُمْ اِلَّا قَلِيْلٌ ڐ فَلَا تُمَارِ | نہیں جانتے انہیں مگر بہت کم (لوگ) تو نہ جھگڑا کریں آپ |
| فِيْهِمْ اِلَّا مِرَاۗءً ظَاهِرًا ۠ وَّلَا تَسْتَفْتِ | ان کے بارے میں مگر سرسری جھگڑا اور نہ پوچھیے |
| فِيْهِمْ مِّنْهُمْ اَحَدًا ﴿22﴾ | ان کے بارے میں ان میں سے کسی ایک سے۔ ﴿22﴾ ع 3 5 15 |
| وَلَا تَقُوْلَنَّ لِشَايْءٍ | اور نہ ہرگز کہیں آپ کسی چیز کے بارے میں |
| اِنِّىْ فَاعِلٌ ذٰلِكَ غَدًا ﴿23﴾ | بے شک میں کرنے والا ہوں یہ کل۔ ﴿23﴾ |
| اِلَّآ اَنْ يَّشَاۗءَ اللّٰهُ ۡ وَاذْكُرْ | مگر یہ کہ اللہ چاہے، اور یاد کریں |
| رَّبَّكَ اِذَا نَسِيْتَ | اپنے رب کو جب آپ بھول جائیں |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَّابِعُهُمْ | : ربع، رباعیات، آئمہ اربعہ۔ | قَلِيْلٌ | : قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔ |
| يَقُوْلُوْنَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | ظَاهِرًا | : ظاہر، مظاہر فطرت، مظہر۔ |
| خَمْسَةٌ | : حواس خمسہ۔ | تَسْتَفْتِ | : فتویٰ، مفتی، دارالافتاء۔ |
| سَادِسُهُمْ | : مسدس حالی۔ | مِّنْهُمْ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| سَبْعَةٌ | : قرأت سبعہ وعشرہ، اسبوعی اجلاس۔ | فَاعِلٌ | : فعل، فاعل، افعال، مفعول۔ |
| اَعْلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | يَّشَاۗءَ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| بِعِدَّتِهِمْ | : عدت، تعداد، عدد۔ | اذْكُرْ | : ذکر، اذکار، تذکرہ۔ |
| اِلَّا | : الاماشاءاللہ، الاقلیل، الایہ کہ۔ | نَسِيْتَ | : نسیان، نسیاً منسیاً۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| رَّابِعُهُمْ ❶ | كَلْبُهُمْ ❶ ج | وَيَقُوْلُوْنَ | خَمْسَةٌ ❷ | سَادِسُهُمْ ❶ |
| ان کا چوتھا | ان کا کتا | اور وہ سب کہیں گے | پانچ | ان کا چھٹا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَلْبُهُمْ ❶ | رَجْمًا | بِالْغَيْبِ ج | وَيَقُوْلُوْنَ | سَبْعَةٌ ❷ |
| ان کا کتا | پتھر مارنا | غیب کے ساتھ (بن دیکھے) | اور وہ سب کہیں گے | سات |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّثَامِنُهُمْ ❶ | كَلْبُهُمْ ❶ ط | قُلْ | رَّبِّيْٓ | اَعْلَمُ ❸ | بِعِدَّتِهِمْ |
| اور انکا آٹھواں | انکا کتا | آپ کہہ دیجیے | میرا رب | خوب جاننے والا | ان کی تعداد کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَّا | يَعْلَمُهُمْ | اِلَّا قَلِيْلٌ قف | فَلَا تُمَارِ | فِيْهِمْ | اِلَّا مِرَآءً |
| نہیں | وہ جانتے انہیں | مگر بہت کم | تو نہ تو جھگڑ | انکے بارے میں | مگر جھگڑا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ظَاهِرًا ص | وَّ | لَا تَسْتَفْتِ | فِيْهِمْ | مِّنْهُمْ | اَحَدًا ❹ ع (22) |
| سرسری | اور | نہ تو پوچھ | ان (کے بارے) میں | ان میں سے | کسی ایک سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَقُوْلَنَّ ❺ | لِشَايْءٍ ❹ | اِنِّيْ | فَاعِلٌ | ذٰلِكَ ❻ | غَدًا لا (23) |
| اور | نہ ہرگز آپ کہیں | کسی چیز کیلئے | بیشک میں | کرنیوالا ہوں | یہ | آئندہ کل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ اَنْ | يَّشَآءَ | اللّٰهُ ز | وَاذْكُرْ ❼ | رَّبَّكَ | اِذَا نَسِيْتَ |
| مگر یہ کہ | وہ چاہے | اللہ | اور آپ یاد کریں | اپنے رب کو | جب آپ بھول جائیں |

ع 3 5 15

### ضروری وضاحت

❶ هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❷ ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ فعل کے آخر نّ تاکید کی علامت ہے۔ ❻ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہوتا ہے ضرورتاً ترجمہ یہ کیا گیا ہے۔ ❼ فعل کے شروع میں أ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ قُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّهْدِيَنِ رَبِّيْ | اور کہہ دیجیے امید ہے کہ راہ دکھائے گا مجھے میرا رب |
| لِاَقْرَبَ مِنْ هٰذَا رَشَدًا ﴿24﴾ | اس سے قریب تر بھلائی کی۔ ﴿24﴾ |
| وَلَبِثُوْا فِيْ كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِيْنَ | اور وہ ٹھہرے رہے اپنی غار میں تین سو سال |
| وَازْدَادُوْا تِسْعًا ﴿25﴾ قُلِ اللّٰهُ | اور وہ مزید رہے نو (سال)۔ ﴿25﴾ کہہ دیجیے اللہ |
| اَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوْا ۚ | خوب جاننے والا ہے (اس مدت) کو جو وہ ٹھہرے |
| لَهٗ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ | اسی کے لیے آسمانوں اور زمین کا غیب ہے |
| اَبْصِرْ بِهٖ وَاَسْمِعْ ۭ | کس قدر وہ دیکھنے والا ہے اور کس قدر وہ سننے والا ہے |
| مَا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِيٍّ ۡ | نہیں ہے ان کے لیے اس کے سوا کوئی دوست |
| وَّلَا يُشْرِكُ فِيْ حُكْمِهٖٓ اَحَدًا ﴿26﴾ | اور نہیں وہ شریک کرتا اپنے حکم میں کسی ایک کو۔ ﴿26﴾ |
| وَاتْلُ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ | اور تلاوت کیجیے جو وحی کی گئی ہے آپ کی طرف |
| مِنْ كِتَابِ رَبِّكَ ۚ لَا مُبَدِّلَ | آپکے رب کی کتاب میں سے نہیں کوئی بدلنے والا |
| لِكَلِمٰتِهٖ ۚ وَلَنْ تَجِدَ | اس کی باتوں کو اور ہرگز نہیں آپ پائیں گے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلْ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اَسْمِعْ | : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| يَّهْدِيَنِ | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | وَّلِيٍّ | : ولی، اولیاءِ کرام، ولایت۔ |
| لِاَقْرَبَ | : قرب، قریب، مقرب، اقرب ترین۔ | يُشْرِكُ | : شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |
| رَشَدًا | : رُشد وہدایت، خلافت راشدہ، مرشد۔ | اتْلُ | : تلاوت، وحی متلو۔ |
| سِنِيْنَ | : سن پیدائش، سن بلوغت، سن وفات۔ | اُوْحِيَ | : وحی، وحی نازل ہونا، وحی متلو۔ |
| ازْدَادُوْا | : زیادہ، مزید، زائد۔ | مُبَدِّلَ | : تبدیل، متبادل، تبادلہ۔ |
| اَعْلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | لِكَلِمٰتِهٖ | : کلمہ، کلمات، ابتدائی کلمات۔ |
| اَبْصِرْ | : سمع وبصر، بصارت، بصیرت۔ | تَجِدَ | : وجود، موجود۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَقُلْ | عَسٰۤی اَنْ | یَّهْدِیَنِ ❶ | رَبِّیْ | لِاَقْرَبَ ❷ | مِنْ هٰذَا |
| اور کہیں | اُمید ہے کہ | وہ راہ دکھائے گا مجھے | میرا رب | قریب تر (راستے) کی | اس سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رَشَدًا ﴿24﴾ | وَلَبِثُوْا | فِیْ کَهْفِهِمْ | ثَلٰثَ | مِائَةٍ | سِنِیْنَ ❸ |
| نیکی کی | اور وہ سب ٹھہرے رہے | اپنی غار میں | تین | سو | سال |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَازْدَادُوْا | تِسْعًا ﴿25﴾ | قُلِ اللّٰهُ | اَعْلَمُ ❷ | بِمَا | لَبِثُوْا ۚ |
| اور وہ سب مزید رہے | نو (سال) | کہہ دیجیے اللہ | خوب جاننے والا | (اس) کو جو | وہ سب ٹھہرے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَهٗ | غَیْبُ السَّمٰوٰتِ | وَالْاَرْضِ ؕ | اَبْصِرْ بِهٖ وَاَسْمِعْ ؕ ❹ |
| اسی کے لیے | آسمانوں کا غیب | اور زمین (کا) | کس قدر وہ دیکھنے والا اور کس قدر وہ سننے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا | لَهُمْ | مِّنْ دُوْنِهٖ ❺ | مِنْ وَّلِیٍّ ز ❻❺ | وَلَا | یُشْرِكُ |
| نہیں | ان کے لیے | اس کے سوا | کوئی دوست | اور نہیں | وہ شریک کرتا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِیْ حُکْمِهٖۤ | اَحَدًا ﴿26﴾ ❻ | وَاتْلُ | مَاۤ | اُوْحِیَ ❼ | اِلَیْكَ |
| اپنے حکم میں | کسی ایک کو | اور تلاوت کیجیے | جو | وحی کی گئی | آپ کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ کِتَابِ | رَبِّكَ ۚ | لَا مُبَدِّلَ | لِکَلِمٰتِهٖ ۚ قف | وَلَنْ تَجِدَ |
| کتاب میں سے | آپ کے رب کی | نہیں کوئی بدلنے والا | اس کی باتوں کو | اور ہرگز نہیں آپ پائیں گے |

**ضروری وضاحت**

❶ دراصل یَهْدِیَنِیْ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے یْ گرگئی ہے اسی یْ کا ترجمہ مجھے کیا گیا ہے۔ ❷ اسم کے شروع میں اَ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ یْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ یہاں اس فعل میں تعجب کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کس قدر کیا گیا ہے اور یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❺ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❼ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ﴿27﴾ | اس کے سوا کوئی جائے پناہ۔ ﴿27﴾ |
| وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ | اور روکے رکھیں اپنے نفس کو ان لوگوں کے ساتھ جو |
| يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ | پکارتے ہیں اپنے رب کو صبح اور شام کو |
| يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ | وہ چاہتے ہیں اس کی خوشنودی اور نہ تجاوز کریں |
| عَيْنٰكَ عَنْهُمْ ۚ تُرِيْدُ | آپ کی آنکھیں ان سے، آپ چاہتے ہیں |
| زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَا تُطِعْ | دنیوی زندگی کی زینت کو اور نہ اطاعت کریں |
| مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ | (اس کی) جسے ہم نے غافل کر دیا اس کے دل کو |
| عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ | اپنے ذکر سے اور اس نے پیروی کی اپنی خواہش کی |
| وَكَانَ اَمْرُهٗ فُرُطًا ﴿28﴾ | اور ہے اس کا معاملہ حد سے بڑھا ہوا۔ ﴿28﴾ |
| وَقُلِ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ۣ | اور کہہ دیجیے (یہ) حق ہے تمہارے رب کی طرف سے |
| فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ | پھر جو چاہے (ایمان لانا) پس چاہیے کہ وہ ایمان لائے |
| وَّمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ ۙ | اور جو چاہے (کفر کرنا) تو چاہیے کہ وہ کفر کرے، |

الثلثة

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
- مَعَ : مع اہل وعیال، معیت۔
- يَدْعُوْنَ : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔
- يُرِيْدُوْنَ : ارادہ، مرید، مراد۔
- وَجْهَهٗ : وجہ، متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔
- عَيْنٰكَ : عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔
- زِيْنَةَ : زیب وزینت، زینت بخشنا، مزین۔
- تُطِعْ : اطاعت، مطیع۔
- اَغْفَلْنَا : غافل، غفلت، تغافل۔
- قَلْبَهٗ : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔
- اتَّبَعَ : اتباع، تابع، متبع سنت۔
- هَوٰىهُ : ہوا وہوس۔
- اَمْرُهٗ : امر، آمر، مامور، امارت۔
- فُرُطًا : افراط وتفریط، افراط زر۔
- قُلِ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
- فَلْيَكْفُرْ : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔

| مِنۡ دُوۡنِهٖ ❶ | مُلۡتَحَدًا ❷ (27) | وَ | اصۡبِرۡ | نَفۡسَكَ |
|---|---|---|---|---|
| اس کے سوا | کوئی جائے پناہ | اور | آپ روکے رکھیں | اپنے نفس کو |

| مَعَ الَّذِيۡنَ | يَدۡعُوۡنَ | رَبَّهُمۡ | بِالۡغَدٰوةِ ❸ | وَالۡعَشِيِّ |
|---|---|---|---|---|
| (ان لوگوں کے) ساتھ جو | وہ سب پکارتے ہیں | اپنے رب کو | صبح کو | اور شام (کو) |

| يُرِيۡدُوۡنَ | وَجۡهَهٗ | وَ | لَا تَعۡدُ ❸ | عَيۡنٰكَ ❹ | عَنۡهُمۡ ۚ |
|---|---|---|---|---|---|
| وہ سب چاہتے ہیں | اس کی خوشنودی | اور | نہ تجاوز کریں | آپ کی دونوں آنکھیں | ان سے |

| تُرِيۡدُ | زِيۡنَةَ ❸ | الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ۚ ❸ | وَ | لَا تُطِعۡ ❺ | مَنۡ |
|---|---|---|---|---|---|
| آپ چاہتے ہیں | زینت | دنیوی زندگی کی | اور | نہ آپ اطاعت کریں | جو |

| اَغۡفَلۡنَا | قَلۡبَهٗ | عَنۡ ذِكۡرِنَا | وَ | اتَّبَعَ | هَوٰىهُ |
|---|---|---|---|---|---|
| ہم نے غافل کردیا | اس کے دل کو | اپنے ذکر سے | اور | اس نے پیروی کی | اپنی خواہش کی |

| وَكَانَ | اَمۡرُهٗ | فُرُطًا (28) | وَقُلِ | الۡحَقُّ | مِنۡ رَّبِّكُمۡ ۚ قف |
|---|---|---|---|---|---|
| اور ہے | اسکا معاملہ | حد سے بڑھا ہوا | اور کہہ دیجیے | حق (ہے) | تمہارے رب (کی طرف) سے |

| فَمَنۡ ❻ | شَآءَ | فَلۡيُؤۡمِنۡ ❼ | وَّمَنۡ | شَآءَ | فَلۡيَكۡفُرۡ ❼ ۙ |
|---|---|---|---|---|---|
| پھر جو | چاہے | پس چاہیے کہ وہ ایمان لائے | اور جو | چاہے | تو چاہیے کہ وہ کفر کرے |

الثلثۃ

### ضروری وضاحت

❶ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ ۃ اسم کے آخر میں اور تـ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ اصل میں عَيۡنَانِ + كَ تثنیہ کی علامت ان کے ن کو قاعدے کی رو سے گرادیا گیا ہے تو عَيۡنَاكَ رہ گیا جسے عَيۡنٰكَ لکھا گیا ہے۔ ❺ لَا کے بعد فعل کے آخر میں سکون میں کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ مَنۡ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون کیا جاتا ہے۔ ❼ وَ یا فَ کے بعد ''لْ'' کا ترجمہ چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّآ اَعْتَدْنَا لِلظّٰلِمِیْنَ نَارًا ۙ | بیشک ہم نے تیار کر رکھی ہے ظالموں کے لیے آگ |
| اَحَاطَ بِهِمْ سُرَادِقُهَا ؕ وَاِنْ | گھیرا ہوا ہے ان کو اس کی قناتوں نے، اور اگر |
| یَّسْتَغِیْثُوْا یُغَاثُوْا | وہ فریاد کریں گے (تو) وہ فریاد رسی کیے جائیں گے |
| بِمَآءٍ كَالْمُهْلِ | (ایسے) پانی سے (جو) پگھلے ہوئے تانبے کی طرح ہوگا |
| یَشْوِی الْوُجُوْهَ ؕ بِئْسَ الشَّرَابُ ؕ | وہ بھون ڈالے گا چہروں کو، برا ہے وہ پینا |
| وَسَآءَتْ مُرْتَفَقًا ﴿29﴾ | اور بری ہے آرام گاہ۔ ﴿29﴾ |
| اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا | بیشک وہ لوگ جو ایمان لائے اور انہوں نے عمل کیے |
| الصّٰلِحٰتِ اِنَّا لَا نُضِیْعُ | نیک بے شک ہم نہیں ضائع کرتے |
| اَجْرَ مَنْ اَحْسَنَ عَمَلًا ﴿30﴾ ۚ | (اس کا) اجر جس نے اچھا عمل کیا۔ ﴿30﴾ |
| اُولٰٓئِكَ لَهُمْ جَنّٰتُ عَدْنٍ | یہی لوگ ہیں (کہ) انکے لیے باغات ہیں ہمیشگی کے |
| تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ | بہتی ہونگی ان کے نیچے سے نہریں |
| یُحَلَّوْنَ فِیْهَا | اور وہ زیور پہنائے جائیں گے ان میں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

اَعْتَدْنَا : مستعد، استعداد۔
لِلظّٰلِمِیْنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔
نَارًا : یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔
اَحَاطَ : احاطہ، محیط۔
وَ : مال ودولت، عفو ودرگزر، شان وشوکت۔
یَّسْتَغِیْثُوْا : استغاثہ، غوث۔
الْوُجُوْهَ : وجہ، متوجہ، توجہ، علی وجہ البصیرت۔
الشَّرَابُ : شربت، مشروب، اکل وشرب۔

سَآءَتْ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔
عَمِلُوْا : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔
نُضِیْعُ : ضائع، ضیاع۔
اَجْرَ : اجر وثواب، اجر عظیم، اجرت۔
اَحْسَنَ : احسن، محسن، تحسین، احسان۔
تَجْرِیْ : جاری، اجرا۔
مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
تَحْتِهِمُ : ماتحت، تحت الثریٰ، تحت الشعور۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّاۤ ❶ | اَعۡتَدۡنَا ❷ | لِلظّٰلِمِیۡنَ | نَارًا | اَحَاطَ | بِهِمۡ |
| بیشک ہم نے | ہم نے تیار کر رکھی ہے | ظالموں کے لیے | آگ | گھیرا ہوا ہے | ان کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سُرَادِقُهَا ؕ | وَاِنۡ | یَّسۡتَغِیۡثُوۡا | یُغَاثُوۡا | بِمَآءٍ |
| اسکی قناتوں نے | اور اگر | وہ سب فریاد کریں گے | وہ سب فریاد رسی کیے جائیں گے | پانی سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَالۡمُهۡلِ | یَشۡوِی | الۡوُجُوۡهَ ؕ | بِئۡسَ | الشَّرَابُ ؕ |
| پگھلے ہوئے تانبے کی طرح | وہ بھون ڈالے گا | چہروں کو | برا ہے وہ | پینا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَسَآءَتۡ ❸ | مُرۡتَفَقًا ﴿29﴾ | اِنَّ | الَّذِیۡنَ | اٰمَنُوۡا | وَعَمِلُوا |
| اور بری ہے | آرام گاہ | بیشک | وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | اور انہوں نے عمل کیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الصّٰلِحٰتِ ❸ | اِنَّا ❶ | لَا نُضِیۡعُ ❹ | اَجۡرَ | مَنۡ ❺ | اَحۡسَنَ |
| نیک | بے شک ہم | نہیں ہم ضائع کرتے | اجر | جس نے | اچھا کیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَمَلًا ﴿30﴾ ج | اُولٰٓئِكَ ❻ | لَهُمۡ | جَنّٰتُ عَدۡنٍ ❸ | تَجۡرِیۡ ❸ |
| عمل | یہی لوگ | ان کے لیے | ہمیشگی کے باغات | بہتی ہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡ تَحۡتِهِمُ | الۡاَنۡهٰرُ | یُحَلَّوۡنَ | فِیۡهَا |
| ان کے نیچے سے | نہریں | وہ سب زیور پہنائے جائیں گے | اس میں |

**ضروری وضاحت**

❶ اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گر گیا ہے۔ ❷ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❸ تْ، ات اور ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ لَا کے بعد فعل کے آخر میں پیش ہو تو اس میں کام نہ کرنے کی خبر ہوتی ہے۔ ❺ مَنۡ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون کیا جاتا ہے۔ ❻ اُولٰٓئِكَ کا اصل ترجمہ وہ لوگ ہے کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ لوگ بھی کر دیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنۡ اَسَاوِرَ مِنۡ ذَهَبٍ وَّ يَلۡبَسُوۡنَ | سونے کے کنگنوں سے اور وہ پہنیں گے |
| ثِيَابًا خُضۡرًا مِّنۡ سُنۡدُسٍ | کپڑے سبز رنگ کے باریک ریشم سے |
| وَّ اِسۡتَبۡرَقٍ مُّتَّكِـِٕيۡنَ | اور موٹے ریشم (سے) تکیہ لگائے ہونگے |
| فِيۡهَا عَلَى الۡاَرَآئِكِ ؕ نِعۡمَ الثَّوَابُ ؕ | ان میں تختوں پر، (کیا) خوب بدلہ ہے (جنت) |
| وَحَسُنَتۡ مُرۡتَفَقًا ﴿31﴾ | اور (کیا) اچھی ہے آرام گاہ۔ ﴿31﴾ |
| وَاضۡرِبۡ لَهُمۡ مَّثَلًا | اور بیان کیجیے ان کے لیے ایک مثال |
| رَّجُلَيۡنِ جَعَلۡنَا | دو آدمیوں کی (کہ) ہم نے بنائے |
| لِاَحَدِهِمَا جَنَّتَيۡنِ مِنۡ اَعۡنَابٍ | ان دونوں میں سے ایک کے لیے دو باغ انگوروں سے |
| وَّ حَفَفۡنٰهُمَا بِنَخۡلٍ | اور ہم نے باڑ لگادی ان دونوں کے اردگرد کھجوروں کی |
| وَّ جَعَلۡنَا بَيۡنَهُمَا زَرۡعًا ﴿32﴾ ؕ | اور ہم نے کی ان دونوں کے درمیان کچھ کھیتی۔ ﴿32﴾ |
| كِلۡتَا الۡجَنَّتَيۡنِ اٰتَتۡ اُكُلَهَا | دونوں باغوں نے دیا اپنا پھل |
| وَلَمۡ تَظۡلِمۡ مِّنۡهُ شَيۡـًٔا ۙ | اور نہ کمی کی اس میں سے کچھ بھی |

ع 4/9/16

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اضۡرِبۡ | : ضرب المثل، ضرب الامثال۔ |
| يَلۡبَسُوۡنَ | : لباس، ملبوسات، ملبوس۔ | مَّثَلًا | : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ |
| خُضۡرًا | : گنبد خضریٰ۔ | رَّجُلَيۡنِ | : رجال کار، قحط الرجال۔ |
| مُّتَّكِـِٕيۡنَ | : تکیہ، گاؤ تکیہ۔ | بِنَخۡلٍ | : نخلستان۔ |
| فِيۡهَا | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | بَيۡنَهُمَا | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| عَلَى | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | زَرۡعًا | : زراعت، زرعی زمین، مزارع۔ |
| الثَّوَابُ | : اجر و ثواب، ثواب دارین۔ | اُكُلَهَا | : اکل و شرب، ماکولات و مشروبات۔ |
| حَسُنَتۡ | : احسن، حسین، تحسین، احسان۔ | تَظۡلِمۡ | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنۡ اَسَاوِرَ | مِنۡ ذَهَبٍ | وَّيَلۡبَسُوۡنَ | ثِيَابًا | خُضۡرًا |
| کنگنوں سے | سونے سے | اور وہ سب پہنیں گے | کپڑے | سبز |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنۡ سُنۡدُسٍ | وَّ | اِسۡتَبۡرَقٍ ❶ | مُّتَّكِـِٕيۡنَ | فِيۡهَا |
| باریک ریشم سے | اور | موٹے ریشم (سے) | سب تکیہ لگانے والے | ان میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَى الۡاَرَآئِكِ ؕ | نِعۡمَ | الثَّوَابُ ؕ | وَ | حَسُنَتۡ ❷ | مُرۡتَفَقًا (31) |
| تختوں پر | (کیا) خوب | بدلہ ہے | اور | اچھی ہے | آرام گاہ |

ع 4 / 9 / 16

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اضۡرِبۡ ❸ | لَهُمۡ | مَّثَلًا ❹ | رَّجُلَيۡنِ ❺ | جَعَلۡنَا |
| اور | بیان کیجیے | ان کے لیے | ایک مثال | دو آدمیوں کی | ہم نے بنائے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لِاَحَدِهِمَا | جَنَّتَيۡنِ ❺ | مِنۡ اَعۡنَابٍ | وَّحَفَفۡنٰهُمَا |
| ان دونوں میں سے ایک کے لیے | دو باغ | انگوروں سے | اور ہم نے باڑ لگا دی ان دونوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِنَخۡلٍ | وَّجَعَلۡنَا | بَيۡنَهُمَا | زَرۡعًا ❹ ؕ (32) | كِلۡتَا ❻ |
| کھجور کے ساتھ | اور ہم نے کی | ان دونوں کے درمیان | کچھ کھیتی | دونوں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| الۡجَنَّتَيۡنِ ❺ | اٰتَتۡ ❷ | اُكُلَهَا ❼ | وَ | لَمۡ تَظۡلِمۡ ❷ | مِّنۡهُ | شَيۡـًٔا ۙ |
| دونوں باغوں نے | دیا | اپنا پھل | اور | نہ ظلم کیا (نہ کمی کی) | اس میں سے | کچھ بھی |

**ضروری وضاحت**

❶ شروع میں اِسۡتَ اصل لفظ کا حصہ ہے۔ ❷ تۡ اور تَ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❹ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❺ یۡنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❻ یہ کِلۡتَا دو مؤنث چیزوں کے شروع میں تاکید کی علامت ہے اور دو مذکر چیزوں کے لیے کِلَا استعمال ہوتا ہے۔ ❼ علامت هَا کا ترجمہ کبھی اپنا، اپنی، اپنے بھی ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَّفَجَّرْنَا خِلٰلَهُمَا نَهَرًا ﴿33﴾ | اور ہم نے جاری کردی ان دونوں کے درمیان ایک نہر ﴿33﴾ |
| وَّكَانَ لَهٗ ثَمَرٌ ۚ فَقَالَ | اور تھا اس کے لیے (بہت) پھل، تو کہا اس نے |
| لِصَاحِبِهٖ وَهُوَ يُحَاوِرُهٗٓ | اپنے ساتھی سے اس حال میں کہ وہ بات کر رہا تھا اس سے |
| اَنَا اَكْثَرُ مِنْكَ مَالًا | میں بہت زیادہ ہوں تجھ سے مال میں |
| وَّاَعَزُّ نَفَرًا ﴿34﴾ | اور زیادہ باعزت ہوں نفری کے لحاظ سے۔ ﴿34﴾ |
| وَدَخَلَ جَنَّتَهٗ وَهُوَ | اور وہ داخل ہوا اپنے باغ میں اس حال میں کہ وہ |
| ظَالِمٌ لِّنَفْسِهٖ ۚ قَالَ | ظلم کرنے والا تھا اپنے نفس پر، اس نے کہا |
| مَآ اَظُنُّ اَنْ تَبِيْدَ هٰذِهٖٓ اَبَدًا ﴿35﴾ | نہیں میں گمان کرتا کہ تباہ ہوگا یہ کبھی بھی۔ ﴿35﴾ |
| وَّمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ | اور نہیں میں خیال کرتا قیامت کا (کہ وہ) |
| قَآئِمَةً ۙ وَّلَئِنْ رُّدِدْتُّ | قائم ہونے والی ہے اور واقعی اگر مجھے لوٹایا گیا |
| اِلٰى رَبِّيْ لَاَجِدَنَّ | میرے رب کی طرف ضرور بالضرور میں پاؤں گا |
| خَيْرًا مِّنْهَا مُنْقَلَبًا ﴿36﴾ | بہتر ان (باغات) سے لوٹنے کی جگہ۔ ﴿36﴾ |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : شان وشوکت، لیل ونہار، عفوودرگزر۔ | ظَالِمٌ | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| خِلٰلَهُمَا | : خلل، داڑھی کا خلال، مخل۔ | اَظُنُّ | : سوءِ ظن، بدظن، حسن ظن۔ |
| نَهَرًا | : نہر، انہار، نہریں، محکمہ انہار۔ | اَبَدًا | : ابدالآباد، ابدی زندگی۔ |
| يُحَاوِرُهٗٓ | : محاورہ۔ | قَآئِمَةً | : قائم، قیام، مقیم، قیامت۔ |
| اَكْثَرُ | : کثرت، اکثر، کثیر۔ | رُّدِدْتُّ | : رد، مردود، تردید، مرتد۔ |
| اَعَزُّ | : عزت، باعزت، معزز۔ | اِلٰى | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| نَفَرًا | : نفر، بھاری نفری (تعداد)۔ | لَاَجِدَنَّ | : وجود، موجود، وجد۔ |
| دَخَلَ | : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ | مُنْقَلَبًا | : انقلاب، انقلابی اقدام۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | فَجَّرْنَا ❶ | خِلٰلَهُمَا ❷ | نَهَرًا (33) | وَّ | كَانَ | لَهٗ |
| اور | ہم نے جاری کردی | ان دونوں کے درمیان | ایک نہر | اور | تھا | اس کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثَمَرٌ | فَقَالَ | لِصَاحِبِهٖ | وَ | هُوَ | يُحَاوِرُهٗٓ |
| پھل | تو اس نے کہا | اپنے ساتھی سے | اس حال میں کہ | وہ | وہ بات کررہا تھا اس سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنَا | اَكْثَرُ ❸ | مِنْكَ | مَالًا | وَّاَعَزُّ ❸ | نَفَرًا (34) |
| میں | بہت زیادہ ہوں | تجھ سے | مال (میں) | اور زیادہ باعزت (ہوں) | نفری (کے لحاظ سے) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَدَخَلَ | جَنَّتَهٗ ❹ | وَهُوَ | ظَالِمٌ | لِّنَفْسِهٖ | قَالَ |
| اور وہ داخل ہوا | اپنے باغ میں | اس حال میں کہ وہ | ظلم کرنے والا | اپنے نفس پر | اس نے کہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَظُنُّ | اَنْ | تَبِيْدَ ❺ | هٰذِهٖٓ | اَبَدًا (35) | وَّمَآ |
| نہیں | میں گمان کرتا | کہ | تباہ ہوگا | یہ | کبھی بھی | اور نہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَظُنُّ | السَّاعَةَ ❺ | قَآئِمَةً ❺ | وَّ | لَئِنْ | رُّدِدْتُّ |
| میں خیال کرتا | قیامت کا | (کہ وہ) قائم ہونے والی (ہے) | اور | واقعی اگر | مجھے لوٹایا گیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلٰى رَبِّيْ | لَاَجِدَنَّ ❻ | خَيْرًا | مِّنْهَا ❼ | مُنْقَلَبًا (36) |
| میرے رب کی طرف | یقیناً ضرور میں پاؤں گا | بہتر | ان (باغات) سے | لوٹنے کی جگہ |

### ضروری وضاحت

❶ نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔ ❷ هُمَا میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❸ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔ ❹ هٗ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❺ ت اور ة مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❻ شروع میں لَ اور آخر میں نّ دونوں تاکید کی علامتیں ہیں۔ ❼ هَا کا ترجمہ وہ یا اس ہوتا ہے لیکن اگر اسکا تعلق جمع کیساتھ ہو تو ترجمہ ان کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ لَهٗ صَاحِبُهٗ | کہا اس سے اس کے ساتھی نے |
| وَهُوَ يُحَاوِرُهٗۤ | اس حال میں کہ وہ بات کر رہا تھا اس سے |
| اَكَفَرْتَ بِالَّذِیْ | کیا تو نے کفر کیا ہے (اس ذات) سے جس نے |
| خَلَقَكَ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ | پیدا کیا تجھے مٹی سے پھر ایک قطرے سے |
| ثُمَّ سَوّٰىكَ رَجُلًا ؕ﴿37﴾ | پھر اس نے ٹھیک ٹھاک بنا دیا تجھے ایک آدمی۔ ﴿37﴾ |
| لٰكِنَّا۠ هُوَ اللّٰهُ رَبِّیْ وَلَاۤ | لیکن میں (تو کہتا ہوں) وہ اللہ میرا رب ہے اور نہیں |
| اُشْرِكُ بِرَبِّیْۤ اَحَدًا ﴿38﴾ | میں شریک بناتا اپنے رب کے ساتھ کسی ایک کو ﴿38﴾ |
| وَلَوْلَاۤ اِذْ دَخَلْتَ جَنَّتَكَ | اور کیوں نہ جب تو داخل ہوا اپنے باغ میں |
| قُلْتَ مَا شَآءَ اللّٰهُ ۙ | تو نے کہا جو اللہ چاہے (وہی ہوگا) |
| لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ۚ | نہیں کوئی طاقت مگر اللہ (کی مدد) سے |
| اِنْ تَرَنِ اَنَا اَقَلَّ | اگر تو دیکھتا ہے مجھے (کہ) میں کم تر ہوں |
| مِنْكَ مَالًا وَّوَلَدًا ۚ﴿39﴾ | تجھ سے مال اور اولاد میں۔ ﴿39﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اُشْرِكُ | : شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |
| صَاحِبُهٗ | : صاحب، صحابی، صحابہ۔ | دَخَلْتَ | : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔ |
| يُحَاوِرُهٗۤ | : محاورہ۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| خَلَقَكَ | : خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔ | شَآءَ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |
| تُرَابٍ | : تربت ۔ | اِلَّا | : الّا ماشاءاللہ، الّاقلیل، الّا یہ کہ۔ |
| نُّطْفَةٍ | : نطفہ۔ | تَرَنِ | : مرئی وغیر مرئی اشیاء، رویئت ہلال۔ |
| سَوّٰىكَ | : مساوی، مساوات۔ | اَقَلَّ | : قلیل، قلت، قلیل مدت، الاقلیل۔ |
| رَجُلًا | : رجال کار، قحط الرجال۔ | وَلَدًا | : ولد، ولدیت، اولاد۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | لَهٗ | صَاحِبُهٗ | وَ | هُوَ | يُحَاوِرُهٗٓ |
| کہا | اس سے | اس کے ساتھی نے | اس حال میں (کہ) | وہ | وہ بات کر رہا تھا اس سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَ | كَفَرْتَ | بِالَّذِيْ | خَلَقَكَ ❶ | مِنْ تُرَابٍ |
| کیا | تو نے کفر کیا | (اس ذات) سے جس نے | پیدا کیا تجھے | مٹی سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | مِنْ نُّطْفَةٍ ❷❸ | ثُمَّ | سَوّٰىكَ ❶ | رَجُلًا ❸ ط (37) |
| پھر | ایک قطرے سے | پھر | اس نے ٹھیک ٹھاک بنا دیا تجھے | ایک آدمی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لٰكِنَّا ❹ | هُوَ | اللّٰهُ | رَبِّيْ | وَ | لَآ اُشْرِكُ | بِرَبِّيْٓ |
| لیکن میں (کہتا ہوں) | وہ | اللہ | میرا رب ہے | اور | نہیں میں شریک بناتا | اپنے رب کیساتھ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَحَدًا ❸ (38) | وَ | لَوْلَآ | اِذْ | دَخَلْتَ | جَنَّتَكَ | قُلْتَ |
| کسی ایک کو | اور | کیوں نہ | جب | تو داخل ہوا | اپنے باغ میں | تو نے کہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا | شَآءَ | اللّٰهُ لا | لَا قُوَّةَ ❷❺ | اِلَّا | بِاللّٰهِ ج | اِنْ |
| جو | چاہے | اللہ | نہیں کوئی طاقت | مگر | اللہ (کی مدد) سے | اگر |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تَرَنِ ❻ | اَنَا | اَقَلَّ | مِنْكَ | مَالًا | وَّ | وَلَدًا ج (39) |
| تو دیکھتا ہے مجھے | میں | زیادہ کم | تجھ سے | مال (میں) | اور | اولاد (میں) |

### ضروری وضاحت

❶ كَ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تجھے کیا جاتا ہے۔ ❷ ةٌ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ لٰكِنَّا یہ دراصل لٰكِنْ + اَنَا تھا، وصل کی وجہ سے أ کو حذف کر کے نون کو نون میں مدغم کیا گیا ہے، اور یہاں آخر سے الف نہیں پڑھا جاتا، اس لیے اس پر ٥ کا نشان ہے۔ ❺ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے۔ ❻ یہاں آخر سے یْ پڑھنے میں آسانی کے لیے گر گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ میرے کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَعَسٰى رَبِّيْٓ اَنْ يُّؤْتِيَنِ خَيْرًا | تو قریب ہے کہ میرا رب دے مجھے بہتر |
| مِّنْ جَنَّتِكَ وَيُرْسِلَ عَلَيْهَا | تیرے باغ سے اور وہ بھیج دے اس پر |
| حُسْبَانًا مِّنَ السَّمَآءِ | کوئی عذاب آسمان سے |
| فَتُصْبِحَ صَعِيْدًا زَلَقًا ۙ﴿40﴾ | پھر وہ ہو جائے صاف میدان۔ ﴿40﴾ |
| اَوْ يُصْبِحَ مَآؤُهَا غَوْرًا فَلَنْ | یا ہو جائے اس کا پانی گہرا تو ہرگز نہ |
| تَسْتَطِيْعَ لَهٗ طَلَبًا ﴿41﴾ | تو استطاعت رکھے گا اس کو ڈھونڈ لانے کی۔ ﴿41﴾ |
| وَاُحِيْطَ بِثَمَرِهٖ | اور گھیر لیا گیا (یعنی تباہ کر دیا گیا) اس کے پھل کو |
| فَاَصْبَحَ يُقَلِّبُ | تو اس نے صبح کی (اس حال میں کہ) وہ ملتا تھا |
| كَفَّيْهِ عَلٰى مَآ اَنْفَقَ | اپنی دونوں ہتھیلیاں اس پر جو اس نے خرچ کیا |
| فِيْهَا وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا | اس میں اس حال میں کہ وہ گرا ہوا تھا اپنی چھتوں پر |
| وَيَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ لَمْ اُشْرِكْ | اور وہ کہتا تھا اے کاش میں! شریک نہ بناتا |
| بِرَبِّيْٓ اَحَدًا ﴿42﴾ | اپنے رب کیساتھ کسی ایک کو۔ ﴿42﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| خَيْرًا | خیر، خیریت۔ | بِثَمَرِهٖ | ثمر، ثمرات، ثمرہ۔ |
| مِّنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | فَاَصْبَحَ | صبح، علی الصبح، صبح صادق۔ |
| يُرْسِلَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | كَفَّيْهِ | کفِ افسوس ملنا۔ |
| عَلَيْهَا | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اَنْفَقَ | نان ونفقہ، انفاق فی سبیل اللہ۔ |
| مَآؤُهَا | ماء الحیات، ماء اللحم (پانی)۔ | عُرُوْشِهَا | عرش الٰہی، عرش وفرش، تحت العرش۔ |
| تَسْتَطِيْعَ | استطاعت، حسب استطاعت۔ | يَقُوْلُ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| طَلَبًا | طلب و چاہت، طلبگار، مطلوب۔ | اُشْرِكْ | شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |
| اُحِيْطَ | احاطہ، محیط۔ | اَحَدًا | واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَعَسٰی | رَبِّیۡۤ ❶ | اَنۡ | یُّؤۡتِیَنِ ❷ | خَیۡرًا | مِّنۡ جَنَّتِکَ |
| تو قریب ہے | میرا رب | کہ | وہ دے مجھے | بہتر | تیرے باغ سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | یُرۡسِلَ | عَلَیۡهَا | حُسۡبَانًا ❸ | مِّنَ السَّمَآءِ |
| اور | وہ بھیج دے | اس پر | کوئی عذاب | آسمان سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَتُصۡبِحَ ❹ | صَعِیۡدًا | زَلَقًا ﴿40﴾ | اَوۡ | یُصۡبِحَ | مَآؤُهَا |
| پھر وہ ہو جائے | میدان | صاف | اور | وہ ہو جائے | اس کا پانی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| غَوۡرًا | فَلَنۡ | تَسۡتَطِیۡعَ | لَهٗ | طَلَبًا ﴿41﴾ | وَ اُحِیۡطَ |
| گہرا | تو ہرگز نہ | تو استطاعت رکھے گا | اس کو | ڈھونڈ لانے کی | اور گھیر لیا گیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِثَمَرِهٖ | فَاَصۡبَحَ | یُقَلِّبُ | کَفَّیۡهِ ❺ | عَلٰی مَاۤ |
| اس کے پھل کو | تو اس نے صبح کی | وہ ملتا ہے | اپنی دونوں ہتھیلیاں | (اس) پر جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنۡفَقَ | فِیۡهَا | وَ هِیَ | خَاوِیَةٌ ❻ | عَلٰی عُرُوۡشِهَا |
| اس نے خرچ کیا | اس میں | اس حال میں (کہ) وہ | گرا ہوا تھا | اپنی چھتوں پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ یَقُوۡلُ | یٰلَیۡتَنِیۡ | لَمۡ اُشۡرِکۡ | بِرَبِّیۡۤ ❶ | اَحَدًا ❸ ﴿42﴾ |
| اور وہ کہتا تھا | اے کاش! میں | نہ میں شریک بناتا | اپنے رب کیساتھ | کسی ایک کو |

## ضروری وضاحت

❶ یْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ میرا، میری، میرے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں آخر سے یْ پڑھنے میں آسانی کے لیے گر گئی ہے اسی یْ کا ترجمہ مجھے کیا گیا ہے۔ ❸ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ❹ تَ فعل کے شروع میں واحد مؤنث کی علامت ہے، اس کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❺ کَفَّیۡهِ دراصل کَفَّیۡنِ + هٖ تھا یۡنِ تثنیہ کی علامت سے نِ قاعدے کی رو سے گر گیا تو کَفَّیۡهِ باقی رہ گیا۔ ❻ ةٌ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَلَمۡ تَكُنۡ لَّهٗ فِئَةٌ | اور نہ ہوئی اس کے لیے کوئی جماعت |
| یَّنۡصُرُوۡنَهٗ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ | (کہ) وہ مدد کرتے اس کی اللہ کے سوا |
| وَمَا كَانَ مُنۡتَصِرًا ﴿43﴾ هُنَالِكَ | اور نہ تھا وہ بدلہ لینے والا۔ ﴿43﴾ وہاں |
| الۡوَلَایَةُ لِلّٰهِ الۡحَقِّ ؕ هُوَ خَیۡرٌ | (تو) حکومت صرف اللہ سچے (ہی) کی ہے، وہ بہتر ہے |
| ثَوَابًا وَّخَیۡرٌ عُقۡبًا ﴿44﴾ | ثواب دینے میں اور بہتر ہے (اچھے) انجام کی رو سے ﴿44﴾ |
| وَاضۡرِبۡ لَهُمۡ مَّثَلَ الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا | اور بیان کیجیے ان کے لیے مثال دنیوی زندگی کی |
| كَمَآءٍ اَنۡزَلۡنٰهُ | (وہ اس) پانی کی طرح ہے (کہ) ہم نے اتارا اسے |
| مِنَ السَّمَآءِ فَاخۡتَلَطَ بِهٖ | آسمان سے پھر مل جل گئی اس کے ساتھ |
| نَبَاتُ الۡاَرۡضِ فَاَصۡبَحَ هَشِیۡمًا | زمین کی نباتات پھر وہ ہوگئی چورا چورا |
| تَذۡرُوۡهُ الرِّیٰحُ ؕ | اڑائے پھرتی ہیں اسے ہوائیں |
| وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰی كُلِّ شَیۡءٍ مُّقۡتَدِرًا ﴿45﴾ | اور ہے اللہ ہر چیز پر قدرت رکھنے والا۔ ﴿45﴾ |
| اَلۡمَالُ وَالۡبَنُوۡنَ زِیۡنَةُ الۡحَیٰوةِ الدُّنۡیَا ۚ | مال اور بیٹے (تو) زینت ہیں دنیوی زندگی کی |

ع 5 13 17

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| یَّنۡصُرُوۡنَهٗ | نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ | كَمَآءٍ کَ+مَآءٍ | کالعدم، کماحقہ / ماء الحیات، ماء اللحم۔ |
| مِنۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَنۡزَلۡنٰهُ | نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| الۡوَلَایَةُ | ولی، اولیاءِ کرام، ولایت۔ | فَاخۡتَلَطَ | خلط ملط، مخلوط، اختلاط مردوزن۔ |
| خَیۡرٌ | خیر، خیریت۔ | نَبَاتُ | نباتات۔ |
| ثَوَابًا | اجر و ثواب، ثواب دارین۔ | الرِّیٰحُ | ریح، ریح المسک، ریح بادی۔ |
| عُقۡبًا | عالم عقبیٰ، عاقبت نااندیش۔ | مُّقۡتَدِرًا | اقتدار، قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔ |
| اضۡرِبۡ | ضرب المثل، ضرب الامثال۔ | الۡبَنُوۡنَ | ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ |
| مَّثَلَ | مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ | زِیۡنَةُ | زیب و زینت، زینت بخشنا، مزین۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلَمۡ | تَكُنۡ ❶ | لَّهٗ | فِئَةٌ ❶❷ | يَّنۡصُرُوۡنَهٗ | مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ❸ |
| اور نہ | ہوئی | اس کے لیے | کوئی جماعت | وہ سب مدد کرتے اس کی | اللہ کے سوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | كَانَ | مُنۡتَصِرًا ❹ (43) | هُنَالِكَ | الۡوَلَايَةُ ❶ | لِلّٰهِ الۡحَقِّ ؕ |
| اور نہ | تھا وہ | بدلہ لینے والا | وہاں | حکومت | اللہ سچے کی |

ع 5 13 17

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| هُوَ | خَيۡرٌ | ثَوَابًا | وَّخَيۡرٌ | عُقۡبًا (44) | وَاضۡرِبۡ ❺ | لَهُمۡ |
| وہ | بہتر (ہے) | ثواب | اور بہتر (ہے) | انجام کی رو سے | اور آپ بیان کیجئے | ان کے لیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَّثَلَ | الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ❶ | كَمَآءٍ | اَنۡزَلۡنٰهُ ❻ | مِنَ السَّمَآءِ |
| مثال | دنیوی زندگی | پانی کی طرح | ہم نے اُتارا اسے | آسمان سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاخۡتَلَطَ ❼ | بِهٖ | نَبَاتُ الۡاَرۡضِ | فَاَصۡبَحَ ❼ | هَشِيۡمًا |
| پھر مل جل گئی | اس کے ساتھ | زمین کی نباتات | پھر وہ ہوگئی | چورا چورا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَذۡرُوۡهُ ❶ | الرِّيٰحُ ؕ | وَ | كَانَ | اللّٰهُ | عَلٰى كُلِّ شَيۡءٍ |
| اڑائے پھرتی ہیں اسے | ہوائیں | اور | ہے | اللہ | ہر چیز پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُّقۡتَدِرًا ❹ (45) | اَلۡمَالُ | وَالۡبَنُوۡنَ | زِيۡنَةُ ❶ | الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ❶ ج |
| قدرت رکھنے والا | مال | اور سب بیٹے | زینت | دنیوی زندگی |

**ضروری وضاحت**

❶ ت، ۃ مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ❷ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔
❸ یہاں مِنۡ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔
❺ فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں کام کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ❻ اَنۡزَلۡنٰهُ کے شروع میں أ فعل کے
معنی میں تبدیلی لانے کے لیے ہے مثلاً: نَزَلَ: وہ اُترا، اَنۡزَلَ اس نے اُتارا۔ ❼ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَ الۡبٰقِیٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَیۡرٌ | اور باقی رہنے والی نیکیاں زیادہ بہتر ہیں |
| عِنۡدَ رَبِّکَ ثَوَابًا | آپ کے رب کے نزدیک ثواب میں |
| وَّ خَیۡرٌ اَمَلًا ﴿46﴾ | اور زیادہ بہتر ہیں امید کے لحاظ سے۔ ﴿46﴾ |
| وَ یَوۡمَ نُسَیِّرُ الۡجِبَالَ | اور جس دن ہم چلائیں گے پہاڑوں کو |
| وَ تَرَی الۡاَرۡضَ بَارِزَۃً ۙ | اور آپ دیکھیں گے زمین کو صاف کھلی |
| وَّ حَشَرۡنٰہُمۡ | اور ہم اکٹھا کریں گے ان کو |
| فَلَمۡ نُغَادِرۡ مِنۡہُمۡ اَحَدًا ﴿47﴾ ۚ | تو نہیں چھوڑیں گے ہم ان میں سے کسی ایک کو۔ ﴿47﴾ |
| وَ عُرِضُوۡا | اور وہ پیش کیے جائیں گے |
| عَلٰی رَبِّکَ صَفًّا ؕ | آپ کے رب کے سامنے صفیں باندھے ہوئے |
| لَقَدۡ جِئۡتُمُوۡنَا کَمَا | بلاشبہ یقیناً تم آئے ہو ہمارے پاس جس طرح |
| خَلَقۡنٰکُمۡ اَوَّلَ مَرَّۃٍۭ ۫ | ہم نے پیدا کیا تھا تمہیں پہلی مرتبہ |
| بَلۡ زَعَمۡتُمۡ اَلَّنۡ نَّجۡعَلَ | بلکہ تم نے تو گمان کیا تھا کہ ہرگز نہیں ہم مقرر کریں گے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| الۡبٰقِیٰتُ | باقی، بقایا، بقیہ۔ | مِنۡہُمۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| الصّٰلِحٰتُ | اصلاح، اعمال صالحہ۔ | اَحَدًا | واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ |
| عِنۡدَ | عندالطلب، عنداللہ ماجور ہوں، عندیہ۔ | عُرِضُوۡا | عرض، معروضات، عرضی نویس۔ |
| یَوۡمَ | یوم، ایام، یوم آخرت۔ | صَفًّا | صف بندی، صف اوّل۔ |
| نُسَیِّرُ | سیر، سیر وتفریح، سیر وسیاحت۔ | کَمَا کَ+مَا | کما حقہ، کالعدم / ماحول، ماتحت۔ |
| الۡجِبَالَ | جبل اُحد، جبل رحمت، جبل طارق۔ | خَلَقۡنٰکُمۡ | خلق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| الۡاَرۡضَ | ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارضِ پاک۔ | مَرَّۃٍ | روزمرہ۔ |
| حَشَرۡنٰہُمۡ | حشر، روزِ محشر، حشر نشر۔ | زَعَمۡتُمۡ | زعم میں مبتلا ہونا، زعمِ باطل۔ |

